۶) آپ رضی اللہ عنہ کا نام گرامی اسم اعظم ہے (یعنی غوث اعظم) اللہ کے اس دوست محبوب کے کل ننانوے (۹۹) نام ہیں۔

۷) اللہ تعالی کے ننانوے ناموں میں اسم اعظم نہ ہو تو ایسے ہے جیسے روح کے بغیر جسم اسی طرح آپ کا نام درجہ ولائت میں اعظم ہے (بڑا ہے) اولیاء کے نام بھی سید نا عبدالقادر کے نام کے بغیر اس طرح ہیں جیسے روح کے بغیر جسم ہو۔

۸) قادر مطلق (یعنی اللہ تعالی) نے انکو بے انتہا طاقت؛ درجہ؛ مرتبہ عطا فرمایا تھا مگر آپ رضی اللہ عنہ نے اللہ تعالی سے عاجزی کے سوا کچھ نا خریدا۔

۹) تمام جن وانس ( جن و انسان) آپکے قدموں پر سر رکھتے ہیں (احترام کرتے ہیں) اور آپکو اللہ تعالی نے سراپا سردار بنایا۔

۱۰) اللہ تعالی بھی آپ کی رضا چاہتا ہے اور تمام اولیاء کرام کی گردنوں پر آپکا قدم ہے۔

۱۱) آپ رضی اللہ عنہ از راہ پیار اطراف واکناف کے تمام اولیاء کرام کے بزرگ و پیرو مرشد ہیں اُنکے والی ہیں آپکے حلقہ مریدین میں شامل ہونے والے قطب ہو جاتے ہیں

۱۲) آپکے فیض کا یہ عالم ہے کہ حاتم طائی جیسے سخاوت میں مشہور شخص آپکی عطاؤں کے متلاشی نظر آتے ہیں ایسے لگتا ہے کہ جیسے یہاں عطائے الٰہی کی نہریں چل رہی ہوں۔

۱۳) آپکے فیض کے دھارے ایسے ہیں جسے آبِ خضر ( کہتے ہیں) تمام پانی پر حضرت خضر علیہ اسلام کی حکمرانی ہے

یعنی حضرت خضر علیہ اسلام کا سارا پانی اس کے لبوں میں چھپا محسوس ہوتا ہے۔ اور آپ کی کرامات نے حضرت عیسی علیہ اسلام کا زمانہ یاد کرادیا ہے (یعنی آپ کی کرامتیں حضرت عیسی السلام کے معجزوں کی طرح آشکار اور مشابہت رکھتے ہیں۔

۱۴) آپکے در کے کتے شیروں کو ذبح کرتے نظر آتے ہیں۔ (یعنی شیروں پر فوقیت رکھتے ہیں۔ اور آپکے در کے غلام کسی سے ذاتی دشمنی وعداوت نہیں رکھتے۔

۱۵) آپکی ناراضگی وغضب سے غیرت الہٰی جوش میں آجاتی ہے۔ جس سے کاری گاروں کے تمام کیئے ہوئے کام (یعنی اعمال) اکارت وبرباد ہوجاتے ہیں۔

۱۶) آپ (یعنی عبدالقادر جیلانی رضی اللہ عنہ) کا سینہ ہمیشہ یادالہی کا گنجینہ بنا رہتا تھا ۔اللہ تعالی کی یاد میں اتنا محو رہتے کہ بعض اوقات اللہ تعالی کے جلووٴں میں کھوجاتے

۔

۱۷) جو آپ رضی اللہ تعالی عنہ نے شہر جیلان میں خطبہ دیا وہ مشرق میں چمکتے سورج کی طرح سب پر عیاں ہے

۱۸) آپ رضی اللہ عنہ نے دنیائے عالم کو ایسا روحانی فیض عطا کیا ھے کہ مشرق ومغرب آپ کے فیض روحانی کے نور سے چمک رہے ہیں۔

۱۹) مجھ پر آپ رضی اللہ تعالی عنہ کی خاص عنا تیں ہیں یہ اُن کی عنایتوں کا جو آغاز ہو اہے تو میں آپ رضی اللہ عنہ سے مزید فضل وعنایت کا طلبہ گار ہوں

۲۰) میرے تو دن رات اُنہیں کے احسانات میں غرق ہیں (یعنی مجھ پر تو دن رات انہیں کی عنایات ہیں)

اور اتنی عنایات ہیں کہ میں آپ کے احسانات کا شکر یہ بھی ادا نہیں کرسکتا۔

۲۱) اے دلوں پر راج کرنیوالے بے تاج بادشاہ مجھ پر خوش رہنا میں نے یہ تحفہ رضائے الہی کے حصول کیلیئے پیش کیا ہے۔

# سببِ تصنیف کتاب مستجاب

۱) میرے عشق نے میرے ضمیر کی آواز کو باہر نکالا اگرچہ مجھ میں کمی ہے لیکن میں نے ہمت کی اس امید پر کہ اللہ تعالی اسے اپنے محبوب کی بارگاہ قدسیہ میں قبول فرمائے گا۔

۲) میں نے اپنے مقصد میں کامیابی حاصل کر لی ہے کہ میں نے سب سے اول نبی کریم ﷺ کے خلق عظیم کو بیان کیا ہے۔

۳) مصنف (خواجہ دائم الحضوری) اپنے آپ سے مخاطب ہو کر کہتے ہیں کہ مردوں کی طرح ہمت کر کے حقیقت حال کو بیان کر اور سب بے مقصد قصے اور قصیدے چھوڑ دے۔

۴) نبی اکرم ﷺ کے اخلاقِ حمیدہ کو بیان کر اور اس طرح جو چھپا ہوا ہے اسے ظاہر کر دے۔

۵) نبی پاک ﷺ کے خلق عظیم کو نظم کی صورت دے اور اس خاک کو سورج کی روشنی عطا کر (یعنی حضور کا خلق لکھ کر اپنے جسدِ خاکی کو آفتاب نبوت کی روشنی سے منور کر دو۔

۶) اے سچی بات تلاش کرنے والے میں نے حق بات اس طریقہ سے بیان کر دی ہے کہ اس میں کسی قسم کے سوال کی گنجائش نہیں چھوڑی۔

۷) رسول اکرم ﷺ کے اخلاق مبارک پڑھانا اور سنانا سعادت مندی اور اللہ تعالی کے فضل و کرم کی علامت ہے ہر ایک آدمی کی قسمت میں یہ کام نہیں ہے کہ وہ حضور علیہ السلام کے اخلاق حسنہ کو بیان کر سکے۔

۸) (بیان کرنے والے) کبھی ذرے کو خورشید ظاہر کر دیتے ہیں اور کبھی تنکے کو پہاڑ

اور کوہ قاف کہہ دیتے ہیں۔

۹)(مصنف اپنے آپ سے کہتا ہے) کہ عذر قبول کرنے والے کی بارگاہ پاک کے وسیلے سے اعتدال والی بات بیان نہیں کرتے جزو کو پکڑ لیتے ہیں۔

۱۰)(وہ ایسا کیوں کرتے ہیں یعنی کل کی بجائے جزو کو کیوں پکڑتے ہیں) اسلئے کہ انکی خولشات انکو ایسا کرنے پر مجبور کرتی ہیں اور وہ اپنی خواہشوں کی وجہ سے جان بلب ہو جاتے ہیں حالانکہ اصل حقیقت جو انکے بھی سامنے ہوتی ہے انکے ضمیر کو اندر ہی اندر لعنت وملامت کرتی رہتی ہے اور اس غم میں کہ کہیں اصل حقیقت ظاہر نہ ہو جائے تڑپتے رہتے ہیں۔

۱۱)میں کہتا ہوں کہ سوال کرنے میں کوئی حرج نہیں (کیونکہ علم میں اضافہ ہوتا ہے) لیکن ذلیل قسم

کا سوال کرنا (جو کسی کی توہین کرنے کے ارادے سے کیا جائے) گناہ ہے۔(اور اللہ ہی ہے جسے چاہے عزت بخشے جسے چاہے ذلت)

۱۲)چونکہ میں نے اپنی گفتگو کو دل کی گہرائیوں سے لکھنا شروع کیا ہے سو اس کی طلب و جستجو میں مجھے اپنی ہوش نہ رہتی۔(یعنی عشق رسول میں مست ہو جاتا)

؎ محبت کی بے تابیاں کچھ نہ پوچھو جب رخ مصطفے کا خیال آتا ہے۔

۱۳)اتنا مست ومحو ہو جاتا کہ مجھے یہ خبر نہیں رہتی کہ کب بیٹھتا ہوں کب اٹھتا ہوں پس یہی خواہش اور آرزو تھی کہ میں اپنے سخن کو اچھائیوں سے آراستہ کردوں۔

۱۴)حضرت رسول اکرم ﷺ زندہ اور بخشش لٹانے والے ہیں ہر ضعیف و کمزور کی دستگیری فرمانے کیلئے حاضر وناظر بھی ہیں۔

۱۵)الٰہی مجھے اس دونوں دریاؤں (یعنی احیا اور مواہب کا دریا) میں غوطہ لگانے والا بنادے اور میرے عقیدے کی مضبوطی کو دوام عطا فرما۔

۱۶)اگر اللہ تعالیٰ کا فضل وکرم میرے شامل حال ہوا تو آپ ﷺ مجھے اس عہدے (زندہ وبخشش لٹانے والے عہدہ) پر فائز فرمائیں گے۔انشاءاللہ۔

۱۷)جب نبی پاک ﷺ کی رحمت ونگاہِ کرم رہنمائی فرماتی ہے تو تمام مشکلیں آسان ہو جاتی ہیں۔

# نبی پاک ﷺ اور کتب وصحائف انبیاء علیہم السلام

۱)آسمانوں سے جتنے بھی صحیفے نازل ہوئے ہیں سب میں رسول پاک حضرت محمد ﷺ کا ذکر خیر موجود ہے۔

۲)انجیل اور زبور میں تو نبی اکرم ﷺ کے تمام اوصاف بیان ہو چکے ہیں۔

۳)آپ ﷺ کا نام مبارک آپکی کنیت اور تمام باقی اوصاف اسی طرح غزوات وحج حتی کہ آپکا کلام فرمایا اور آپ ﷺ کا خاموش رہنا یہ سب کچھ ان میں موجود ہے۔

۴)توریت شریف میں اللہ تعالیٰ نے یوں ارشاد فرمایا کہ جب نبی آخرالزمان حضرت

محمد ﷺ کا دور آئیگا۔

۵)تو میں (یعنی اللہ تعالی ) اس ایک رسول کی بعثت سارے جہاں پر محیط کر دوں گا (یعنی آپ کے وقت میں کوئی دوسرا نبی یا رسول آئیگا اور نہ ہی اُنکے بعد کوئی نبی یا رسول آئے گا) آپ کی یہ صفت ہے کہ آپ ﷺ شاکر (اللہ تعالی کا شکر ادا کرنے والے) صابر (صبر کرنے والے) حلیم (حوصلے والے) ہیں اور تحمل فرمانے والے ہیں۔

٦)اللہ تعالی فرماتا ہے کہ وہ میرا بندہ کائنات کا مختارِ کُل ہے نرم دل اور رحم دل اتنا ہے کہ کسی پریشانی میں سخت دل نہیں ہوتا۔

۷)میرا نبی ﷺ عربی ہے قریشی ہے ھاشمی۔ ہے انسانیت کو کفر سے پاک کرتے ہیں جو آپکی شان میں کمی کے تصورِ خیال بھی لائے وہ کافر ہے جبکہ اللہ نے فرمایا ہے (ورفعنا لک ذکرک۔)

ترجمہ (اے محبوب ہم نے تیری شان بلند کر دی ہے )

۸)آپ ﷺ کا نام نامی اسم گرامی۔ احمد (سب سے زیادہ اللہ کی حمد کرنے والا) محمود (جس کی تعریف کی گئی ہو

محمد ﷺ (دنیا میں سب سے زیادہ جسکی نعت وتعریف کا چرچا کیا گیا ہے) اور آپ ﷺ تمام اللہ تعالی کے انعام یافتہ بندوں میں سب سے زیادہ عزت وتکریم والے ہیں۔

۹)آپ ﷺ ساری کائنات کیلئے رحمت ہیں. تمام رسُولوں کے خاتم اور سب رسولوں سے زیادہ فضیلت والے صاحبِ لولاک ہیں (یعنی باعث تخلیق کائنات اور باعثِ اظہارِ ربوبیتِ خدا اور آپ تمام کائنات کے امام ہیں۔

۱۰) آپ ﷺ کے نور کی روشنی سے اطراف واکناف میں چمک ہے۔ دلوں کی جلا آپ کی محبت وجستجو میں مضمر ہے اگر حضور ﷺ کی چاہت دل میں نہ ہو تو وہ دل گروہ ہو جاتے ھیں۔

۱۱) آپ ﷺ کی محبت و غلامی سے انسان کی الجھنیں بڑھتی نہیں بلکہ آسان ہو جاتی ھیں۔ اور آپ ﷺ کی نصیحت وفیضان وفرمان تمام لوگوں کیلئے ھے۔

۱۲) آپ ﷺ کی مشاوت آدمی کو نیک کام کرنے کی دعوت دیتی ہے اور فضول کی دنیا سے نکل کر عمل کرنا ہی آپ ﷺ کی وصیت ہے۔

۱۴) آپ ﷺ کی جائے پیدائش مکہ مکرمہ ہے (جو اُس وقت) ملک شام میں تھا اور حضور ﷺ

رضائے الٰہی کے مطابق ہجرت کر کے مکہ مکرمہ سے طیبہ یعنی مدینہ منورہ تشریف لے گئے۔

# حضرت سیّدہ عائشہ حمیرا رضی اللہ عنہ اور اخلاقِ مُصطفٰے علیہ التحیۃ والثناء

۱) رسولِ پاک ﷺ کے ایک عاشق وغلام نے حضرت اُمام المؤمنین عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے سوال کیا۔

۲) میری اور سب مومنوں کی مہربان ماں ہم غم کے ماروں کو رسول اکرم ﷺ کے اخلاق عظیم کے بارے میں کچھ بیان فرمائیں۔

۳)امّ المومنین حضرت عائشہ نے فرمایا اے عاشقِ رسول، حضورﷺ کے خلق عظیم کو جاننا چاہتا ہے تو قرآن کو پڑھ لے اسلیے کہ سارا قرآن حضورﷺ کا خلق ھی تو ہے۔

۴)تمام قرآن حضور کا خلق ہے اے عروہ رضی اللہ عنہ قرآن اُٹھا کر دیکھو بس یہی کافی ہے۔

۵)اللہ کے پیارے نبیﷺ نے جیسے گفتگو فرمائی بڑے سے بڑا ادب والا بھی اس کا مقابلہ نہیں کر سکتا۔

۶) یعنی میرے پروردگار نے آپﷺ کو ایسی شیریں بیانی اور گفتگو کا سلیقہ عطا فرمایا کہ آپ کے منہ سے نکلنے والی ہر بات سب سے اعلیٰ خلق کا نمونہ تھی۔

۷) کیونکہ ادب سے اللہ تعالیٰ خوش ہوتا ہے اور ادب کی وجہ سے دنیا میں راہنمائی اور حکومت کی جا سکتی ہے۔

۸) ادب و احترام کی برکت ہی ھے کہ مجھ جیسے جاہل و خاکسار کو آپﷺ کے تمام اخلاق کریمہ بیان کرنے کا شرف نصیب ہوا۔

۹) وہ جس نے آپﷺ کا خلق حاصل کیا اور احترام کیا اس نے بلند مقام حاصل کر لیا اور جس نے (ادب و احترام میں) بخل کیا پستیوں کے گھڑے میں جا گرا۔

۱۰) ارے نادان جس نے اُس خلق کو پالیا یا قبول کر لیا وہ چمک اُٹھا اور جو اس سے خالی رہا وہ مٹ گیا۔

۱۱) تو رسول پاکﷺ کے خلق کو کیا جانے کہ وہ تو بے مثل اوّل المراد ہے۔

۱۲) حضورﷺ کے تمام اخلاق بے مثل ہیں کہ آپ کے اخلاق وافعال نے دلوں میں دودھ اور شہد سے بڑھ کر مٹھاس پیدا کر دی۔

# پہلی گفتگو حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی عقل کے بارے میں جو محض سچائی کو اخذ کرتی ہے۔

۱) عقل خلق حسن کیلئے اولیت کا درجہ رکھتی ہے اور عقل روح اور جسم کیلئے نور کی طرح ہے۔

۲) ہر وہ شخص جس میں عقل دوسروں کی نسبت زیادہ ہے اسکے اخلاق بھی دوسرں کی نسبت اچھے ہیں۔

۳) اللہ رب العزت نے جب عقل کی تخلیق فرمائی تھی تو اس وقت عقل کے کل (۱۰۰) سو جز (حصے) بنائے تھے۔

۴) ایک حصہ زمین و آسمان کی باقی تمام مخلوق (انسانیت) کو عطا فرمایا اور عقل کے (۹۹) حصے صرف رسول

اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو عطا فرمائے۔

۵) حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی عقل شریف دانو کے ڈھیر کی طرح ہے جبکہ باقی تمام مخلوق کی عقل ایک دانے کی مانند ہے۔

۶) دنیا والوں کو تعلیم وعلم کے توسط وتوصل سے مکمل عقل فہم اور عقل معاد و معاش عطا کی۔

۷) اللہ تعالی نے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو علم وتعلیم کے توسط سے عقل نہیں دی بلکہ معاد و معاش کی عقل سب سے پہلے عطا فرمائی اور یہ دولت عقل تو آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو بچپن میں ہی عطا فرما

دی تھی۔

۸)اللہ تعالی نے جتنی عقل وشعور اس پاک دل والے رسول محترم ﷺ کو عطا فرمائی ہے سارے جہاں کی عقل اکٹھی کرلی جائے تو وہ اسکے مقابلے میں عشر عشیر بھی نہیں ہے۔

۹)اہل طلب عقل حاصل کرنے کیلئے گھومتے ہیں اور آپ ﷺ کی عقل ودانائی سے جہاں بھر کی رات ظلمت ختم ہوتی ہے۔

۱۰)حضور اکرم ﷺ ساری کائنات کے ذرے ذرے کے عالم ہیں لیکن آپ ﷺ کا لقب اُمی ہے (اُمی ایسے شخص کو کہتے ہیں جسکا کوئی دنیادار استاد نہ ہو بلکہ نبی کا استاد اللہ ہوا کرتا ہے)

۱۱)آپ ﷺ نے تمام جہاں والوں کو اپنے رب کی طرف کھینچا (یعنی دعوتِ حق دی) اِسی طرح بد بخت بھی آپ ﷺ کی نگاہِ نظر سے نیک بخت بنتے چلے گئے۔

# دوسرا مقالہ آپ ﷺ کا کلام فرمانا۔

۱) حضور اکرم ﷺ کی شان پاک تخلیق کائنات میں سب سے بلند ہے آپ کا نظام (زندگی گزارنے کے طریقے) سب سے جدا ہے کیونکہ آپ ﷺ خود ساری کائنات میں سب سے ارفع واعلیٰ اور سب سے زیادہ فصاحت و بلاغت کے متحمل ہیں۔

۲) آپ ﷺ کا کلام پاک ہر ایک دل میں گھر کرنے والا تمام خوبیوں کا جامع ہے اور اسی طرح اس میں کمال تھا کہ قریب اور دور سے یکساں سنائی دیتا تھا۔

؎ دور و نزدیک کے سننے والے وہ کان

کان لعل کرامت پہ لاکھوں سلام

۳) آپ ﷺ کی گفتگو ایسے تھی کہ جیسے منہ سے واضح اور جدا جدا موتیوں کے ہار گر رہے ہوں۔

۴) آپ ﷺ جو لفظ بھی کہتے وہ آہستہ آہستہ (یعنی ٹھہر ٹھہر کے) کہتے اور کبھی (ضرورت محسوس کرتے تو) ایک کلمہ کو تکرار سے بھی بیان فرما دیتے۔

۵) آپ ﷺ کی آواز مبارک کا سوز و گداز حضرت داود علیہ اسلام کی آواز سے بہتر تھا (کہا جاتا ہے کہ حضرت داود علیہ السلام جب اپنی خوبصورت آواز میں زبور کی تلاوت کرتے تو اُڑتے پرندے بھی سننے کیلئے ٹھہر جاتے تھے) گویا وہ ایسی صدائے بازگشت تھی جو بار بار دلوں کو تنبیہ (خبردار) کرتی رہتی۔

۶) نبی پاک ﷺ کا بات کرنے میں کوئی ثانی نہیں تھا جب آپ گفتگو فرما رہے ہوتے تو آپ کے منہ سے نور کی کرنیں پھوٹتیں۔

۷) آپ ﷺ کی باتیں سننے والوں کا جی نہیں بھرتا تھا لوگوں میں سے زیادہ اوصاف رکھنے والے آپکے اوصاف کے بھکاری نظر آتے ہیں۔

۸) رسول پاک ﷺ اپنی زبانِ مبارک سے جو بھی گفتگو فرماتے وہ معجزہ تھی (یعنی اسکی تعریف کرنے میں زبان و عقل عاجز ہے۔)

وہ زبان جس کو سب کن کی کنجی کہیں
اسکی نافذ حکومت پہ لاکھوں سلام

# آپ ﷺ کی مجلس شریف

۱) آپ ﷺ کی مجلس پاک علم وآداب سے پُرتھی حضور ﷺ کی اجازت کے بغیر کوئی شخص لب کشائی نہیں کرتا تھا۔

۲) آپ ﷺ کی مجلس پاک قہر وجبر سے پاک تھی لیکن پیار وشفقت سے لبریز ہوتی اور تمام لوگ اسطرح خاموشی سے بیٹھتے جیسے کوئی تصویر ہو۔

۳) کسی شخص میں آپ ﷺ کے جلوہ حسن کو دیکھنے کی تاب نہ تھی مگر آپکی نگاہِ شفقت تمام پر ہوتی تھی۔

۴) آپ ﷺ جب گفتگو کا آغاز فرماتے تو تمام لوگ بسرو چشم اسکو قبول کرتے۔

۵) ہر جو شخص بھی حضور پر نور شافع یوم النشو ﷺ کی باتوں کو سنتا وہ ان باتوں کو اپنے دل میں بسالیتا اور آپکی بات انکے دلوں میں نیک بختی کا بیج بو دیتی تھی۔

۶) صحابہ کرام رضوان اللہ علیھم اجمعین بتقاضہ ادب آپ ﷺ کی آواز سے اپنی آواز بلند واونچی نہ کرتے تھے اور نہ ہی کوئی آپ کی آواز پر آواز لگاتا تھا۔

اللہ تعالی کا فرمان ہے لا ترفعوا اصواتکم فوق صوت النبی.

۷) جو کوئی شخص آپکی محفل میں داخل ہوتا دوزانوں (گھٹنوں کے بل) بیٹھ جاتا اور حضور ﷺ کا قدرتی جلال یہ تھا کہ کئی لوگ ڈر کے مارے بے ہوش ہو جاتے تھے۔

۸) آپ ﷺ اپنے صحابہ کرام میں اور صحابہ کرام ایک دوسرے میں گھل مل جاتے ایک دوسرے سے پیار کرتے اور عداوتوں کو ختم کردیتے۔

ھمارے آقا علیہ السلام نے امیر اور غریب کا فرق کالے اور گورے کا فرق آقا وغلام کا

فرق ختم کر دیا تھا۔

اور

؎ ایک ہی صف میں کھڑے ہو گئے محمود و ایاز
نہ کوئی بندہ رہا نہ کوئی بندہ نواز

۹) آپ ﷺ کی صحبت ہمیشہ فقیروں اور غریبوں کے ساتھ ہوتی آپ ﷺ کا دل امیروں کی طرف میلان نہ کرتا تھا۔

۱۰) اللہ تعالیٰ جسکو بہت زیادہ تقویٰ عطا کرتا ہے وہ رسول اکرم ﷺ کے زیادہ قریب ہو جاتا ہے۔

۱۱) جب کوئی شخص مجلس سے رخصت ہوتا تو وہ اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں توبہ کرتا ہوا اور حضور ﷺ سے دعا کی درخواست کرتا ہوا رخصت ہوتا۔

۱۲) (مصنف پڑھنے والے سے مخاطب ہو کر کہتے ہیں) اے میرے دوست میری گفتگو (بات) سنہرے حروف ہیں اسے اپنے دل کے کانوں سے غور کے ساتھ سُن اور عمل کر۔

۱۳) جیسا کہ حدیث مبارک میں ارشادِ نبوی ہے کہ تمام دین کا دروازہ اللہ تعالیٰ کا پیغام اُم الکتاب (یعنی قرآن پاک ہے) ایسے ہی حضور ﷺ کا پیغام مبارک گویا دوسری ام الکتاب ہے (مکمل ایمان کیلئے ادب رسول اور محبت رسول ﷺ دینِ وایمان کے دروازے کی حثیت رکھتا ہے۔

# حکائت

۱) جب بھی کوئی مسافر دور سے آتا لوگ رسول پاک ﷺ کی طرف اشارہ کرتے۔

۲) آپ ﷺ اس آدمی کا نام وطن کا نام اور عرف پوچھتے اس پر رحم فرماتے اور بخش دیتے۔

۳) (مصنف اپنے آپ کو مخاطب کرتا ہے) اے دل تو غم نہ کر اسلئے کہ سارا جہان حضور ﷺ کے خلقِ رحمت کا شکار ہے (یعنی ہر ایک پر کرم فرماتے ہیں) تجھ پر بھی فرمائیں گے۔

(چوتھا مقالہ)

# اس حُسن معاشرت کے بارے میں جو صحابہ کرامؓ کو حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے فیضان سے عطا ہوا۔

۱) سرکار دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم ایک مرتبہ مسجد نبوی شریف میں تشریف فرما تھے کہ ایک جاہل قسم کا مسافر آ گیا۔

۲) اُسنے مسجد نبوی کے صحن میں بُری حرکت کی (یعنی مسجد کے صحن میں پیشاب یا پاخانہ وغیرہ کر دیا۔

۳) صحابہ کرامؓ نے جب اس شخص کی اس بُری حرکت کو دیکھا تو اسے مارنے پیٹنے کیلئے تیار ہو گئے۔

۴) آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اھل مجلس کو فرمایا کسی کے دل کو دکھانا تکلیف دینا بری بات ہے۔

۵) جو اُس نے کیا یہ پیٹ کی تکلیف کی وجہ سے کیا چنانچہ آپ نے پانی ڈال کر اس جگہ کو پاک کر دیا۔

۶) اے سننے والے تو بھی پاک ہو جا جس طرح سرکار نے اس شہر کو پاک کیا ہے۔
کہ اللہ تعالیٰ نے مخلوق کو خیر البشر (انسانوں کی بہتری چاہنے والا) نبی و محبوب عطا فرمایا۔

## پانچواں باب

# آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا ہر آنے والے کے ساتھ نرمی سے پیش آنا۔

۱) آپ صلی اللہ علیہ وسلم ہر آنے والے کے ساتھ بڑی شفقت سے پیش آتے تاکہ کسی آنے والے کی دل آزاری نہ ہو۔

۲) آپ صلی اللہ علیہ وسلم آنے والے مہمان کیلئے کبھی اپنی چادر مبارک بچھا دیتے اور اسے اس چادر پر بیٹھا دیتے اور خود نیچے بیٹھ جاتے۔

۳) آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس جو چیز بھی ہوتی وہ آنے والے مہمان کے سامنے پیش فرما دیتے اور وہ جب تک کھاتا رہتا کلام نہ فرماتے۔

۴) اگر کوئی شخص نماز میں دیر سے شامل ہوتا تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم بعد میں آنے والے کی شمولیت کی خاطر نماز طویل کر دیتے۔

۵) آپ صلی اللہ علیہ وسلم تمام آنے والے حاجت مندوں کی حاجت پہلے پوری کرتے اور بعد میں عبادت و تسبیح میں شامل ہو جاتے۔

# حکایت

۱) ایک مرتبہ رسول پاک ﷺ اپنے صحابہ کرام رضوان اللہ علیھم اجمعین میں تشریف فرما تھے کہ حضرت حلیمہ سعدیہ ایک راستے سے آتی ہوئی نظر آئیں۔

۲) آپ ﷺ اُنکی تعظیم کیلئے کھڑے ہو گئے اور اپنی چادر مبارک نیچے بچھا دی تا کہ حضرت حلیمہؓ اُس پر بیٹھ جائیں۔

۳) آپ ﷺ نے انکی کما حقہ خدمت کی اور انکے کھانے کیلئے ثرید (شوربے میں روٹی ملا کر کھانا حضور علیہ السلام کی پسندیدہ غذا تھی) پیش کیا۔

۴) آپ ﷺ کے متعلق صحابہ کرامؓ فرمایا کرتے تھے کہ آقا علیہ السلام ہم پر بادلوں کی طرح اللہ کی رحمت ہیں جو ہم سب پر محیط ہے۔

۵) ہر جو کوئی سائل بھی اپنی حاجت لیکر حضور ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوتا اور اگر اسکی حاجت درست ہوتی تو آپ ﷺ اسکا ہاتھ پکڑتے اور اپنے صحابہ سے فرماتے۔

۶) جو شخص میری حاجت پوری کرے گا اللہ تعالی سے اجر پائیگا۔

# (چھٹا مقالہ)

## حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا حسنِ معاشرت

## جس سے صحابہ کرام فیض یاب ہوئے۔

۱) آپ صلی اللہ علیہ وسلم صحابہ کرامؓ کے ساتھ تبسم (اسطرح ہنسا کہ منہ نہ کھلے تبسم کہلاتا ہے) فرمانے والے اور پریشان دلوں کے غم کی گرہ کھولنے والے ہیں (یعنی غموں کو دور فرمانے والے ہیں۔)

۲) بلند آواز سے قہقہہ لگانا جائز نہیں یعنی اتنا ہنسا جائے کہ دانتوں کے آخری حصے تک ظاہر ہو جائیں جائز نہیں۔

۳) اس طرح آپکی پیشانی مبارک پر کوئی بے چینی یا بل نہ تھا اور آپکا چہرہ پیشانی مبارک اسطرح تھا کہ تمام جہان اس پیشانی کی بدولت چمک اُٹھا۔

جس کے ماتھے شفاعت کا سہرا رہا
اس جبین سعادت پہ لاکھوں سلام

۴) آپ ﷺ مہربانی وشفقت کے پیکر اتم ہیں ہر دوست کے ساتھ شفقت فرماتے جب آپ ﷺ نظر فرماتے تو آپکی نگاہ صحابہؓ کے دلوں تک اُتر جاتی۔

ابو بکر و عمر و عثمان و علی اوہدی زلف کنڈل دے قیدی نے
کئی ویکھ اویس بلال ہوئے ایسی آقا دی آکھ مستانی اے

۵) آپ ﷺ اپنے ہر دوست کا اسطرح خیال رکھتے کہ دنیا میں آپ ﷺ کی طرح کوئی شفیق نہ ہوگا۔

٦) آپ ﷺ کی عادتِ مبارکہ میں یہ بات شامل تھی کہ آپ صبح کے وقت اور پانچوں نمازوں سے فراغت کے بعد (یعنی ہر نماز کی فراغت کے بعد)

۷) اپنے تمام صحابہ کرام رضوان اللہ علیھم اجمعین کا حال پوچھتے اور آپ ﷺ اس قدر فصیح الکلام تھے کہ کائنات میں کوئی شخص ایسا ہوا نہ ہوگا جو آپکی طرح گفتگو کر سکے۔

؎ تیرے آگے سب ہیں دبے رچے فصحا عرب کے بڑے بڑے
کوئی جانے منہ میں زبان نہیں نہیں بلکہ جسم میں جان نہیں

۸) اگر کسی شخص کے متعلق بتایا جاتا کہ وہ بیمار ہے تو آپ ﷺ خود بنفسِ نفیس اسکا حال دریافت کرنے کیلئے تشریف لے جاتے۔

۹) آپ ﷺ اسکو تسلی دینے کیلئے فرماتے کہ تو گھبرا نہیں کہ کوئی مریض گناہ سے پاک نہیں ہوتا۔ (یعنی بیمار ہونے سے مومن کے گناہ معاف ہوتے ہیں۔)

۱۰) جب کوئی شخص تقدیر الٰہی سے وفات پا جاتا تو آقا علیہ السلام خود اس کی نمازِ جنازہ پڑھاتے۔

۱۱) اس شخص کی نمازِ جنازہ اور دفن سے فراغت کے بعد آپ اس شخص کیلئے اللہ تعالی سے دعاء مغفرت فرماتے (ایک قول کیمطابق آپ میت کو قبر میں داخل کرتے وقت یہ

دعافرمایا کرتے تھے۔الیاس **طهورا انشاء الله طهور ا انشاء الله تعالی۔**

۱۲)اگر کوئی آپ ﷺ کے ساتھ سلوک بد کی انتہاء بھی کر دیتا تب بھی آپ ﷺ اسکو بدی کا جواب بدی نہ دیتے اسی طرح آپ ﷺ کا یہ بھی وصف پاک تھا کہ آپ کسی امیر وغریب کی دعوت کو رد نہ فرماتے بلکہ ہر کسی کی دعوت قبول فرماتے۔

۱۳) آپ ﷺ کی خدمت اقدس میں کوئی چیز پیش کی جاتی تو آپ ﷺ اُسے تناول فرماتے تو میزبان کیلئے دعا بھی فرماتے۔

۱۴)اگر کوئی شخص آقا علیہ السلام اور آپ کے ساتھیوں کے روزے کی افطاری کرواتا تو آپ ﷺ اس کے گھر میں دو رکعت نماز ( نفل ) بھی ادا فرماتے۔(جس جگہ

(جس جگہ پر آپ ﷺ نماز ادا فرماتے صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین اس جگہ کو متبرک جانتے اور اس جگہ کو جائے نماز بنالیتے )

15. اگر کوئی شخص کسی صحابی کو گالی دیتا یا غلط الفاظ منہ سے نکالتا تو آپ ﷺ اس شخص پر اپنا دست شفقت رکھ دیتے۔(جس کی برکت سے وہ شخص بالکل نرمی اختیار کر لیتا)

16. نبی اکرم ﷺ کبھی کبھی اپنے صحابہ کرام کے ساتھ باہر چہل قدمی کے لئے تشریف لے جایا کرتے اس طرح کبھی اپنے اہل خانہ کے ساتھ بھی باہر تشریف لے جایا کرتے۔

17. جب آپ ﷺ مجلس سے فارغ ہو کر کھڑے ہوتے تو تمام صحابہ کرام بھی احتراما کھڑے ہو جاتے اور کبھی صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین احتراما پہلے کھڑے ہو جاتے۔آپ ﷺ نے اس طرح کا خلق ( نمونہ ) بگڑے ہوئے لوگوں کے سامنے پیش فرمایا۔

18. آپ (حضرت محمد ﷺ) جو کہ تمام رسولوں کے سردار ہیں کی عادت مبارک تھی کہ جب آپ کوئی عجیب بات سنتے تو آپ ﷺ کے ہاتھوں کی ہتھیلیاں ظاہر نہ ہوتیں یعنی ہاتھ کھلے نہ ہوتے۔

19. بلکہ دائیں ہاتھ کا انگوٹھا بائیں ہاتھ کی ہتھیلی پر یقین سے رکھ لیتے۔

20. اہل عرب کی یہی عادت تھی کہ جب کوئی عجیب بات سنتے تو ایسا کرتے۔

## ساتواں مقالہ

# آپ ﷺ کی بعض عادات کے بارے میں

1 صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین نے آپ ﷺ کے ساتھ کبھی مذاق نہیں کیا اور نہ ہی کبھی رسول اللہ ﷺ سے مذاق سنا تھا۔

آپ ﷺ سے فراق سنا تھا۔

۲) آپ ﷺ ہمیشہ بہت پیاری پیاری باتیں فرمایا کرتے جو حکمت و دانائی اور دل پسندی سے لبریز ہوتیں۔ مگر آپ ﷺ نے کبھی جھوٹ نہیں بولا۔

۳) آپ ﷺ کی باتیں پاکیزہ سے پاکیزہ اور دانائی سے پر بیماریوں کو دفع کرنے والی اور بیماروں کو شفا بخشنے والی ہیں۔

# تھوڑی سی دل لگی کی بات

۱)ایک روز ایک نیک خاتون (جو کہ بوڑھی تھی) آپ ﷺ کے پاس حاضر ہوئی اور عرض کی یارسول اللہ ﷺ دعا فرمائیں کہ میں جنت میں جاؤں۔

۲)آپ ﷺ نے فرمایا اے خوش بیان عورت سُن لے کہ کوئی بوڑھی عورت جنت میں نہیں جائے گی۔

۳)اس خاتون نے جب یہ بات سُنی تو اسکا دل ٹوٹ گیا اور عرض کرنے لگی پیارے آقا علیہ السلام کیا اللہ کی تقدیر میں یہی لکھا ہے۔

۴)جب وہ عورت گریہ زاری کرنے لگی رونے لگی تو آپ ﷺ نے فرمایا۔اے عورت غم نہ کر اور پریشان نہ ہو۔

۵)اللہ تعالیٰ کی رحمت کا انتظار کر کہ تیرہ سویا ہوا نصیب جاگ اُٹھا ہے۔

۶)ہر بوڑھا قیامت کے دن جوان ہوگا اور تو اس بات پر خوش ہو جا کہ تو جنت میں جوانی کی حالت میں جائیگی۔

۷)جب عورت نے یہ بات سُنی تو اسکا دل خوشی سے جھومنے لگا اور اسکا (دل والا) ویران گھر آباد ہو گیا۔

## دوسری بات

۱)ایک مرتبہ ایک عورت حضور ﷺ کی بارگاہ اقدس میں حاضر ہوئی اور عرض کیا یارسول اللہ ﷺ میرا شوہر بہت باتیں کرتا ہے۔

۲)نبی پاک ﷺ نے فرمایا اے خاتون تیرے شوہر کی آنکھیں سفید ہیں۔

۳)اس عورت نے عرض کیا یا رسول اللہ ﷺ اسکی آنکھیں تو سیاہ ہیں سفید ہرگز نہیں ہیں۔

۴)پھر وہ عورت ہنس پڑی اور عرض کرنے لگی اے تیز بصیرت والے آپ نے راز کی بات کہی جو میں سمجھ نہ پائی تھی۔اب سمجھ گئی ہوں۔

۵)آنکھوں کا سفید رنگ کوئی نہیں دیکھتا اور اللہ تعالی تمام سیاہ آنکھ کسی کو عطا نہ کرے۔(امین)

# ایک اور بات

۱)ایک مرتبہ آپ ﷺ نے سادے دل والی عورت سے کہا کہ کیا تیری خالہ کا بھائی ہے

۲)سادہ دل والی نے سر نیچے کیا اور سوچ میں پڑ گئی آپ ﷺ مسکرائے۔

۳)آپ ﷺ نے فرمایا اے سادے دل والی ہوش سے کام لے کہ تیری ماں نے اسے بھلا دیا ہے۔

# چوتھی بات

۱) آپ ﷺ کی بارگاہ اقدس میں ایک اعرابی حاضر ہوا کسی حاجت میں گرفتار ہونے کی وجہ سے پریشان تھا۔

۲) وہ شخص آپ کی خدمت میں اس لیے حاضر ہوا تھا کہ کچھ سوال کرے گا اور اپنی حاجت روائی کرا سکے گا۔

۳) صحابہ کرامؓ نے کہا کہ اے سوال کرنے والے اللہ کے رسول ﷺ تیری خاطر پریشان ہیں۔

۴) جب آپ ﷺ کی طبیعت مضطرب ہوتی ہے تو آپ ہر طلب گار کی طلب کو پورا فرماتے ہیں۔

۵) سوال کرنے والے نے کہا آپ فکر نہ کریں میں حضور ﷺ کے دل کو ایک گھڑی میں خوش کر دیتا ہوں۔

۶) وہ شخص بڑی تعظیم سے آگے بڑھا آپ ﷺ کے پاؤں مبارک کو بوسہ دیا اور عرض کرنے لگا اے مبارک و بابرکت چہرے والے مردِ حق۔

۷) میں نے آپ ﷺ کے صحابہ کرام کے گروہ سے یہ خبر سُنی ہے اور بلاشبہ آپکے دوستوں کا بیان بھی حق ہے۔

۸) کہ جس طرح آپ ﷺ کا چرچا اور دبدبہ پورے جہاں میں پھیلا ہے اطراف و اکناف کے بادشاہ اسکا تصور بھی نہیں کر سکتے۔

۹) خدائی کا دعوٰی کرنے والے کو اس کا یہ دعوٰی تباہ و برباد کر دیتا ہے اس کا کھانا پینا

دنیا سے اُٹھ جاتا ہے یعنی وہ ہلاک ہو جاتا ہے۔

۱۰)اور جو آدمی اپنے رب پر اعتماد کرتا ہے تو اللہ تعالیٰ اسکے پیٹ بھرنے کیلئے طعام و شراب (پینے کی چیزیں) کا خوب بندوبست کرتا ہے۔

۱۱)اور جو اس سے بیزار ہو کر نہ بھاگے یہ بات سن کر میرا دل خوش ہوا ہے۔

۱۲) آپ ﷺ ہی اس لائق ہیں کہ اللہ تعالیٰ آپ پر رحم عطا فرمائے اور آپ کے قتل کرنے والے پر ہمیشہ کیلئے خدا کی لعنت ہو۔

۱۳)یارسول اللہ ﷺ نان و پانی کیلئے عذر نہ کریں میں اپنی بات میں سچا ہوں (یعنی میں مستحق ہوں) اور انکار نہ فرمائیں۔ا

۱۴)اگر میں سیر ہو کر کھا پی لوں تو مجھ پر عتاب کیسا جب میں جھوٹا نہیں ہوں۔

۱۵) اُس سادہ دل آدمی نے جب اپنا قصہ حضور ﷺ کو سنایا تو رسولوں کے سردار اس طرح اسکی بات سن کر خوش ہو گئے۔

۱۶) آپ ﷺ نے فرمایا لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ کہنا تیرا کام ہے۔اگر تو اپنا دل اللہ تعالیٰ کی طرف رکھے گا تو اللہ تعالیٰ تیرا یار مددگار رہو گا۔

۱۷)اس حالت میں جبکہ تو روٹی کا محتاج ہے تُو تو اپنی زبان سے کلمہ پاک کا ورد کیوں نہیں چھیڑتا۔

۱۸)جی بھر کے اسکا ورد کر اور اسکے ذکر سے اپنے دل کو بھر لے اتنا شیر دل ہو کر گریہ زاری کیوں کرتا ہے

۱۹)چونکہ رسول خدا ﷺ کا دل خوش ہو چکا تھا لہذا وہ شخص اپنی مراد پا گیا۔

# پانچویں بات

۱) ایک مرتبہ رسول پاک ﷺ سواری پر سوار ہو کر ابوھریرہؓ سے فرمانے لگے کہ اے ابوھریرہ میرے ساتھ سوار ہو جاؤ.

۲) آپ ﷺ نے اپنے دستِ کرم سے ابوھریرہ کا ہاتھ پکڑا اور ابوھیریرہ نوجوان تھے اور تیز بھی۔

۳) ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ نبی پاک ﷺ سے پہلے تیزی کے ساتھ سواری پر سوار ہو گئے اور حضور سے عرض کیا کہ حضور ہاتھ لایئے گا۔

۴) جب نبی پاک ﷺ نے ابوہریرہ کا ہاتھ زین کو پکڑ کر کھنچا تو دونوں زمیں پر آ گئے (یعنی ابوہریرہ پہلے سے سوار تھے جب حضور کو کھنچا تو زمین پر آ گئے)۔

۵) تیسری مرتبہ آپ ﷺ نے جو پکڑ پر کھنچا تو ابوہریرہ نے ڈرتے ڈرتے ہاتھ پکڑ لیا لیکن پھر چھوڑ دیا۔

۶) اور ابوہریرہ نے عرض کی یا رسول اللہ ﷺ میری روح وجسم آپ ﷺ پر قربان میں نے اپنا ہاتھ اس نیت پر واپس کر لیا ہے کہ کہیں ہلاک نہ ہو جاؤں کیونکہ۔

۷) میں خود بھی گرا ہوں اور آپ ﷺ کو بھی گرا دیا ہے اس لئے میں اپنے آپکو ست اور بزدل تصور کر رہا ہوں۔

۸) حضور ﷺ نے مسکراتے ہوئے فرمایا خیر خیر دلوں پر راج کرنے والے بادشاہ) حضرت ﷺ) نے فرمایا کہ تو اُونٹ کے گلے سے بھاگنے والا نہ ہو۔

# ( چھٹی )

۱)انبیاء کے سردار (حضرت محمد ﷺ )اپنے صحابہ کرام میں جلوہ گر تھے کہ باہر ایک سائل آگیا۔

۲)اُسنے عرض کی اے رسول خدا ﷺ میں سفر سے عاجز ہوگیا ہوں اور میرے پاؤں میں زخم آگئے اے میرے مہربانی فرمانے والے مجھے ایک اُونٹ عنائت فرمادیجئے گا۔

۳)حضور ﷺ نے فرمایا اگر تمھارا جی چاہئے قبول کرلے میں تو تمہیں اُونٹنی کا بچہ دوں گا۔

۴)اس نے عرض کی یارسول اللہ ﷺ اُونٹنی کا بچہ کب اس قابل ہوتا ہے کہ کوئی چیز اُٹھا سکے۔

۵)نبی پاک ﷺ مسکرادیئے اور فرمایا کہ اُونٹ بھی تو کسی اُنٹنی کا بچہ ہی ہوتا ہے۔

# (آٹھواں مقالہ)ازواج مطہرات کے ساتھ تعلقات

۱)حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالی عنہ فرماتی ہیں کہ نبی پاک ﷺ خلق عظیم کے مالک تھے۔

۲) کوئی آپ ﷺ سے پہلے بیدار نہ ہوتا تھا اور آپ ﷺ خدمت خلق کیلئے خود کمر بستہ ہوتے تھے۔

۳) گھر کا چولہا خود گرم کرتے اور اپنے کپڑے اور نعلین مبارک خود سیتے تھے۔

۴) آپ ﷺ نے کبھی کھانا پانی طلب نہیں کیا تھا جو چیز ہم دیتیں خوشی سے تناول فرمالیتے تھے۔

۵) اگر گھر میں کوئی کھانا نہ دیتا تو آپ روزہ کی نیت فرماکر روزہ رکھ لیتے۔

۶) حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا فرماتی ہیں کہ میں نے کبھی آپ ﷺ کو پریشان نہیں دیکھا اور نہ ہی کبھی آپ نے بے ہودہ بات کی۔

۷) مباح (وہ فعل جس کے کرنے سے نہ گناہ ہو نہ ثواب ہو) کھیل سے کبھی منع نہ فرماتے تھے صبح وشام اللہ تعالیٰ کی یاد میں مصروف رہتے تھے۔

۸) حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے بہت پیار کرتے تھے اور آپکی عمر چھوٹی تھی اسلئے کبھی حضرت عائشہ سے کھیل بھی لیتے تاکہ وہ خوش ہو جائیں۔

۹) آپ ﷺ کی دختر پاک بھی آپ ﷺ کی مہربانی اور پیار کی وجہ سے آتی اور حضرت عائشہ صدیقہ سے کھیل میں مصروف ہو جاتیں۔

## حکایت

1. ایک مرتبہ اہل حبشہ میں سے چند غازی نوجوان ڈھول بجارہے تھے اور رقص کر رہے تھے۔
2. یہ لوگ حرم نبی پاک ﷺ یعنی مسجد نبوی شریف میں ایسا کررہے تھے۔ آپ ﷺ ان کے اس فعل سے پریشان نہ ہوئے۔
3. بلکہ آپ ﷺ ان دف یا ڈھول بجانے والوں کو خود دیکھتے رہے اور ہر مشکل وقت میں آپ ﷺ مشکل کشائی فرمانے والے ہیں۔

# نواں مقالہ سرکار دو عالم ﷺ کی بچوں بالخصوص حسنین کریمین سے شفقت

1. نبی کریم ﷺ بچوں سے بہت زیادہ شفقت فرمایا کرتے تھے۔ بہت زیادہ شفقت ماں سے بھی زیادہ اور باپ سے بھی زیادہ۔
2. بالخصوص بہت چھوٹے پنگوڑے والے بچوں کے لئے آپ ﷺ کی محبت اور شفقت اور زیادہ بڑھ جاتی تھی۔
3. جب کوئی بہت چھوٹا بچہ آپ ﷺ کی خدمت میں پیش کیا جاتا تو آپ ﷺ اسے گود میں لے لیتے اور کبھی دائیں رخسار پر بوسہ فرماتے اور کبھی بائیں رخسار پر۔
4. حسنین کریمین کے ساتھ آپ ﷺ بہت زیادہ شفقت و پیار فرماتے تھے اس لئے کہ وہ تو آپ ﷺ کی آنکھوں کا نور اور ٹھنڈک ہیں۔
5. آپ ﷺ کبھی اپنی زبان مبارک ان کے منہ میں رکھ دیتے اور کبھی ان کے سر اور پیشانی کا بوسہ لیتے۔

## حکایت

1. ایک مرتبہ آپ ﷺ کسی کام کی غرض سے گھر سے باہر تشریف لائے اور حضرت حسنؓ آپ ﷺ کے کندھے پر سوار تھے۔
2. حضرت ابوبکر صدیقؓ راستے میں ملے اور حضرت حسنؓ کو سرکار کے کندھوں پر سوار دیکھ کر فرمایا اے نوجوان تو کتنا خوش نصیب ہے کہ تیری سواری کتنی پیاری ہے (کہ سرکار دو عالم تیری سواری بنے ہوئے ہیں)
3. سرکار دو عالم ﷺ نے فرمایا اے صدیقؓ سوار بھی تو کتنا اچھا ہے۔ صاحب راز ہے، ذکی ہے، اور باہوش ہے۔

# حکایت

۱)ایک مرتبہ رسول اکرم ﷺ امامت فرمارہے تھے اور تمام صحابہ کرام صف بہ صف قیام میں تھے۔

۲)حضور ﷺ کی آنکھوں کے نور شہزادے آگئے جو شہیدوں کے سردار اور نیک بختوں کے سردار ہیں جنکا اسم گرامی حُسینؓ ہے۔

۳)جب نبی پاک ﷺ سجدے میں گئے تو شہزادے حضرت حُسینؓ نے حضور ﷺ کی گردن تھام لی۔

۴)رسول پاک ﷺ نے اپنی گردن کو سجدے میں رکھے رکھا تا کہ کچھ دیر کے بعد حضرت حُسینؓ خود ہی الگ ہو جائیں گے اسطرح کافی دیر کے بعد حضرت امام حُسین آپکی گردن سے جدا ہوئے۔

۵)صحابہ میں کچھ نے عرض کی کہ اس بچہ کی حرکت پہ ہم حیران ہیں کہ اس نے کتنی چالاکی کی اور بیباکی کا کام کیا ہے (حضور کی نماز کا خیال بھی نہ کیا)

۶)حضور ﷺ نے فرمایا کہ اے میرے پاک باز دوستو! یہ دونوں ساری دنیا میں میرے پھول ہیں۔

۷)میری روح کی راحت وخوشی اور میرے دل کا سرور ہیں اور پھر یہ اصل نور میں سے ہیں نہ کہ مٹی اور پانی میں سے ہیں۔

۸)یہ جو کچھ بھی کرتے ہیں جائز ہے میرا ہر لحہ انکی خوشی ورضا کیلئے ہے۔

# حکایت

۱) ایک دن حضرت حسن اور حضرت حسینؓ دونوں حضورﷺ کے پاس گئے حضورﷺ نے انکے سروں کو بوسہ دیا۔

۲) ایک آدمی نے عرض کی یارسول اللہﷺ میری چند لڑکیاں اور لڑکے ہیں میں نے

۳) انکو کبھی بوسا نہیں دیا کبھی وہ میرے پاس آئیں بھی تو میں نے ایسا نہیں کیا۔

۴) نبی پاکﷺ نے فرمایا اے اولاد والے ہر وہ شخص جو چھوٹوں پر رحم نہ کرے۔

۵) وہ ہماری سنت پر عمل نہیں کرتا اور نہ ہی وہ نیک بخت ہو سکتا ہے (یعنی جو اپنے بچوں کو بوسہ نہیں دیتا پیار نہیں کرتا وہ جنت سے محروم ہے کیونکہ حضور کا ارشاد ہے من

**لم یرحم صغیرنا و لم یوقر کبیر نا فلیس منا ..**

ترجمہ: جو چھوٹوں پر رحم نہیں کرتا اور بڑوں کا احترام نہیں کرتا وہ ہم سے نہیں ہے۔

(حاشیہ) پانچ وجہ سے بوسہ دینا جائز ہے۔ (۱) مومن کا بوسہ دینا (۲) اولاد کو بوسہ دینا (۳) اپنی عورت کو بوسہ دینا (۴) بھائی کو بوسہ دینا (۵) حجر اسود کو بوسہ دینا فتاوی عالمگیری۔

# (دسواں مقالہ)

# حضورﷺ کا غلاموں اور خدام سے حسن سلوک

۱) حضرت انس حضورﷺ کے خاص خادم تھے آپ کہتے ہیں کہ میں نے دس سال حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں گزارے ہیں۔

۲) حضورﷺ نے کبھی مجھ سے سخت بات نہ کی اور نہ کبھی یہ کہا کہ یہ کر اور وہ نہ کر۔

۳) اگر کام کرتے ہوئے مجھ سے کئی بار بھی کوئی غلطی سرزد ہو جاتی تو آپ معاف فرما دیتے۔

۴) میں جب تک حضور ﷺ کے ساتھ رہا ہوں میں نے درگزر اور بخشش کے سوا حضور کا کوئی کام نہیں دیکھا۔

۵) آپ ﷺ ہر سوالی پر رحم فرماتے تھے اور اسکی جھولی بھرتے تھے خاص غلاموں پر بھی اور ناداقفوں پر بھی۔

۶) آپ ﷺ کے شب و روز میں سختی کا کوئی کام نہ تھا جو غلام تناول فرماتے آپ بھی وہی تناول فرماتے۔

۷) آپ ﷺ نے تمام غلاموں کو آزاد فرمایا تھا آپ ﷺ نے تمام غمزدہ لوگوں کا دل خوش فرمایا۔

# (گیارہواں مقالہ) حضور ﷺ کے حلم (حوصلہ) کے بارے میں جو کہ علم کا لامحدود خزانہ ہیں۔

۱) آپ ﷺ جو کہ جنت کے گلزاروں سے بھی پاک ہیں مٹی کے سینوں سے کانٹے کھینچتے تھے۔

۲) جاہل اور سخت دل والے (کافر) آپ پر ظلم کرتے تھے مگر آپ انکو ایمان کی روشنی عطا کرنے کی خاطر برداشت فرماتے تھے۔

۳) مخالفوں (کافروں) کے پتھروں نے جب آپ ﷺ کے لب اور دانت مبارک کو خون آلود کیا تو آپ نے پیاری پیاری دعاؤں کیلئے انکے لئے ہاتھ اُٹھائے (اللھم ارحم قو می فا نھا لا یعلمون ۔اے اللہ میری قوم پر رحم فرما یہ نادان ہے نہیں جانتی۔

۴) ہر ابولہوس نے آپ ﷺ پر ظلم کیا لیکن آپ کسی سے بدلہ لینے کے درپے نہیں ہوئے۔

۵) لیکن جو شخص کفر کی حالت میں مر کے مٹی میں مل گیا اللہ تعالی نے اس کو اپنے غضب کی آگ میں پھینک دیا۔

# حکایت

۱)ایک مرتبہ رسول پاک صلی اللہ علیہ وسلم جنگل میں صحابہ کرام سے دور کچھ فاصلے پر آرام فرما رہے تھے۔

۲)ایک خوش نصیب درخت آپ پر سایہ کر رہا تھا اور آپکی تلوار ایک ٹہنی پر لٹک رہی تھی۔

۳)ایک مشرک سخت غصے میں آیا اس نے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی تلوار کو پکڑ کر حضور صلی اللہ علیہ وسلم پر وار کرنا چاہا۔

۴)حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے آنکھیں کھولدیں (اللہ کے نبی کا سونا اور جاگنا یکساں ہوتا ہے۔)اس کافر نے کہا آپ کے ساتھی کہاں ہیں؟(یعنی اب میرے ہاتھ سے آپکو کون بچائے گا)

۵)آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اللہ تعالی میرا نگہبان ہے میرا حافظ و ناصر اور مددگار ہے۔

۶)جب رسول پاک صلی اللہ علیہ وسلم نے اللہ تعالی کا نام لیا تو مخالف پر لرزہ طاری ہو گیا۔

۷)اس کے ہاتھ سے تلوار گر پڑی رسول پاک صلی اللہ علیہ وسلم نے دلیری سے تلوار پھر اسے پکڑا دی۔

۸)آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تیرا حال کیا ہے اور تیرا منزل تک پہچنا کیا ہے۔

۹)اس شخص نے عرض کی اے بلند خلق والے تیرا حوصلہ تو ہی جانتا ہے مجھ پر کرم کریں اور آگے (قیامت میں) میرے شفیع ٹھہریں۔

۱۰)اے کرم کرنے والے میں نے سچے دل سے توبہ کی ہے تیرا کرم و درگزر کا فیض عام ہے مجھ پر رحم فرما دے۔

۱۱)اس میں شک نہیں کہ میرا کام دل کو دکھانے والا ہے مگر کریموں کا کام مہربانی کرنا ہوتا ہے۔

۱۲) آپ ﷺ کو اللہ تعالیٰ ہمیشہ زندہ رکھے آپ ﷺ مجھے نجات دیجئے (بخش دیجئے) اللہ تعالیٰ آپکے درجات بلند کرے۔

۱۳) اندھے نے جو درد بھری آہ بھری اسنے دیکھا کہ سامنے بخشش کرنے والے کھڑے تھے۔

۱۴) چونکہ نبی پاک ﷺ معاف فرمانے والے اور عذر سننے والے آپ ﷺ نے جب اس کا عذر سنا تو اُسے معاف فرما دیا۔

۱۵) وہ توبہ کے سوا گناھوں کی اور کوئی سزا نہیں دیتا تجھے بھی چاہئے کہ توبہ کرنی ہے تو اس بادشاہ کے سامنے کر۔

۱۶) اس شخص کے دل کا اندھیرا ختم ہو گیا اور سینہ نور ایمان سے روشن ہو گیا وہ ابلیس والی صورت ختم ہو گئی اور اس کا چہرا چمک اٹھا۔

۱۷) وہ پھول کی طرح روشن اپنے گھر جب پہنچا تو اس نے تمام کے سامنے حضور ﷺ کا حِلم (بردباری حوصلہ) بیان کیا۔

۱۸) اسکے گھر والے بھی تمام اسلام کی روشنی سے مشرف ہوئے اور آپ کے غلام بن گئے۔

# (بارھواں مقالہ) عاقبت فہم آقا صلی اللہ علیہ وسلم کی تواضع

۱) نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم عاجزی کو پسند فرماتے تھے جیسے میوے سے بھری ہوئی شاخ زمین کی طرف جُھک جاتی ہے۔

۲) آپ صلی اللہ علیہ وسلم پر چودہ طبق اپنی جان قربان کرتے ہیں اور چاروں فرشتے (حضرت جبرئیل، میکائیل، اسرافیل، عزرائیل یہ اللہ کے اولوالعظم فرشتے تمام فرشتوں کے سردار ہیں) اُنکے در پر حلقہ بگوش (غلام) ہیں۔

۳) جنت ودوزخ ان کے غلام ہیں بندہ و مالک اور رضوان سبھی انکے غلام ہیں۔

۴) آپ صلی اللہ علیہ وسلم راستے پر عاجزی کے ساتھ چلتے ہیں اور اپنے آپ کو مسکین شمار کرتے ہیں۔

۵) صحابہ اکرام کے سامنے فرماتے تھے کہ میں اللہ کا بندہ ہوں اس لیے اللہ تعالی کی بڑائی کے سامنے سرتسلیم خم کرتا ہوں۔

۶) خود کو بندہ کہنے والے اللہ کے رسول نے خوشی کے راستے میں قدم نہیں رکھا۔

۷) آپ فرماتے مجھے یہودیوں اور عیسائیوں کی طرح مت بڑاؤ اور آپ کبھی کسی سے سخت بات بھی نہ فرماتے تھے۔

۸) اُس بادشاہ کی دعا مسکینوں کو نوازنے والی تھی اور انہوں نے اپنی گردن بارگاہ ایزدی میں جھکائی ہوئی تھی اور عرض کر رہے تھے۔

۹) یا اللہ مجھے عاجز و مسکین رکھ اور قیامت والے دن بھی مجھے عاجزی کرنے والوں میں اُٹھا۔

۱۰) جب آپ غزوہ کیطرف تشریف لے جاتے تو عام مرد اور عورتوں کے ساتھ جاتے

تھے۔(یعنی علیحدہ کوئی شان وشوکت نہیں بنواتے تھے)

١١)حضور ﷺ نے ہمیشہ عجز کو پسند کیا اور اللہ کی بارگاہ میں تواضع کی دعا کی اس کے بعد یہ دعا مانگتے کہ یا اللہ مجھے دھوکا دینے والوں سے بچا۔

١٢)ہر جو شخص ملتا اُسے سلام بلانے میں پہل کرتے اور تعظیم کیلئے کھڑے ہو جاتے۔

## حکایت

١)ایک مرتبہ جب نبی ﷺ جنگل میں تھے کوئی شخص ایک بکری اور کچھ آٹا بطور ہدیہ لے کر پیش ہوا۔

٢)آپ ﷺ نے ایک صحابی کو فرمایا کہ بسم اللہ کرو (یعنی اسے تیار کرو) دوسرے نے عرض کی یارسول اللہ ﷺ میں اسے مکمل صاف کر دیتا ہوں۔

٣)تیسرے صحابی نے عرض کی یارسول اللہ ﷺ مجھے پکانے کا بہت شوق ہے چوتھے نے عرض کیا آٹا میں گوند دیتا ہوں۔

٤)رسول پاک ﷺ نے فرمایا لکڑیاں میں اکٹھی کروں گا ایک صحابی نے عرض کی یارسول اللہ ﷺ آپ تکلیف نہ فرمائیں ہم خدمت کیلئے موجود ہیں۔

٥)آپ ﷺ نے فرمایا اے سیاہ آنکھوں والے اس کام میں میں آرام نہیں کروں گا بلکہ تمہارا ہاتھ بٹاؤں گا۔

٦)ایک صحابی نے عرض کی پھول کا کیا کام ہے کہ کانٹے چُنے آپ ﷺ نے اس کام کو کیوں پسند فرمایا ہے۔

۷) یارسول اللہ ﷺ ہم آپ کے غلام ہیں اور آپ ہمارے سردار ہیں ہم آپ کے نامِ نامی پر جان قربان کرنے والے ہیں۔

۸) آپ ﷺ بادشاہ ہیں تخت پر بیٹھیں جو آپکا کام ہے اور ہم غلاموں کی اطاعت قبول فرمایئے۔

۹) یہ بات ہمیں اچھی نہیں لگتی کہ غلام سامنے بیٹھے ہوں اور آقا کام کریں۔

۱۰) آپ ﷺ نے فرمایا لیکن یہ بات اللہ تعالیٰ کو پسند ہے اور وہ بے کار وجود کو دوست نہیں رکھتا۔

۱۱) مرد اُسی کو کہتے ہیں جو دوستوں کے ساتھ کام کرے اور مرد وہی ہوتا ہے جو دوستوں کا دوست ہو۔

۱۲) جب کہ اللہ تعالیٰ نے میرے وجود کو سالم بنا ہے۔ میں کیوں بے کار بیٹھوں۔

# حکائیت

۱) ایک مرتبہ حضور ﷺ نے حضرت عائشہ الصدیقہؓ سے فرمایا ہر کوئی اپنا کام خود کرے۔

۲) تا کہ اللہ تعالیٰ کا فضل و کرم مددگار ہو اور جنت نصیب ہو اور (جنت میں) اللہ تعالیٰ کا دیدار نصیب ہو۔

۳) انہوں نے عرض کی یارسول اللہ آپکی اس طرح مہربانی کہ ہم تو تصور بھی نہیں کرسکتے۔ آپ ﷺ نے فرمایا میں مسکین اور یتیم بندہ ہوں۔

۴) اگر اللہ تعالیٰ کا فضل و کرم میرا شامل حال نہ ہو تو میں جنت میں قدم نہیں رکھ سکتا۔

۵) (مصنف کہتا ہے) جنہوں نے حضور ﷺ کی غلامی قبول کی ہے انہوں نے آپ ﷺ کے عجز و تواضع کو اسی طرح بیان کیا ہے۔

# (تیرھواں مقالہ) آپ ﷺ کا کائنات کے مالک ہو کر بھی فقر کو پسند کرنا۔

۱) تمام لوگوں کا ہنر فقیری دیکھا مگر رسول پاک ﷺ کا فقر پسندیدہ ہے۔

۲) آپ کے فقر کی وجہ سے اللہ تعالیٰ نے آپ ﷺ کو لولاک کا تاج پہنایا اور فقر ہی کی وجہ سے آپ کا خطبہ آسمان پر پہنچا۔

۳) حضور ﷺ کو اللہ تعالیٰ نے دونوں چیزیں فقر اور غنا پیش کیں مگر رسول پاک ﷺ نے فقر کو پسند کیا۔

ے مالک کو نین ہیں پاس کچھ رکھتے نہیں
دونوں جہاں کی نعمتیں ہیں آپکے خالی ہاتھوں میں

## حکائیت

۱) ایک مرتبہ حضرت رسول پاک ﷺ تشریف فرما تھے کہ آسمان سے جبرئیل آمین حاضر ہوئے۔

۲) انہوں نے عرض کی اے اللہ تعالیٰ کے حبیب اللہ تعالیٰ نے آپ ﷺ پر درود سلام کا تحفہ بھیجا ہے۔

۳) اور سلام کے بعد اللہ تعالیٰ نے یہ پیغام بھیجا ہے کہ زمین و آسمان یا رسول اللہ آپکی اُمت میں کر دیئے گئے ہیں۔

۴) اللہ تعالیٰ نے آپ ﷺ کو پوری کائنات کا مالک ومختار بنایا ہے اور تمام پوشیدہ راز آپ ﷺ پر ظاہر کر دیئے ہیں اللہ تعالیٰ فرماتا ہے۔

۵) اگر آپ چاہیں تو میں آپ کو مالدار کر دوں مال سونا و چاندی اور جانور غرض ہر چیز عطا کر دوں۔

٦) آپ کی خاطر پہاڑ کو سونا کر دوں اور آپ ﷺ کے دروازے پر پہرے دار کھڑے کر دوں۔

۷) آپ جس طرف بھی تشریف لے جائیں وادیاں اور پہاڑ آپکی خدمت کیلئے ساتھ ہوں۔

۸) اگر آپ ﷺ کوئی چیز سونے وغیرہ سے خرچ کریں گے تو میں کمی نہیں آنے دونگا بلکہ اپنی قدرت کا ملہ سے اور زیادہ کر دونگا۔

۹) یا آپ فقیری پسند کریں گے صبر و قناعت قبول کر کے مجھے اپنا دل عنائت کریں گے۔

۱۰) کیونکہ تو میرا مختار (اختیار والا) بندہ ہے میرے ہر کام میں تیری رضا (خوشی) شامل ہے۔

۱۱) رسول پاک ﷺ نے فرمایا کہ میں فقر کو قبول کرتا ہوں صبر کروں گا اور (کسی تکلیف میں) پریشان نہ ہونگا۔

۱۲) اگر تو پسند کرے تو مجھے ایک دن بھوکا رکھ اور ایک دن میرا پیٹ بھرے مجھ کو کچھ غم نہ ہوگا تو مجھے جلد کوئی چیز عطا کرے یا دیر سے۔

۱۳) فقر و فاقہ میرے دل کی مراد ہے فقر مثل پھول کے ہے اور غنا مثل پاگل پن کے۔

۱۴) اللہ تعالیٰ نے ارشاد فرمایا اے میرے محبوب تمھیں فقر مبارک ہو تیرا دستر خوان بھرا رہے گا۔

۱۵)فقر پھول ہے اور غنا اس کا جزو ہے فقر دریا کی مانند ہے اور غنا اس کے ایک لہر یا نالے کی مثل ہے۔

۱۶)اے اس جہان کے بلند حکمت والے تیری (ذات وشان) تو فقر اور غنا دونوں سے برتر ہے۔

# چودھواں مقالہ

۱)رسول پاک ﷺ کا جود وسخا میں کوئی ثانی نہ تھا ایک لمحہ بھی ایسا نہ گزرتا تھا کہ جس لمحے حضور ﷺ کا فیضان ہر خاص وعام کیلئے عام نہ ہو۔

۲)حضور ﷺ کی سخاوت شمار و بیان سے ماورا ہے حاتم طائی (جو کہ سخاوت میں بڑا مشہور ہوا ہے) نے بھی آپ ﷺ جیسا سخی نہ دیکھا ہوگا۔

۳)آپ ﷺ اسطرح عطا فرماتے تھے جیسے چشمہ رواں دواں رہتا ہے ایسے جاری خزانہ سے آپکی بخشش جانوروں پر بھی جاری تھی۔

۴)حضور ﷺ کی زبان اقدس پر کبھی نہیں ہی نہیں آیا وہ ہر وقت ہر گھڑی اور ہر حال میں سائل و پریشان حالوں پر کرم فرماتے ہیں۔فرمان الٰہی ہے

**و اما السائل فلا تنهر**

ترجمہ: کسی سائل کو خالی ہاتھ نہ لوٹانا۔

۵)عشر؛ زکوۃ اور خراج وغیرہ میں سے آپ ﷺ کچھ نہ لیتے تھے وہ سب کچھ غریبوا ؛ میں تقسیم کرتے تھے۔

۶)جہاں کا بے حساب مال آتا تھا حضور ہر شخص کو عطا فرماتے تھے مگر اپنے لئے ایک زرہ تک نہیں رکھتے تھے۔

۷)غلاموں کو سات ملکوں کی بادشاہی عطا کر دی مگر خود سونے اور چاندی کو (یعنی مال و دولت) کو پسند نہیں کرتے تھے۔

# حکائیت

۱)ایک مرتبہ رسول اکرم ﷺ جب گھر تشریف لائے تو فرمانے لگے کہ مجھے گھر سے سونے اور چاند کی بو آتی ہے۔

۲)حضرت عائشہ صدیقہؓ نے عرض کیا تین درھم ہیں کسی نیک بخت نے ہدلہ کے طور پر بھیجے ہیں۔

۳)حضور ﷺ نے فرمایا تم نے یہ درھم اب تک کسی فقیر کو کیوں نہ دیئے اب میں اس کی بو سے پریشان ہوں۔

۴)میرے نزدیک سونا اور چاندی گند (بری چیز) ہے میری روح کا تمام سکون اور راحت عبادت الٰہی میں ہے۔

۵)مجھے اس بُرے کام سے کیا حاصل کہ اسکی دن رات نگرانی کرتا رہوں۔

۶)میں تو دن رات اسی اللہ کی بارگاہ میں رہوں گا جو مجھے ہر روز تازہ روزی عطا کرتا ہے۔

۷)اس لیے کہ وہ پکڑ کر روزی دیتا ہے اور ہر دکھے ہوئے دل کو بھی روزی عطا کرتا ہے۔

# (پندرواں مقالہ) سرکار کی شجاعت

۱) حضور پر نور ﷺ سب سے زیادہ بہادر اور شجاع تھے۔ نہ ہی دل میں کسی کا خوف تھا اور

نہ ہی کوئی بُری سوچ رکھتے تھے۔

۲) آپ ﷺ اس وقت بھی اکیلے تنہا اندر باہر تشریف لے جاتے جب یہودی اور عیسائی آپ کے دشمن اور خون کے پیاسے تھے۔

۳) گرچہ آپ ﷺ اکیلے اور مخالف (دشمن) ہزاروں تھے مگر پھر بھی آپ اپنے کام میں قوی اور مضبوط رفتار رکھتے تھے۔

۴) بڑے بڑے شیر دل آپ ﷺ سے ڈرتے تھے مگر آپ کسی سیر دل والے سے نہیں ڈرتے تھے۔

۵) شیر خدا حضرت علیؓ فرماتے ہیں کہ جب سخت جنگ ہو رہی تھی سب بھاگ گئے تھے مگر حضور ﷺ جمے رہے تھے اور بزدلی کا کوئی حرف کبھی زبان سے نہ نکلا تھا۔

## حکائیت

۱) جب مکہ فتح ہوا اس کے تھوڑی دیر بعد اللہ کے حبیب حنین کی طرف تشریف لے گئے۔

۲) کافروں کا لشکر بہت زیادہ تھا (تعداد حد سے باہر تھی) رسولوں کے بادشاہ نے اللہ تعالیٰ سے مدد مانگی۔

۳) جب ہر طرف سے دشمنوں نے حملہ کر دیا اور تیر و تلواریں دونوں طرف سے چلنے شروع ہو گئے۔

۴)جب جنگ وجدل حد سے بڑھ گیا لڑتے لڑتے رات آ گئی۔

۵)شیطان پلید نے آ کر آواز دی (افواہ پھیلادی) کہ نبی پاک ﷺ اس جگہ شہید ہو گئے ہیں (جنگ میں ایسی افواہیں دشمن کا حوصلہ پست کرنے کیلئے استعمال کی جاتی ہیں)

۶)اس خبر کو جب صحابہ کرام نے سُنا تو انکے ہاتھوں سے تلواریں گر پڑیں۔

۷)اُنکی آنکھیں اشک بار ہوگئیں دل ٹوٹ گئے بیدلی اور خوف زیادہ ہو گیا۔

۸)کفار کا لشکر اس وقت زوروں پر تھا سب کتوں کی طرح شور مچا رہے تھے۔

۹)اللہ کا نبی اپنی جان بھی نہ بچا سکا اور نہ ہی ایک قدم پیش قدمی کر سکا۔

۱۰)ادھر نبی پاک ﷺ اونٹ پر سوار ہوئے اور دل جمی سے فتح کی اُمید کے ساتھ فتح کا انتظار کرنے لگے۔

۱۱)چونکہ صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین منتشر تھے اسلیئے آپ کے ساتھ ہم رکاب نہ ہو سکے کافروں کے لشکر نے آپ کو گھیرے میں لے لیا۔

۱۲)آپ ﷺ شیروں اور کتوں کے درمیان پھر رہے تھے اور اللہ تعالی کی یاد میں مگھن تھے۔

۱۳)آپ ﷺ کے دل نے کسی دوسرے سے التجا کی اور نہ ہی کسی کافر سے ڈرے گبھرائے۔

۱۴)آپ ﷺ نے اپنے اُونٹ کو سوئی ماری (ہانکا) اور بُری سوچ رکھنے والے کافروں کی طرف روانہ ہوئے۔

۱۵)صحابہ کرام نے عرض کی یارسول اللہ ﷺ ہم تھوڑے ہیں اور اے شیر دل دیکھئے تو چاروں طرف کافروں کا بہت بڑا ہجوم ہے۔

۱۶) یارسول اللہ ﷺ ہم بالکل تھوڑے ہیں اور کافروں کی تعداد بہت زیادہ ہے اور کسی بھی مرد کیلئے بہتر یہی ہے کہ آسان کام کرے۔

۱۷) آقا علیہ السلام نے فرمایا کہ میں اللہ تعالیٰ کا سچا رسول ہوں اور میرے دل میں مطلقاً کسی قسم کا وسوسہ یا ڈر نہیں۔

۱۸) مطلبی (حضرت عبدالمطلب کا پوتا) اور ہاشمی ہوں میں نے ہر باطل دین کو اعراض کیا ہے۔

۱۹) آپ ﷺ نے حضرت عباسؓ سے فرمایا چچا جان زمین سے میرے ہاتھ میں مٹی کی ایک مٹھی دیجئے۔

۲۰) آپ ﷺ اس مٹی پر اللہ تعالیٰ کا نام لیکر چاروں طرف کافروں میں پھینکتے ہیں۔

۲۱) جب حضرت عباس مٹی لے کر حاضر ہوئے تو آپ ﷺ نے ہر دیکھنے والے کافر کی طرف پھینکی جس کی وجہ سے وہ سب ناپاک لوگ اندھے ہوگئے۔

۲۲) آپ ﷺ نے اپنے چچا حضرت عباس کی طرف چاند سا چہرا کر کے فرمایا کہ چچا جان صحابہ کو بلائیں یا آواز دیں۔

۲۳) جب صحابہ کرام نے نبی پاک ﷺ کو دیکھا تو تمام صحابہ اکرام بہار کے پھولوں کی طرح کھل گئے یعنی انتہائی خوش ہوگئے۔ (چونکہ آپ ﷺ کی شہادت کی خبر پھیل چکی تھی اسلیئے صحابہ اکرام انتہائی پریشان و مایوس ہوگئے تھے مگر جب آقا علیہ السلام کو صحیح سلامت دیکھا تو انکی خوشی کی انتہا نہ رہی۔

۲۴) صحابہ کرام جو انتہائی قوی اور شیر دل تھے حضور ﷺ کی شہادت کی خبر سن کر مقابلہ کی ہمت نہ رکھتے تھے لیکن حضور ﷺ کو سلامت دیکھ کر پھر سے کفار کے مقابلے میں

آ گئے۔

۲۵)صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین نے کفار کی اجل بن کران پر دھاوا بول دیا اور تمام نے اپنی تلواریں سونت لیں۔

۲۶)ہر کسی کی تلوار کا رخ میخ کی طرف تھا اور کفار کا لشکر تلواروں کے نیچے تھا۔

۲۷)ایسی سخت لڑائی میں ہر کوئی مسلمان شہادت چاہتے ہوئے بھی ان کافروں کے درمیان خوش وخرم اور سلامت تھا۔

۲۸)پھانسی والے قیدی کی طرح کافر ذبح ہوئے اور اللہ تعالی نے اپنے محبوب ﷺ کو فتح وکامیابی نصیب فرمائی۔

# (سولھواں مقالہ)حضور ﷺ کے سینہ مبارک کی پاکیزگی:

۱)حضور پُرنور ﷺ کی پاک دامنی بشر کی حد سے زیادہ تھی اس سے بھی زیادہ اور زیادہ سے بھی زیادہ تھی۔

۲)حضور ﷺ کی نظر اللہ تعالی کے سوا کہیں نہیں اٹھتی تھی اور غیروں کی خواہش کی جانب کبھی نہ ہوئی۔

۳)آپ ﷺ اللہ تعالیٰ کے منظورِ نظر تھے اور اللہ تعالی نے ان پر شفقت والا ہاتھ رکھا ہوا تھا۔

۴)آپ ﷺ کو جب سے حور و تصور نے دیکھا تو وہ آپ ﷺ کے فدائی ہو گئے۔

۵) پیارے آقا ﷺ کی آنکھوں میں اللہ تعالیٰ نے مَا ذَاغَ البصر کا سرمہ لگایا اسلئے آپ غیر سے نظریں نیچی رکھتے تھے۔

٦) آپ ﷺ کی نگاہ پاک ساری کائنات کو دیکھنے والی ہے اور دل پاک ہے جو زبان آپکی نظر کو بُرا کہے یا سمجھے اس کے منہ میں خاک ہو۔

۷) آپ ﷺ جب کسی کی طرف مہربانی کی نظر فرماتے تو اُسے ایک لمحے میں اہل شرف اور صاحب عزت بنا دیتے۔

۸) آپ ﷺ کسی عورت کی طرف بغیر نکاح کے نظر نہ اُٹھاتے تھے اس طرح (معصوم عن الخطا تھے) کسی کی طرف نظر کرنے سے بچتے تھے جیسے کوئی زہر سے بچتا ہے۔

۹) آپ ﷺ حسنِ خلق میں سب سے زیادہ تھے اور آپ ﷺ کی قوت و طاقت پندرہ سو مردوں جتنی تھی۔

۱۰) مرد کیلئے چار نکاح جائز ہیں تا کہ وہ اپنے دل کے گرد و غبار (نظر بد) سے بچ سکے۔

۱۱) تمام بزرگوں نے اسی طریقے سے سند بیان کی ہے (یعنی حضور ﷺ کی نظر مبارک کے بارے صحیح روایات) کمزور اور ضعیف روائیت کوئی بیان نہیں کی۔

نیچی نظروں کی شرم و حیا پر درود
اونچی بھینی کی رفعت پہ لاکھوں سلام

# (سترھواں مقالہ) حضور ﷺ کا لوگوں سے حیا فرمانا

۱) حضور ﷺ گھر میں ہوں یا باہر ہوں آپ ﷺ کی حیا حد سے بڑھ کر تھی۔

۲) آپ ﷺ اپنی نگاہوں کو کسی کی آنکھوں کی طرف نہیں کرتے تھے اور نہ ہی کسی کی پشت اور بائیں کی طرف کرتے تھے

۳) آپ ﷺ نے اپنے جسم مبارک کو کبھی برہنہ نہیں کیا چاہے گرمی کی شدت سے پریشان ہی کیوں نہ ہوں۔

۴) حرم پاک کے سامنے آپ کبھی کسی دوسرے غیر کی بات نہ کرتے سوائے اللہ تعالی کے۔

۵) حضرت عائشہ نے جو روائیت بیان کی ہے (کہ میں نے آپکو کبھی ننگا نہیں دیکھا) اس پر سب کا اتفاق ہے۔

۶) خاص کر کے ناف سے لیکر گھٹنوں تک کا جسم اقدس کبھی ظاہر نہ فرماتے خواہ کسی کے سامنے ہوں یا اکیلے۔

۷) آپ ﷺ کو جب پاخانہ وغیرہ کی حاجت ہوتی آپ لوگوں سے دور جنگل میں تشریف لے جاتے۔

۸) اور کسی ایسی جگہ تشریف لے جاتے جہاں کوئی شخص نہ دیکھتا ہو یہاں تک کہ آدمی چرند پرند، چیونٹی اور مکھی بھی آپکو نہ دیکھ سکتی۔

۹) جب آپ ﷺ کا پیٹ مبارک ظاہر ہوتا تو یوں محسوس ہوتا جیسے قیمتی موتیوں کا خزانہ ظاہر ہوا ہے۔

۱۰) آپ ﷺ کے پاخانہ کرنے کی وجہ سے اس ویران جگہ کو خزانہ میسر آجاتا. دنیا کے تمام خزانے آپ ﷺ کے تابع تھے مگر آپ دنیاوی خزانوں سے نفرت کرتے تھے۔

۱۱) جب کبھی آپ ﷺ کے صحابہ کرام اس جگہ پر جاتے جہاں آپ نے پاخانہ کیا ہوتا تو وہاں مٹی کے سوا کچھ نہ پاتے (یعنی زمین فوراً پاخانے کو اپنے اندر سمو لیتی تھی.

۱۲) وہ (یعنی صحابہ کرام) اس زمین اور جگہ سے (فضلہ والی جگہ سے) ایسی خوشبو پاتے جو مشک وعنبر کی خوشبو کو مات کر دیتی۔

۱۳) اصل میں زمین کی طبیعت سرد ہے مشک گرم ہونے کی وجہ سے زمین کے اندر سما جاتی ہے.

۱۴) جہاں وہ مشک دفن ہوتی اس جگہ سے تاثیر اچھی خوش کن ہوتی ہے کہ ہرن کی طرح خوبصورت اور بھلی لگتی.

۱۵) آپ ﷺ اندر سے اور باہر سے سب کے سب اللہ کے نور ہیں. اسی طرح ہی چشمان پاک کا نور بیان کیا گیا ہے.

۱۶) آپ ﷺ کا بول (پیشاب) مبارک آب حیات کی مثل تھا جو مردادلوں کو نجات بخشتا تھا.

۱۷) حضور ﷺ پرنور شافع یوم النشور کا ہر ہر کام اللہ تعالیٰ کی رضا کی خاطر تھا اور اس میں حیا تھی. آپ ﷺ نرم جگہ کے علاوہ کہیں پیشاب نہیں فرماتے تھے.

۱۸) آپ ﷺ کے دل کا تعلق ہر وقت اللہ تعالی کی طرف رہتا تھا اور آپ ﷺ پیشاب کے چھینٹوں سے بچتے تھے۔

۱۹) اللہ تعالی نے آپکو اپنا دوست بنایا تھا آپ قبلہ کی طرف منہ کر کے پیشاب نہیں کرتے تھے۔

۲۰) آقا علیہ السلام جو کہ خیر الانام ہیں آپ ﷺ بوقت پیشاب گفتگو نہیں فرماتے تھے۔

۲۱) آپ ﷺ ہمیشہ ایسی جگہ پیشاب کرتے تھے کہ وہ جلدی بہہ جائے آپ ﷺ پر اللہ تعالیٰ کی طرف سے ہزاروں درود اور ہزاروں سلام۔

# (اٹھارہواں مقالہ) حضور ﷺ کا کھانا پینا

۱) آپ ﷺ بوقت ضرورت کھانا وغیرہ تناول فرماتے تھے اور پیٹ بھر کر نہیں کھاتے پیتے تھے (بلکہ تھوڑی سی بھوک چھوڑ کر تناول فرماتے۔)

۲) سارے جہاں کو جو کچھ ملا آپ ﷺ کے صدقے اور آپکی طفیل عطا کیا گیا لیکن آپ ﷺ کھانا بھی سیر ہو کر تناول نہ فرماتے تھے۔

۳) آپ ﷺ جہاں کی لذتوں سے ایک طرف رہتے یعنی پرہیز فرماتے تھے یہاں تک کئی کئی دن کچھ بھی تناول نہ فرماتے تھے۔

۴) رسول اکرم ﷺ نے اللہ تعالیٰ عزاوجل کی یاد کیلئے کمر باندھ رکھی تھی اور ہر چیز کھانے پینے والی تناول فرمالیتے تھے کسی (حلال) چیز کورد نہیں فرماتے تھے۔

۵) آپ ﷺ عام طور پر غذا کے طور روٹی تناول فرماتے تھے مگر آپ کے سامنے جو کچھ بھی رکھا جاتا آپ اُسے تناول فرمالیتے۔

۶) کبھی کبھی دو دو ماہ اور کبھی تین تین ماہ تک آپکے گھر میں طعام نہ پکتا تھا۔

۷) دودھ اور کھجوروں پر اکتفا فرمالیتے اور دن رات عبادت الٰہی میں مشغول و مصروف رہتے۔

۸) اللہ کے حبیب ﷺ کھانے پینے کی چیزوں میں عیب نہیں نکالتے تھے اس کھانے والی چیز کا ذائقہ چاہے اچھا ہو یا نہ اچھا ہو۔

۹)اور آپ ﷺ اگر کسی کھانے کو پسند فرماتے تو اس کیلئے ہاتھ نہیں پھیلایا کرتے تھے یعنی کسی سے طلب نہیں کیا کرتے تھے۔

۱۰) آپ ﷺ کو سبزیوں میں کدو بہت پسند تھے آپ فرمایا کرتے تھے کہ یہ پوست کا مغز ہے (یعنی تمام سبزیوں میں اعلی ہے)

۱۱) آپ ﷺ وحید (یہ ایک قسم کا کھانا تھا اس دور میں کھایا جاتا تھا) نہیں کھاتے تھے اور نجیس (یہ بھی کھانا ہے جو کہ مشک وغیرہ ملا کر تیار کیا جاتا تھا) اور ثرید (یہ بھی کھانا ہے کہ نان یا روٹی کو شوربے میں بگو کر بنایا جاتا ہے) سے آپ ﷺ بڑی رغبت فرماتے اور ان کو کھانے میں پسند فرماتے۔

۱۲) آپ ﷺ گوشت بھی پسند فرماتے تھے اور ہڈی والا گوشت زیادہ پسند فرماتے تھے۔

۱۳) بکری کی ہتھیلی (یعنی بکری کے پائے) کھانے میں بہت پسند فرماتے تھے کیونکہ بکری کے سارے گوشت میں آپ ﷺ کو یہ زیادہ پسند تھے۔

۱۴) ککڑی اور مچھلی کا گوشت بھی کھاتے تھے اسی طرح خرگوش اور مرغی کا گوشت بھی تناول فرمالیتے تھے۔

۱۵) وحشی گدھا اور اونٹ بھی تناول فرمالیتے دل کو کباب کر کے تناول فرماتے تھے۔

۱۶) ہرلسیہ (وہ کھانا ہوتا ہے جو گندم، گوشت، روغن اور نمک مصالحہ وغیرہ ملا کر بنایا گیا ہو) کو بھی تناول فرمالیتے تھے آپ کی روٹی چھوٹی ہوا کرتی تھی۔

۱۷) کائنات کے بادشاہ حضرت محمد ﷺ کا پسندیدہ کھانا سرکہ تھا اور کھجور تھی کھجور کے

متعلق آپ فرمایا کرتے تھے کہ یہ جنت کا میوہ ہے۔

۱۸) تازہ پھلوں کو خوشی سے کھاتے تھے اور حلوہ کو بھی پسند فرماتے تھے۔

۱۹) روٹی اور شکر کے ساتھ خربوزے کو تناول فرماتے اور کھجور کو بھی تناول فرماتے تھے۔

۲۰) تربوز اور خربوزے کو ہاتھ سے کھاتے تھے اور اسی طرح انار کا میوہ بھی درخت سے توڑ کر کھاتے تھے۔

۲۱) شہنشاہ کائنات ﷺ کی یہ خوبی اور وصف تھا کہ جو چیز کھانے کو میسر آتی اُسے بالکل تھوڑا سا تناول فرماتے۔

۲۲) لیکن آپ ﷺ نے کسی شخص کو محروم نہیں رکھا کہ اپنی اُمت کیلئے ہر حلال چیز کو جائز قرار دیا (کسی کا جو جی چاہے کھائے اور پئے۔)

۲۳) اللہ تعالیٰ کے محبوب ﷺ کا ہر فعل اور کام شہد کی طرح مٹھاس سے بھرا تھا اور آپ نے ہمیں بھی پیار کا حکم دیا ہے۔

۲۴) آپ ﷺ ہر نعمت کے حصول پر اللہ تعالیٰ کی تعریف اور شکر ادا کیا کرتے تھے اور اُمت کیلئے بھی آپ نے یہی سنت چھوڑی ہے۔

۲۵) رسول اکرم ﷺ کی عادتِ مبارکہ تھی کہ جب کھانا کھانے سے فراغت حاصل کرتے تو برتن کو انگلی سے اچھی طرح صاف فرمادیتے۔

۲۶) اس کے بعد اپنے ہاتھ مبارک دھوتے بعد میں خلال بھی پسند فرماتے۔

۲۷) اسی طرح آپ ﷺ بعد میں مسواک بھی فرمالیتے تھے جو اُن کے دشمن کے خاک تھی۔

۲۸) اللہ تعالی کی طرف سے آپ ﷺ کو خاص شان حاصل تھی اور آپ سے سفالین (ا ایک معنی نیچے بیٹھ کر مٹی کے برتن میں کھانا۔ ۲ پسلی کا گوشت کھانا) اور عدد (بیٹھ کر کھانا) بھی احادیث سے ثابت ہے۔

۲۹) آپ ﷺ تانبے، سونے اور چاندی کے برتن میں نہیں کھایا کرتے تھے جس میں تو دنیا کی آرائش و دکھاوا کرتا ہے آپ ﷺ ایسا نہیں کرتے تھے۔

۳۰) اللہ تعالی نے نبی پاک صاحب ﷺ کو مہربان اور رحمت بنایا ہے کہ آپ کا دستر خوان چمڑے کا تھا۔

۳۱) آپ ﷺ مربع شکل میں بیٹھ کر یا تکیہ لگا کر کھانا تناول نہیں فرماتے تھے۔

۳۲) آپ ﷺ کھانا کھاتے وقت اسطرح بیٹھتے تھے کہ دایاں پاؤں (گھٹنا) کھڑا فرمالیتے اور بایاں اس طرح نیچے بچھالیتے کہ پاؤں سامنے ظاہر نہ ہوتا۔

۳۳) رسول اکرم ﷺ اکثر اوقات بیٹھتے بھی اسی طرح تھے اور کھانا بھی اسی طرح بیٹھ کر تناول فرماتے تھے۔

۳۴) ایک مرتبہ ایک جاہل مشرک آیا اور آپ ﷺ سے کہنے لگا کہ اس طرح بیٹھنا اچھا نہیں لگتا۔

۳۵) نبی پاک ﷺ نے فرمایا میں اللہ تعالی کا بندہ و غلام ہوں اور اللہ تعالی کی خدمت میں ہمیشہ رہتا ہوں۔

۳۶) اللہ تعالیٰ عزوجل میرا مالک و آقا اور بادشاہ ہے اور میں اسکا بندہ و غلام ہوں اسلیئے اسکے سامنے چون و چرا اس کی طاقت نہیں۔

۳۷)چونکہ میں اللہ تعالیٰ کا بندہ ہوں اس نے مجھے ساری کائنات کا سردار بنادیا ہے میں اسکا مکمل بندہ (یعنی انسان کامل اور بندہ کامل) ہوں اس لیئے اسنے میرے نام کے چرچے کیئے ہیں۔

# (انیسواں مقالہ) مختار کل پیارے آقا حضرت محمد ﷺ کے مشروبات

۱) آپ ﷺ جو کہ ساری کائنات میں یکتا و بے مثل ہیں ٹھنڈے اور میٹھے مشروب پسند فرماتے تھے۔

۲) آپ ﷺ کبھی پانی میں شہد ملا کر اور کبھی دودھ میں پانی ملا کر (یعنی چھاچھ) نوش فرماتے تھے اسلئے کہ ان کے فوائد سے باخبر تھے۔

۳) اللہ تعالیٰ نے شہد کی تعریف قرآن مجید میں بیان فرمائی ہے۔اس لئے اس کی تعریف حد سے باہر ہے اسی طرح دودھ کے بھی بے شمار اوصاف ہیں۔

۴) کبھی کبھار آپ ﷺ ڈول وغیرہ کو منہ کے ساتھ لگا کر بھی اسطرح پیتے جیسے نہر جاری ہے۔

۵) آپ ﷺ جنکے کھانے کی خاطر اللہ تعالیٰ نے تمام دنیا کی اشیا پیدا فرمائیں اور جنکے منہ کی خوشبو عنبر اور کستوری سے بڑھ کر ہے اپنے پیارے پیارے ہونٹوں سے

تمام قسم کے مشروب نوش فرما لیتے تھے۔

٦)اگر چہ تمر (کھجور) کھانے سے نیند آجاتی ہے لیکن آپ ﷺ کبھی بھی غنود کی حالت میں نہیں گئے۔

٧) آپ ﷺ کھڑے ہوکر کھانے پینے سے منع فرماتے تھے اور آپ ﷺ کھانے کے بعد پانی وغیرہ کبھی نہیں پیا کرتے تھے۔

# (بیسواں مقالہ) آپ ﷺ کی استراحت مُبارک

١)حضور پُرنور حضرت محمد ﷺ بڑا کم سوتے تھے کبھی نیند کا غلبہ ہو جاتا تو آرام فرما لیتے ورنہ نہیں۔

٢) آپ ﷺ کی نیند آپ کا وضو نہیں توڑتی تھی (اسلیے کہ اللہ کے نبی کا سونا اور جاگنا ایک جیسا ہے) کیونکہ آپ کی آنکھیں سوتیں مگر دل بیدار رہتا۔

٣) آپ ﷺ جب فجر کی سنتیں ادا فرما لیتے اسکے بعد کسی نے آپکو اُنگھتے یا سوتے ہوئے نہ دیکھا اور نہ ہی سنا۔

۴) آپ ﷺ ہمیشہ دائیں پہلو پر سوتے تھے اور اپنے ہاتھ مبارک اپنے رخساروں پر رکھتے تھے۔(جب انسان اسطرح سوئے تو اسکا جسم لفظ محمد کی شکل اختیار کر لیتا ہے۔

۵) کبھی کبھی دایاں ہاتھ کھڑا فرما لیتے اور کبھی کبھی دونوں ہاتھ سر مبارک کے نیچے بھی رکھ لیا کرتے تھے۔

۶) آپ ﷺ رات کو بھی اسی طرح آرام فرمایا کرتے تھے۔

۷) جو شخص نماز مغرب یا شام کے بعد اور عشاء کی نماز سے پہلے سوئے اللہ کے رسول ﷺ نے ایسے شخص کیلئے بددعا فرمائی (یعنی اس وقت میں ہرگز نہیں سونا چاہیئے۔)

۸) حضور ﷺ کی تمام عادات مبارکہ حسین اور اچھی ہیں آپ ﷺ منہ کے بل نہیں سوتے تھے۔

۹) آپ ﷺ نے تمام باتیں سچی بیان فرمائی ہیں ایک مرتبہ آپنے ایک شخص کو اسطرح (یعنی منہ کے بل) سوتے دیکھا تو۔

۱۰) آپ ﷺ نے فرمایا کھڑا ہو جا یا بیٹھ جا اس لئے کہ اس طرح جہنمی سوتے ہیں۔

# (اکیسویں بات) سیّد البشر حضرت محمد ﷺ کا لباس مُبارک

۱) نبی اکرم صاحب لولاک فخر موجودات ﷺ ہمیشہ ضرورت کے مطابق کپڑا رکھتے تھے، اور اسکے پہننے سے ثواب اور نفاست و پاکیزگی عیاں ہوتی تھی۔

۲) آپ ﷺ بے فائدہ (ضرورت سے زائد) یا زیادہ قیمتی یا بالکل گیا گزرا لباس نہیں

پہنتے تھے یعنی افراط تفریط نہ تھی بلکہ خیر الامور اوسطھا کا عملی مظاہرہ تھا یعنی درمیانہ اور اوسط درجے کو پسند فرماتے تھے۔

۳) پاکیزہ اوصاف والے نبی ﷺ نفاست و نظافت کے پیش نظر ہمیشہ پاکیزہ اور عمدہ لباس پہنتے۔ (آپکا فرمان ہے **النظافته من الایمان**. پاکیزگی جزوِ ایمان ہے)

۴) آپ ﷺ نے ایک سردار کو دیکھا جو سر پر ٹوپی اور درمیان میں کرتہ رکھے ہوئے تھا (شاید کپڑے میلے تھے۔)

۵) آپ ﷺ نے فرمایا اے مرد کیا تو عورت ہے؟ اپنے لباس کو اور جسم کو پاک و صاف رکھ۔

۶) پاکیزگی اختیار کر کہ مومن پاکیزگی کو پسند کرتا ہے اسلیے کہ جسم کی پاکی دل کی پاکیزگی کا سبب ہے۔

۷) آپ ﷺ سفید لباس پہنا کرتے تھے ہمیشہ (یمنی چادر نہ رکھتے۔

۸) آپ ﷺ اپنے کندھے پر کپڑا رکھنا پسند فرماتے تھے اور کبھی کبھی جبہ مبارک جو مثل چنبیلی کے پھول سفید ہوتا زیب تن فرمالیتے۔

۹) جبہ مبارک کی آستیں زیادہ کھلی نہ ہوتی تھیں وضو کرتے وقت آستیں کھینچ کر اوپر چڑھالیا کرتے۔

۱۰) پیارے آقا علیہ السلام گریباں کا چاک کندھے پر رکھتے تھے (یعنی بند رکھتے تھے کھلا ہوا نہیں) اے سننے والے تو بھی سنتِ نبوی ﷺ کی طلب میں کوشش کر۔

۱۱) شریعت میں چار گز لمبائی اور دو گز چوڑائی والا یا اس سے ایک ہاتھ زیادہ کپڑا رکھنا

(پگڑی مبارک) کے نیچے ٹوپی اور کلاہ بھی پہنتے تھے۔

۲۱) کلاہ (ٹوپی) مبارک نیچے ہوتا اور عمامہ مبارک (پگڑی) اوپر ہوتی اور کبھی کبھی فقط ٹوپی ہی سر پر رکھ لیتے تھے۔

۲۲) ہمارے پیارے آقا علیہ السلام عمامہ مبارک باندھتے وقت پیچھے دونوں کندھوں کے درمیاں شملہ چھوڑتے تھے جس سے آپکا حسن اور شان وشوکت مزید نمایاں ہوتی۔

۲۴) جہاں والوں نے کئی مرتبہ اس بات کا مشاہدہ کیا کہ آپ ﷺ نے رنگ کے سفید کپڑے کو پسند فرمایا۔

۲۵) آپ ﷺ (جو کہ لوح وقلم کے راز دان ہیں) نے سبز کپڑا بھی پہنا اور سیاہ بھی۔

۲۶) آپ ﷺ نے کبھی زرد رنگ اور سرخ رنگ کا لباس نہیں پہنا اور اس رنگ کے لباس سے قناعت (پرہیز) کی یعنی پسند نہیں فرمایا۔

۲۷) حضرت ابن عمرؓ فرماتے ہیں کہ ہم حضور ﷺ سے ایک راستے پر اچانک اس طرح اور اس حال میں ملے کہ آپ ﷺ نے سرخ رنگ کا جبہ زیب تن فرمایا ہوا تھا۔

۲۸) ابن عمر فرماتے ہیں کہ تمام لباس (سرخ رنگ کا) عام طور پر کفار استعمار کر۔ تے تھے۔

۲۹) اسلیئے سرخ رنگ کے لباس سے اجتناب کرنا چاہے اور دور رہنا چاہیے کیونکہ سرخ رنگ کا لباس حضور ﷺ کا پسندیدہ لباس نہیں ہے۔

# بائیسواں مقالہ آپ ﷺ کی انگوٹھی مبارک

# مبارک

۱)رسول اکرم خاتم النبین سیدّ المرسلین ﷺ کی انگوٹھی مبارک چاندی کی تھی اور گول تھی۔

۲)پیارے آقا علیہ السلام اس انگوٹھی کو زیادہ تر دائیں ہاتھ میں کبھی کبھی بائیں ہاتھ میں بھی پہنا کرتے تھے لہذا دو طریقے سے (یعنی دونوں ہاتھوں میں) پہننی جائز ہے۔

۳)اے دوست آپکی انگوٹھی کا نگینہ بھی چاندی کا ہی تھا اور کبھی عقیق کے پتھر کا نگینہ بھی ڈلوا لیتے تھے (یعنی دونوں طریقے سے جائز ہے)

۴)حضور ﷺ اپنی انگوٹھی کا نگینہ اندر ہتھیلی کی جانب کرتے تھے اور نیک لوگوں کا یہی طریقہ کار ہے۔

۵)اے نیک بخت حضور ﷺ کی انگوٹھی کے نگینہ مبارک پر تین سطرین لکھی ہوئی تھیں ایک سطر پر لفظ محمد دوسری پر رسول۔

۶)اور تیسری سطر میں لفظ اللہ لکھا ہوا تھا انگوٹھی سے ایسا نور چمکتا تھا کہ چاند بھی اس پر رشک کرتا ہے۔

۷)حضرت رسول پاک ﷺ جو سید الانبیا ہیں کی یہ انگوٹھی اسی طرح آپکے وصال کے بعد حضرت ابو بکر صدیق اور حضرت عمرؓ کے ہاتھ میں بھی رہی۔

۸)حضرت عثمان کے ہاتھ سے گر گئی تو فتنوں کا دروازہ کھل گیا (گویا آپ ﷺ کی یہ خاتم انگوٹھی امن کی علامت تھی جب حضرت عثمان کے ہاتھ سے گر کر گم ہوگئی تو فتنوں کا دروازہ کھل گیا۔

سنت ہے۔

۱۲)جسطرح آپ ﷺ بہت زیادہ بڑا یا کھلا کپڑا نہیں پہنتے تھے اسی طرح آپ ﷺ زیادہ چھوٹا یا تنگ کپڑا بھی نہیں پہنتے تھے اسی طرح آگے اور پیچھے برابر کا پہنتے۔

۱۳) آپ ﷺ کا قمیض مبارک پنڈلیوں تک ہوتا اور اسکے نیچے تہہ بند مبارک نظر آتا تھا۔

۱۴) اے نیک بخت آپ ﷺ نے فرمایا ہے جو شخص اپنا تہبند (بنیتِ تکبر و غرور) ٹخنوں سے نیچے رکھے گا اسکی گزرگاہ دوزخ میں ہوگی۔

۱۵) سرورِ کائنات حضرت محمد ﷺ نے جب پاجامہ (پاجامہ اور شلوار ایک حکم میں ہیں ) دیکھا تو آپ نے اس کی تعریف کی اور فرمایا یہ حیادار لباس ہے اور اسکو خرید لیا۔

۱۶) پاجامہ (یا شلوار) کا پہنا آپ ﷺ سے ثابت نہیں ہے چونکہ آپ ﷺ کی پسند ہے لہذا اسے پہننا بھی سنت میں شمار ہے۔

۱۷) رسول اکرم ﷺ سرِانور پر دستار مبارک (عمامہ شریف) پہنتے تھے تمام اھل عرب بھی دستار کو پہنتے تھے۔

۱۸) آپ ﷺ ہمیشہ دستار نہیں باندھا کرتے تھے یا جنگ وغیرہ میں بھی کبھی دستار نہیں باندھتے تھے (یعنی جنگ میں سر پر خود وغیرہ پہن لیتے جیسے غزوہ احد میں پہنا)

۱۹) بہت سی اسناد کے ساتھ یہ بات بھی واضح ہے کہ آپ ﷺ سات گز سے زائد عمامہ شریف کو پسند نہیں فرماتے تھے اور اس سے بڑا عمامہ پہننے سے منع فرمایا۔

۲۰) آپ ﷺ کبھی کبھی سیاہ رنگ کا عمامہ مبارک بھی باندھ لیتے تھے اور آپ ﷺ عمامہ

# (تیئیسواں مقالہ) سرکار دو عالم ﷺ کا

# بستر مبارک

۱) حضور پُرنور ﷺ کا بستر مبارک (جس پر بادشاہتیں قربان ہوتی ہیں) چمڑے کا تھا جو کھجور کے ریشوں سے بھرا ہوتا۔

۲) آپ ﷺ کا بستر مبارک زیادہ لمبا چوڑا نہ تھا آپ ﷺ نے دنیا میں غریبوں کی طرح زندگی بسر فرمائی۔

۳) آپ ﷺ پر اللہ رب العزت کا بہت بڑا فضل و کرم تھا آپ ﷺ کبھی بوریا پر سوتے اور کبھی زمین پر ہی سو جاتے۔

## حکائیت

۱) ایک دن رسول پاک ﷺ اپنے قدیم بستر مبارک پر آرام فرما رہے تھے۔

۲) آپ ﷺ کے وجود اقدس (جس پر ریشم بھی رشک کرتا ہے) پر کھجور کے پتوں کے نشان پڑے ہوئے تھے۔

۳) حضرت عمرؓ نے جب آپ ﷺ کو اس حالت میں دیکھا تو بڑے پریشان ہوئے تو اور رو پڑے پیارے آقا علیہ السلام نے اس رونے اور گریہ وزاری کی وجہ دریافت فرمائی۔

۴) حضرت عمرؓ نے عرض کیا یارسول اللہ ﷺ آپ کے فقر کی وجہ سے مجھے تکلیف ہوئی۔

۵) قیصر وکسری جو کہ اللہ تعالی کے دشمن ہیں لیکن پھر بھی انکا بستر ریشم کا تھا۔

۶) یارسول اللہ ﷺ یقیناً آپ ﷺ اللہ کے دوست ہیں مگر آپکا بستر ٹاٹ کا ہے۔

۷) ہمارے پیارے آقا محمد رسول اللہ ﷺ نے حضرت عمرؓ کی یہ بات سنی تو ناراض ہوئے اور فرمایا کہ افسوس تیری نگاہ کس طرف گئی۔

۸) آپ ﷺ نے فرمایا میرا اللہ تعالی بڑا مہربان ہے اے عمر اگر تو سونا اور چاندی چاہتا ہے تو

۹) میں تمام وادی کو سونا بنادوں اور تمام پہاڑ میرے اشارے پر سونا بن کر میرے پیچھے چلیں۔

۱۰) جب میں نے دیکھا کہ سب مال و دولت فانی ہے اس لیے میرے دل نے قناعت کی۔

۱۱) آپ ﷺ نے فرمایا قناعت اور فقر و رضا کو میں پسند کرتا ہوں اور ہر قسم کی برائی کو پسند نہیں کرتا۔

# (چوبیسواں مقالہ) سرکار کی نعلین مبارک

۱) نبی کریم ﷺ کی نعلین مبارک چمڑے کی ہاتھ سے بنی ہوئی تھی سرخ اور زرد رنگ کی ہرگز نہ تھی۔

پھل دار ہو جاتا ہے۔

ہ سر پہ رکھنے کو جو مل جائے نعل پاک حضور ﷺ
پھر کہیں گے کہ ہاں تاجدار ہم بھی ہیں

۲۰) اے اللہ تعالیٰ تیرا شکر ہے کہ تو نے مجھے توفیق عطا فرمائی اور تیری مہربانی و کرم سے مشکل عقدہ (گانٹھ) حل ہو گئی۔

۲۱) تو نے میرا دامن امید پُر کر دیا میرے رشتہ کی وجہ سے نہیں بلکہ اپنے محبوب کے صدقے سے۔

۲۲) اگر میں نے ایک خوشی مانگی تو تُو نے اپنے کرم سے سو خوشی عطا کی اور اگر ایک سو مانگوں تو تُو اپنے کرم سے ایک ہزار عطا فرما دیتا ہے۔

۲۳) میں نے اپنے پیارے آقا نبی محترم حضرت محمد کے نامِ پاک سے ابتدا کی تھی آپ ﷺ کے عشاق کے صدقے مجھے کامیابی نصیب ہوئی۔

۲۴) میرا بولنا سونا (اور جاگنا) تمام اللہ تعالیٰ کے لئے ہے اللہ تعالیٰ کیلئے وہ کام ہوتا ہے جو بے ریا کیا جائے (دکھاوے سے پاک ہو)

۲۵) اے اللہ تعالیٰ اپنی بزرگی کے صدقے میرے دل کو پاک فرما دے اور مجھے اپنے محبوب نبی ﷺ کا دیدار نصیب فرما۔

۲۶) میری تمام کوشش و آرزو یہی ہے اور میری تمام عقل و دانش اور تمام بدن کی التجا بھی یہی ہے (کہ مجھے رسول اکرم ﷺ کے دیدار سے مشرف فرما)

۲۷) اے اللہ عزوجل تو اپنے نبی رحمت ﷺ پر درود بھیج انکی ذات اقدس پر اور انکی

۱۰)اے مخاطب وقاری اگر تجھے یہ خاک مبارک کہیں سے نصیب ہوجائے تو وضو کو چھوڑ دے اور اس خاک پاک سے تیمم کرلے۔

۱۱)جو شخص آپکی نعلین مبارک کا نقشہ کاغذ پر کھینچ کر اپنے سر کے تاج میں رکھے گا۔

۱۲)اس نعلین پاک کے نقشے کے صدقے وہ میرا عزیز (پیارا) فتح وکامیابی پائے گا۔اور اسکے دل کا نور اور عقل ودانائی اور فہم وفراست میں اضافہ ہوگا۔

۱۳)اسی طرح وہ شخص جو نعلین شریف کا نقشہ پاس رکھے گا ہر قسم کی آگ میں جلنے اور سیلاب کی آفت سے محفوظ رہے گا۔

۱۴)اس کے علاوہ اس نعلین کی برکت سے تمام آفات وبلیات سے محفوظ وسلامت رہے گا اور قیامت والے دن عزت پائے گا۔

۱۵)جو شخص آپ ﷺ کے نعلین پاک کے نقشہ کو گھر میں ادب سے رکھے گا اس کے گھر میں پریشانی نہیں آئے گی بلکہ تمام غم دور ہوجائیں گے۔

۱۶)اور جو شخص اس نقش کو ہاتھ کی ہتھیلی میں ڈھال کی طرح رکھتا ہے اس کی قبر جنت کی مثل ہوگی۔

۱۷)اس نعلین پاک کے نقشے کی برکت سے منکر ونکر کے سوال آسان ہونگے اس شخص کی قبر میں رسول پاک ﷺ تشریف لائیں گے۔

۱۸)میں نے اس کتاب کو نعلِ پاک کے نقشہ سے خالی نہیں رکھا (یعنی میں نے اس جگہ نعلِ پاک کا نقشہ بنایا ہے) تاکہ یہ کتاب عزوشرف کی حامل ہوجائے۔

۱۹)ہر جو شخص بھی آپ ﷺ کی نعلِ پاک کے نقش کو دل میں رکھتا ہے اس کا شجرِ امید

۲) حضور ﷺ کے پاؤں مبارک میں نعلین مبارک ایسے سجتی تھی جیسے فرش پر قالین بچھا ہوا ہو۔

۳) حضور ﷺ کا ہر کام سادگی پر مبنی تھا چنانچہ آپ ﷺ نے اپنی نعلین مبارک کو سادہ ہی رکھا۔

۴) آپ ﷺ کا ارشادِ گرامی ہے کہ ننگے پاؤں نہ رہو آپ ﷺ اگر کسی کو ننگے پاؤں دیکھتے تو پریشان ہوتے (خواب میں پاؤں کو ننگے دیکھنا کسی قریبی کی موت سے تعبیر نکالتے ہیں۔)

۵) آپ ﷺ نے فرمایا جو مرد نعلین پاؤں میں ڈالتے ہیں وہ ہر وقت سواروں کی طرح چست و توانا ہوتے ہیں۔

۶) آپ ﷺ جو کہ دونوں جہاں کے مالک ہیں کبھی کبھی دونوں پاؤں سے ننگے بھی چلتے تھے (تاکہ غرباء کے لئے سنت بن جائے۔)

۷) پیارے آقا علیہ السلام کی نعلین مبارک سروں کا تاج ہے اور اسکی قیمت دونوں جہان سے زیادہ ہے۔

۸) آپ ﷺ کی نعلین مبارک کے ساتھ لگنے والی خاک آبِ زم زم سے زیادہ پاک ہے بلکہ میں تو کہتا ہو کہ آپ ﷺ کی نعلین کے صدقے لعل اور موتی پیدا ہوتے ہیں۔

۹) اس خاکِ مبارک (جو آپ کی نعلین سے لگتی ہے) کا سرمہ دل کو بینائی عطا کرتا ہے شانِ وشوکت اور بلندی کے اعتبار سے اتنی رفعت رکھتی ہے کہ ساتوں آسمان اس سامنے ہیچ ہیں۔

عادات حسنہ پر اور انکی حسین صورت پر۔

۲۸) اسی طرح آپ ﷺ کی تمام آل پاک اصحاب محترم پر بھی درود بھیج اور آپکے اُن تمام احباب پر بھی درود بھیج جو آپ ﷺ سے محبت رکھتے ہیں یا جن سے آپ محبت رکھتے ہیں۔

؎ مجھے کیا خبر تھی رکوع کی مجھے ہوش کیا تھی سجود کی
تیرے نقش پا کی تلاش میں میں جھک رہا تھا نماز میں
؎ درِ مصطفیٰ پہ رکھا جو سر تو ندا یہ آئی او بے خبر
تیرے وہ بھی سجدے ادا ہوئے جو قضا ہوئے تھے نماز میں

# معجزات مصطفےٰ ﷺ

۱) جب قلم نے اپنی تحریر کا آغاز کیا تو میرے دل نے اُسے یہ پیغام بھیجا۔

۲) کہ میرا ہر کام تو آپ ﷺ کے تابع ہے اور میرے ہر کام کو سنوارنے والا اور درد رکھنے والا وہی ہے۔

۳) آپ ﷺ کے اخلاق حسنہ سے اَے قلم تو نے آغاز کیا ہے لہذا آپ ﷺ کے چند معجزے بھی تحریر کر دے۔

۴) جب میرے دل نے اس نغمہ کے ساز کو چھیڑا تو وہ (ساز) خود بخود ساری بات زبان تک لے آیا۔

۵) بات کرنا مشکل تو ہے لیکن یا اللہ تعالی میری تجھ سے التجا ہے کہ میرے لیئے آسانی

فرمادے۔

۶)اللہ رب العزت نے تمام انبیاء ورسل کو معجزے عطا فرمائے اور تمام انبیاء (جو کہ کم وبیش ایک لاکھ چوبیس ہزار تھے) کے معجزات اللہ تعالیٰ نے ہمارے پیارے رسول حضرت محمد مصطفی ﷺ میں جمع فرمائے (قرآن پاک خود ایسا معجزہ ہے جو قیامت تک رہے گا اور اللہ نے حضور ﷺ کو عطا فرمایا)

۷) جو کچھ کفار طلب کرتے تھے (یعنی کسی بھی معجزے کی طلب کرتے) تو آپ ﷺ کر کے دکھا دیتے کفار اپنے دل میں خیال کے جو بھی بیج بوتے اُسے کاشت کر لیتے۔ (یعنی جو معجزہ بھی طلب کرتے پیارے آقا وہی دکھا دیتے)

۸) قادرِ مطلق اللہ ربِ ذوالجلال نے حضور پُر نور شافع یوم النشور ﷺ کے تمام معجزوں کو آشکار اور واضح کیا جس سے نبی اکرم ﷺ کا دین روزِ روشن کی طرح عیاں ہو گیا۔

۹) سعادت مندوں نے آپ ﷺ کے دامن کو تھام لیا اور بد بخت حضور ﷺ کے دامن رحمت سے وابستہ نہ ہو سکے۔

۱۰) آپ ﷺ کے معجزات بیان کی حد سے باہر ہیں ان معجزوں میں سے ایسے معجزے بھی ہیں جو ہزاروں سال بلکہ قیامت تک عیاں رہیں گے بہت سے معجزے آپکے زمانے میں ظاہر ہوئے اور کچھ حضور کے وصال کے بعد ظاہر ہوے۔

۱۱) اس معجزات کے بہرے کراں کے فیوض و برکات کا سلسلہ آج بھی اسی طرح جاری وساری ہے جس طرح آج سے چودہ سو سال قبل آپ کے زمانہ اقدس میں جاری تھا۔

۱۲) تا کہ ہر تشنہ لب (پیاسا) اپنی پیاس بجھا سکے (مصنف التجا کر رہے ہیں کہ) اے

سننے والے میرے حق میں بھی دعا کر کہ اللہ تعالی میری تشنہ لبی بھی دور فرمائے۔

# شفیع المذنبین حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کا پہلا معجزہ

## چاند ٹکڑے ہونا

۱) حضرت ابن عمر اور حضرت علی رضی اللہ عنہ سے مروی ہے۔

۲) نبی پاک صاحب لولاک حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم حرا کی پہاڑی پر جلوہ افروز تھے اور بے شمار کفار کا مجمع تھا۔

۳) اس وقت عربوں کے تمام بڑے بڑے سردار بھی موجود تھے اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم ان کفار کو اپنے رب ذوالجلال کی طرف دعوت دے رہے تھے۔

۴) ابوجہل اور دوسرے کافروں نے کہا کہ تمام حاضرین کو معجزہ دکھاؤ۔

۵) ہم نے زمین پر تیرے بہت جادو دیکھے ہیں اگر تو نبی آخرالزماں ہے تو آسمان پر معجزہ دکھا۔

٦) اسلیئے کہ ہمیں اس بات میں کوئی شک نہیں کہ جادو کا اثر آسمان پر نہیں چل سکتا۔

۵) اگر تو نبی ہے تو چاند کے دو ٹکڑے کر کے دکھا تا کہ ہم کو یقین ہو جائے کہ تو اللہ تعالی کا برحق پیغمبر ہے۔

٦) اس کے بعد وہ آسمان پر جا کے جڑ جائے یہ بات پوری ہوگئی تو ہم میں ہر عقلمند آپ پر ایمان لے آئے گا (اس سے بڑھ کر بے وقوف کون ہوگا جو پھر بھی ایمان نہ لائے گا)

۷) حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی انگلی مبارک سے اشارا فرمایا آپ کا اشارہ پا کر چاند

فرمابرداری کرتے ہوئے دوٹکڑے ہوگیا۔

۸)ایک ٹکڑا چھپ گیا اور دوسرا ٹکڑا تمام کا تمام سامنے ہوگیا۔

۹)حضورﷺ نے فرمایا کہ تمام لوگ دیکھ لو کہ اللہ تعالیٰ نے کس طریقہ سے اپنی قدرت کا اظہار فرمایا ہے۔

۱۰)تمام لوگوں نے اس حیرت انگیز واقعہ کو اپنی آنکھوں سے دیکھا اور دنگ رہ گئے کیوں کہ نہ آج تک ایسا ہوا تھا اور نہ قیامت تک کوئی کر سکے گا کہ چاند کو انگلی کے اشارے سے توڑ دے۔

۱۱)یہ بات دیکھ ابوجہل (ایمان لانے کی بجائے) اہل قریش سے کہنے لگا یارو محمد کا دبدبہ یہ کمال کا ہے۔

۱۲)اور اس بات پر تعجب ہورہا ہے کہ اس کا جادو اس دنیا کے علاوہ آسمان پر بھی چل گیا ہے۔

۱۳)ایک قافلہ جو ملک شام سے آیا تھا انہوں اس شان والے نبیﷺ کی طرف رجوع کیا (یعنی کلمہ پڑھ کے مسلمان ہوگئے۔)

۱۴)انہوں نے اپنی زبان وقلوب سے گواہی دی اور کہا کہ ہم نے پہچان لیا اور جان لیا ہے کہ تو یقیناً اللہ تعالیٰ کا سچا رسول ہے۔

۱۵)معجزہ اور جادو میں بڑا فرق ہوتا ہے جادو اُس جہان میں (یعنی آسمان) پر نہیں چل سکتا۔

۱۶)یقین سے کہتا ہوں (یعنی اس میں شک کی گنجائش نہیں ہے) کہ جب وہ رات آتی

ہے تو میں نے چاند کو سلامت نہ دیکھا۔

۱۷) لیکن جب نیک بختوں نے دیکھا تو انہوں نے اپنے دل پاک کئے اور دل سے آپ ﷺ کا کلمہ پاک پڑھ کر مسلمان ہو گئے۔

# دوسرا معجزہ دلوں کے محبوب سید الانبیا ﷺ کا سورج کو بعد از غروب طلوع کرنا

۱) نبی پاک علیہ السلام نے جب خیبر کا دروازہ کھولا (خیبر فتح کر لیا) آپ حضرت علیؓ کے زانوؤں پر تکیہ لگا کر محو استراحت ہو گئے۔

۲) اسی حالت میں وحی آ گئی اور حضرت علی رضی اللہ عنہ حضور ﷺ کی اطاعت و فرمابرداری میں رہے۔

۳) چونکہ حضور ﷺ حضرت علی کے رانوں پر تکیہ لگا کر آرام فرماتے حضرت علی نے حضور ﷺ کو بیدار کرنا گستاخی تصور کی (اسلئے آپ کو بیدار نہ کیا چنانچہ حضور کے آرام کا خیال رکھتے ہوئے آپ نے عصر کی نماز ادا نہ کی۔ اور دل میں خیال کیا کہ دونوں طرف سے آزمائش ہے۔

۴) حضرت علی کے دل میں خیال آیا کہ اگر حضور صلی اللہ علیہ وسلم بیدار نہ ہوئے تو میری نماز قضا ہو جائے گی جو کہ مجھ پر میرے اللہ نے فرض کی ہے۔

۵) لیکن دل نے یہ فیصلہ کیا کہ مجھے یہی قبول ہے کہ میں نماز قضا کر دوں لیکن حضور ﷺ کو بے آرام نہیں کرونگا۔

۶) جب نیند سے فارغ ہوئے تو آپ نے حضرت علی کی طرف دیکھ کر فرمایا۔
۷) اے علی تیری آنکھوں میں یہ آنسو کس لئے جاری ہیں کیا پریشانی ہے حضرت علیؓ نے عرض کی یارسول اللہ ﷺ میری عصر کی نماز قضا ہوگئی ہے۔
۸) چونکہ آپ ﷺ میرے زانوؤں پہ سر مبارک رکھ کر لیٹے ہوئے تھے اس لیے میرے بدن کو حرکت کرنے کی بھی جرات نہیں ہوئی۔
۹) حضور ﷺ نے اللہ تعالی کی بارگاہ میں عرض کی اے رب ذوالجلال تو قادر ہے اور آسمانوں کا بھی پروردگار ہے۔
۱۰) حضرت علی تیرے رسول اکرم ﷺ کی خدمت فرمابرداری میں تھے لہذا تو اس کے دل کو خوش کردے پریشان نہ کر۔
۱۱) اس کے دل کو امیدوار بنادے (کہ نمازِ عصر کا وقت ہے) اور اے اللہ سورج کو مغرب سے طلوع فرمادے۔
۱۲) تاکہ حضرت علی نماز عصر ادا کر سکے اور اسکا دل خوش ہوجائے اور اسکی تمام پریشانی ختم ہوجائے۔
۱۳) ادھر اللہ کے رسول ﷺ نے دعا کیلئے ہاتھ اُٹھائے اُدھر سورج نے اپنا چہرہ دیکھا دیا اور سورج عصر کے وقت پر آگیا۔
۱۴) حضرت علیؓ نے نمازِ عصر ادا کی اس طرح حضور ﷺ کا یہ معجزہ رات کے چراغ کی طرح روشن ہوگیا۔

## تیسرا معجزہ سید المرسلین ﷺ کا ایک روٹی سے

# اسّی آدمیوں کا پیٹ بھرنا

۱)حضرت ابوطلحہ نے دیکھا کہ رسول پاک ﷺ بھوکے ہیں وہ فوراً اپنے گھر کی طرف چلے گئے۔

۲)اپنی بیوی سے جا کر کہنے لگے کہ اللہ کی بندی گھر میں کھانے کے لیے کچھ ہے کہ ہم حضور ﷺ کی دعوت کر سکیں۔

۳) کیونکہ میں نے دیکھا ہے کہ حضور علیہ السلام بھوکے ہیں اور بھوک کی وجہ سے آپ کی آواز بھی کچھ پست ہے میری جان ان پر قربان ہو۔

۴)اسکی بیوی نے عرض کی کہ اے ابوطلحہ گھر میں جو کا ایک صاع موجود ہے یا پھر اللہ تعالیٰ کی ذات موجود ہے۔

۵)حضرت ابوطلحہ نے کہا کہ جلدی کرو تا کہ ایک روٹی کے اندر اور باہر تیل لگا کر حضور ﷺ کی خدمت میں پیش کر دیں۔

۶)حضرت ابوطلحہ نے حضرت انسؓ کو کہا کہ حضور ﷺ کی بارگاہ پاک میں جاؤ۔

۷)جب حضرت انسؓ نے یہ بات حضور کے کان میں کہی تو رسول پاک ﷺ نے تمام صحابہ کو یہ حکم دیا۔

۸)اے میرے دوستو! حضرت طلحہ نے ہماری دعوت کی ہے آؤ تمام دوست چلتے ہیں۔

۹)یہ بات سن کر حضور ﷺ کے تمام غلام حضور کے ساتھ چل پڑے۔

۱۰)حضرت ابوطلحہ نے جب اسی آدمیوں کو آتے دیکھا تو گھبرا گئے اور اونچی آواز میں کہا میں رسوا ہو گیا۔

۱۱) حضور کے کان میں عرض کیا یا رسول اللہ میرے گھر میں تو تھوڑا سا کھانا کھانے کیلئے ہے اور میں نے صرف آپ کو دعوت عرض کی تھی اتنے آدمیوں کو کہاں سے کھلاؤں گا۔

۱۲) رسول ﷺ نے فرمایا جو چیز موجود ہے اسے لے آ جو تیرا مقصود ہے وہ آگے رکھ دے۔

۱۳) اللہ تعالیٰ اس میں (میری طفیل) برکت ڈال دے گا۔ اور تیرے یہ تمام مہمان سیر ہو جائیں گے۔

۱۴) حضرت ابوطلحہ نے جو کی خشک روٹی حضور کے سامنے رکھ دی اور تھوڑے سے روغن سے اس کو تر کر دیا۔

۲۰) آپ ﷺ نے روٹی کو روغن کی مالش کی اور فرمایا ابوطلحہ دس دس آدمیوں سے کہو کہ وہ آگے آئیں اور کھانا شروع کر دیں۔

۲۱) دس بھوکے آدمی آتے تھے پیٹ بھر لیتے تھے اس کے بعد پھر دس آدمی آتے اسی طرح دس دس آدمی آتے گئے اور پیٹ بھرتے گئے۔

۲۲) اسی (80) دوستوں نے پیٹ بھر کر کھانا کھایا نیز ابوطلحہ اور اور دیگر گھر والوں نے بھی پیٹ بھر کر کھایا۔

۲۳) اس کے بعد روٹی کو دیکھا تو وہ اسی حالت میں موجود تھی تو اس طرح رسول پاک ﷺ کا یہ معجزہ رونما ہوا۔

# چوتھا معجزہ حضور ﷺ کی انگلیوں سے ٹھنڈے اور میٹھے پانی کے چشمے جاری ہونا۔

۱)حضورﷺ جب حدیبیہ کی طرف تشریف لے گئے تو اس وقت پیاس کی وجہ سے سارا لشکر پریشان ہو گیا اور پانی نہ ملتا تھا۔

۲)سرور کائنات نے ایک لوٹا منگوایا آپ نے اس میں تھوڑا پانی ڈالا۔

۳)اور اسکے بعد آپ نے اپنے دونوں ہاتھوں کو اس پانی میں ڈال دیا (یعنی دس انگلیاں پانی میں بھیگ گئی۔

۴)اللہ تعالی کی رحمت سے حضورﷺ کی ہر انگلی سے ایک ایک پانی کا چشمہ جاری ہو گیا اور پانی سمندر کی طرح بہہ نکلا اس وقت لشکر کی تعداد پندرہ سو تھی تمام لشکر اور لشکر کی سواریوں نے سیر ہو کر یہ اچھا پانی پیا۔ (سبحان اللہ)

# پانچواں معجزہ ایک دودھ کے پیالے سے تمام اصحاب صُفہ کا سیراب کرنا

۱)حضرت ابوھریرہ (جو حضور کے جلیل القدر صحابی ہیں) فرماتے کہ ایک روز مجھے بھوک نے ستایا تو میں نے رسول اللہﷺ کی بارگاہ میں حاضری دی (صحابہ کا معمول تھا کہ اگر بھوک پیاس لگتی اور کھانے کو کچھ نہ ہوتا تو حضور کی بارگاہ میں حاضر ہو جاتے یہاں پہنچ کر اللہ کی رحمت سے انکی بھوک اور پیاس جاتی رہتی۔)

۲)نبی پاکﷺ جنکی کائنات میں کوئی مثل نہیں آپ نے ایک دودھ کا بھرا ہوا پیالہ مجھے عطا کیا۔

۳)میں نے پیٹ بھر کے دودھ پیا مگر پیالہ اُسی طرح بھرا ہوا تھا اللہ تعالی کی یہ عجیب

قدرت تھی۔

۴) نبی پاک ﷺ نے فرمایا اب یہ دودھ تمام اصحاب صفہ کو پلا دیں اصحابِ صفہ میں بوڑھے اور جوان سبھی شامل تھے۔

۵) ایک ایک کر کے تمام صحابہ حضور کے قریب آئے اور اس دودھ کے پیالے سے سیراب ہوتے گئے۔

۶) سبحان اللہ مگر اس پیالے سے دودھ کا ایک قطرہ بھی کم نہ ہوا بلکہ کچھ بڑھ گیا۔

۷) بعد میں رسول پاک نے یہ پیالہ مجھے عنائت فرمایا اور فرمایا کہ لے ابوھریرہ اس کو نوش کر تو میں نے پھر اس کو پیٹ بھر کر پیا۔

۸) حضور ﷺ نے فرمایا ابوھریرہ اور پی لے میں نے اتنا دودھ پیا کہ یہ میرے پیٹ میں اب کوئی گنجائش نہ رہی۔

۹) دودھ کا پیالہ ابھی تک اُسی طرح سے بھرا ہوا تھا اور بعد میں حضور ﷺ نے بھی نوش فرمایا۔

# چھٹا معجزہ تھوڑے سے ستو وں کے شربت سے عقیل کو سیراب کرنا۔

۱) ایک عقل و دانش والے آدمی فرماتے ہیں کہ میں ایک سفر میں حضور ﷺ کے ساتھ تھا۔

۲) بھوک اور پیاس کی شدت نے مجھے نڈھال کر دیا تھا اس وقت کھانے پینے کی کوئی

چیز موجود نہ تھی۔

۳)نبی پاک ﷺ نے ستوؤں کا شربت بنایا اور پی لیا اور باقی جو تھوڑی سی میل سی بچی مجھے فرمایا کہ اسے نوش کر لو۔

۴)میرے دل میں خیال آیا کہ شربت تو تھوڑا سا ہے جب میں نے ظاہراً اس تھوڑے سے شربت کو غور سے دیکھا تو میرا دل پاک ہو گیا یہ دیکھا کہ شربت کا ایک دریا جاری تھا۔

۵)میں نے رسول پاک ﷺ کے فرمان کے مطابق اس کو نوش کر لیا پھر اس کے پینے سے جو فیوض حاصل ہوئے وہ میں بیان نہیں کر سکتا۔

۶)میں نے جب وہ ستو پئے تو میں پیٹ بھر کر سیراب ہوا اور میری زبان خشک نہ رہی بلکہ تر ہو گئی نہ ہی بھوک رہ گئی۔

۷)یہ ستو پینے کی وجہ سے میں فضلہ وغیرہ کی حاجت کے معاملہ میں فرشتہ بن گیا (یعنی فضلہ کی حاجت نہ ہوتی تھی۔) اور میری بھوک اور پیاس ہمیشہ کیلئے ختم ہو گئی۔

# ساتواں معجزہ بے حساب بارش کا برسنا اور انسان وجانوروں کا سیراب ہونا

۱)حضور ﷺ جب غزوہ تبوک کی طرف تشریف لے گئے تو اس وقت آپکے ساتھ چالیس ہزار کا لشکر تھا۔

۲)جب یہ لشکر آدھے راستے میں پہنچا تو تمام لوگوں کے ہونٹ پیاس کی وجہ سے خشک

ہو گئے۔

۳) یہ شور والی مٹی تھی اور یہاں پانی کا نام ونشان نہ تھا صحابہ وکرام بھوک پیاس کی وجہ سے پریشان ہو گئے۔

۴) چند جوانوں نے ایک اونٹ ذبح کر دیا اور اسکی آنت پاک کا پانی نچوڑ کر نوش کیا۔

۵) جب پیاس کی شدت حد سے باہر ہو گئی تو انہوں نے فوراً غیب سے مدد پانے والے نبی پاک ﷺ کی بارگاہ میں صورت حال عرض کر دی۔

۶) حضور ﷺ نے پُر اُمید ہو کر بارگاہ ایزدی میں دست دعا دراز کر دیئے اُسی وقت آسمان پر سفید رنگ کے بادل ظاہر ہو گئے اور برسنے لگے۔

۷) بادل جب برسا تو سارا میدان بارش کے پانی سے پُر ہو گیا اسطرح تمام انسان اور جانور پانی سے خوب سراب ہوئے۔

# آٹھواں معجزہ اللہ کے راز دان حضرت محمد ﷺ کا ہرنی کے دودھ سے سو(۱۰۰) آدمی سیراب کرنا۔

۱) حضور ﷺ ایک مرتبہ سفر میں تھے اور آپ کے ساتھ ایک سو صحابہ کرام بھی تھے۔

۲) تمام کے تمام پیاس سے نڈھال ہو گئے اور کہیں پانی نہ تھا کہ وہ اپنے ہونٹ تر کر سکیں۔

۳)اس وقت نبی پاک ﷺ نے دعا کی تو سامنے ایک ہرنی نمودار ہو گئی۔

۴)اس نے حضور ﷺ کے سامنے اپنا دودھ پیش کیا حضور نے اس ہرنی کا دودھ دھو کر ہر ایک ساتھی کو دیا اور اللہ کے حکم سے۔

۵)تمام پیاسے اس ہرنی کے دودھ سے سیراب ہو گئے اور انہوں نے اللہ کی بارگاہ قدسیہ میں سجدہ شکر ادا کیا۔

۶)حضرت ابورافع نے حضور ﷺ کی بارگاہ میں عرض کی یارسول اللہ ﷺ اس ہرنی کو کیوں نہ قید کرلیں۔

۷)حضور ﷺ نے فرمایا ابورافع حوصلہ رکھ اس کو قید کرنا اس پر سختی کرنا ہے۔

۸)تھوڑی دیر بعد جب دوبارہ نظر کی تو دیکھا کہ وہ جگہ جہاں ہرنی موجود تھی خالی ہے اور ہرنی غائب ہوگئی تھی۔

۹)ہرنی اس جگہ موجود نہیں تھی لیکن اس کے پاؤں کے نشان باقی تھے بعد میں صحابہ کرام اسکے پاؤں کے نشان سے اسکو طلب کرنے کی کوشش کی مگر وہ نہ مل سکی۔

۱۰)اس قصے سے تمام ساتھی حیران رہ گئے اس طرح جب اللہ کے نبی حضور ﷺ کی بارگاہ میں گئے اور (ہرنی کے ڈھونڈنے کا قصہ سنایا)

۱۱)جب حضرت ابورافع نے یہ بات حضور کی بارگاہ میں پیش کی تو آپ نے فرمایا وہ اللہ کی طرف سے بھیجی گئی تھی۔

# (نواں معجزہ) حضرت ابوھریرہ کی مٹھی کی

# کھجوروں میں برکت ہونا

# اور نقصان کا دفع ہونا

۱) حضرت ابوھریرہ فرماتے ہیں کہ ایک مرتبہ میں انتہائی محتاجی اور کمی معاش کی وجہ سے بے حد پریشان تھا.

۲) میں نے کھجوروں کی ایک مٹھی حضورﷺ کے آگے پیش کی اور عرض کیا اے زخمی دلوں کو مرھم لگانے والے.

۳) آپﷺ منبع جود وسخا ہیں مہربانی فرما کر اس مٹھی میں برکت عطا فرمادیں.

۴) حضورﷺ نے ان کھجوروں کو ہاتھ میں پکڑا دعا کی اور پھر فرمایا اے ابوھریرہ.

۵) یہ لے لو اور کسی برتن میں ڈال کر اس برتن کو مخفی (پوشیدہ) رکھنا اور یہ کھجوریں خود بھی کھاؤ اور اپنے سب گھر والوں کو بھی کھلاؤ.

۶) حضرت ابوھریرہ کہتے ہیں اس توشہ دان اور برتن میں ہم کھاتے تھے مگر اس برتن میں سے ایک دانہ بھی کم نہ ہوا اسی طرح بھرا رہا۔

۷) جب تک رسول پاکﷺ اس ظاہری دنیا میں حیات رہے وہ برتن ہمیشہ بھرا رہا۔

۸) اسی طرح حضرت ابو بکر صدیقؓ اور حضرت عمرؓ کے زمانۂ خلافت میں بھی توشہ دان یعنی برتن بھرا رہا۔

۹) جب حضرت عثمان غنیؓ شہید کر دیئے گئے تو اس وقت اس توشہ دان یا برتن کو بھی نقصان پہنچا (یعنی کسی نے کپڑا وغیرہ اُتار دیا تو وہ خزانہ ختم ہو گیا۔

# (دسواں معجزہ) حضرت جابر بن عبداللہؓ کی کھجوروں میں برکت

۱)حضرت جابر بن عبداللہؓ بڑے نیک آدمی تھے ایک روز اُنھوں نے آپ ﷺ کی بارگاہ،اقدس میں حاضر ہوکرعرض کیایارسول اللہ ﷺ میرے والد شہید ہو چکے ہیں۔

۲)اُنہوں نے اپنی زندگی میں بہت قرض لیا تھا جواب میرے زمہ ہے اور اب تمام قرض لینے والے میرے پاس آتے ہیں

۳)وہ لوگ مجھے مگرمچھوں کی طرح تنگ کرر ہے ہیں میں آرام سے بات کرتا ہوں مگر وہ مجھ سے جھگڑتے ہیں۔

۴)میرے پاس ایک کھجوروں کا باغ ہے جس پر پھل بھی لگا ہوا ہے مگر میں نے اُسے اپنے لئے اور اپنی کیلئے رکھا ہوا ہے۔ یارسُول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

۵)میں نے ساری بات اسطرح عرض کردینے سے ایسے جیسے میری گردن سے تمام بوجھ اُتر گیا ہو۔

۶)تمام لوگوں نے مجھے کہا ہے کہ تُو عشر (یعنی دسواں حصہ جو بطور زکوٰۃ خیرات کیا جاتا ہے)ادا نہ کر۔

۷)یہ سن کر میرا دل غم کی آگ سے جل کر کباب بن گیا ہے یعنی میرے دل کوانتہائی دکھ ہوا اس لئے میں نے یہ بات

سرکارِدوعالم کی بارگاہِ قدسیہ میں حاضر ہوکر عرض کردی ہے۔

۸) جابرؓ کہتے ہیں کہ حضورﷺ نے مجھے تسلی دی اور گھر کے صحن میں تشریف لے آئے۔
۹) آپﷺ کبھی ٹھہر جاتے کبھی چکر لگاتے اور فرماتے کہ اے جابر تو دل سے غم اور خوف نکال دے۔
۱۰) جا اور کجھوروں کے باغ سے قرض داروں کو قرض ادا کرتا رہ اللہ تعالیٰ کے فضل سے تیرا مال کم نہ ہوگا۔
۱۱) حضرت جابرؓ کہتے ہیں کہ میں نے ایسا ہی کیا جب تمام قرض داروں کو قرض ادا کر دیا تو میں نے دیکھا کہ
میری کجھوروں کے ڈھیر سے ذرہ بھر بھی کم نہ ہوا تھا بلکہ پہلے سے بھی زیادہ ہوگیا۔
۱۲) اس حالت کو دیکھ کر میرا دل خوشی سے باغ باغ ہوگیا اور یہ معجزہ دیکھ کر رسول پاک ﷺ پر میرا ایمان ویقین اور قوی ومضبوط ہوگیا۔

# (گیارہواں معجزہ) سخت پتھر سے درخت پیدا کرنا

۱) ایک روز رسول اکرمﷺ کے پاس چند بے وقوف بتوں کے پجاری (مشرک) آگئے۔
۲) ان تمام مشرکوں نے آکر کہا اے نبّوت کا دعویٰ کرنے والے اور اللہ تعالیٰ کی وحدانیت کا اعلان کرنے والے اگر تو چاہتا ہے کہ ہم سب تجھ پر ایمان لے آئیں۔
۳) تو پھر اس جنگل میں جو سب سے بھاری پتھر ہے اسکو اپنے نزدیک لے آ۔

۴)اور پھر اس پتھر سے درخت ظاہر ہو وہ درخت تازہ ہو ہرا بھرا بھی اور کافی لمبا چوڑا بھی ہو۔

۵)اس درخت کی چھ شاخیں خالص سونے کی ہوں اور اس پر خاص قسم کے پھول لگے ہوئے ہوں۔

۶)اور اس درخت کے ہر پتے پر قدرت کی طرف سے تیرا نام اور تیرے اللہ کا نام لکھا ہوا ہو۔

۷)اس درخت کی ہر شاخ پر علیحدہ علیحدہ چھ میوے لگے ہوئے ہوں اور ان میں سے ہر ایک کی لذت بھی الگ الگ ہو۔

۸)سیب انگور اور انار کا میوہ بھی ہو امرود انجیر اور شکر بھی ہو۔

۹)ہر شاخ پر ایک پرندہ ہو وہ اپنی سونے کی چونچ میں موتی و لعل رکھتے ہوں۔

۱۰)پس یہ پرندے بیٹھے ہوئے سب کے سب گواہی دے دیں کہ تو واقعی اللہ تعالی کا سچا رسول ہے۔

۱۱)اگر اس طریقے سے آپ ﷺ معجزہ دکھا دیں تو ہمیں یقین ہو جائے گا کہ آپ ﷺ اللہ کے سچے رسول ہیں اور ہم کفر سے نکل کر مسلمان ہو جائیں گے۔

۱۲)تمام بت پرست مسلمان ہو جائیں گے اور کفر کو چھوڑ کر ایمان لے آئیں گے۔

۱۳)نبی پاک ﷺ نے اپنا سر مبارک تھوڑا سا نیچے کیا تو حضرت جبرائیل (فرشتوں کے سردار) آگئے۔

۱۴)انہوں نے عرض کیا اے رسول خدا ﷺ اللہ تعالی نے حکم دیا ہے کہ خوش رہ غم و فکر

نہ کر۔

۱۵)اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ میں نے آپ ﷺ کی شان بلند کی ہے (ورفعنالک ذکرک) تیری خاطر ہر چیز بنادی جائے گی جوان کفار کیلئے ناپسند ہے (یعنی وہ نہیں چاہتے کہ آپ ایسا کریں)

۱۶) آپ ﷺ اس پتھر کو آواز دیں وہ نزدیک آجائے گا اور پھر قدرت الٰہی کا اظہار ہوگا۔

۱۷) آپ ﷺ اس پتھر کے قریب گئے عرب والے یہ بات دیکھ کر حیرت زدہ ہو گئے۔

۱۸)رسول پاک ﷺ نے اس وقت دعا فرمائی تو جو کچھ کافروں نے طلب کیا تھا حضور صلی اللہ علیہ کی دعا سے اسی طرح ظاہر ہوگیا۔

۱۹) آپ ﷺ نے جو طلب کیا اللہ تعالیٰ نے اسی طرح کردیا اور وہ معجزہ کافروں کی خواہش کے مطابق ظاہر ہوگیا۔

۲۰)اللہ تعالیٰ نے ان کفار کو بدبخت کیا اسلیئے کہ انہوں نے نبی کریم ﷺ کے معجزے کو رد کردیا تھا۔

۲۱)ان کافروں نے کہا کہ یہ تو سارا جادو ہے شعبدہ بازی ہے ہم تجھے نبی نہیں مانتے۔

۲۲) نیک اور سعادت مند لوگوں نے اعتقاد رکھتے ہوئے اللہ اور اسکے رسول ﷺ کی صداقت کی گواہی دی اور ایمان کے شہد کی مٹھاس حاصل کی۔

## بارھواں معجزہ اُونٹ سے کھجور کا درخت اُگانا۔

۱)ایک دن عرب کے تمام سردار حضورﷺ کے پاس آئے اور کہنے لگے کہ۔

۲)اگر آپﷺ چاہتے ہیں کہ ہم تمام (کافر)ایمان لے آئیں اور اپنے کفر پر شرمندہ ہوں (تو آپ ہمیں معجزہ دکھائیں)

۳) آپ کے سامنے یہ جو اُونٹ کھڑا ہے اس پر کھجور کا درخت اُگ آئے۔

۴)اور اس درخت پر پکا ہوا تازہ پھل لگے نبی پاکﷺ نے اللہ کے حضور دعا کی۔

۵)اللہ تعالیٰ نے اپنی قدرت کاملہ سے اسی وقت اس اُونٹ کی کوہان سے ایک لمبا چوڑا کھجور کا پھل دار درخت پیدا فرمادیا۔

۶)اس وقت جتنے لوگ وہاں موجود تھے (ان میں کافر بھی تھے اور مسلمان بھی)ان سب نے کھجور کا تازہ پھل کھایا۔

۷)اھل دین کیلئے وہ میوہ میٹھا شہد مگر کافروں کے منہ کے اندر وہ میوہ پتھر بن جاتا تھا۔(یعنی وہ کافر جو ایمان لانے کا پروگرام نہ رکھتے تھے ختم اللہ علیٰ قلوبھم کے مصداق تھے، یہ پھل اُن کی قسمت میں نہ ہوا)

۸)رسول اکرمﷺ کا جب یہ معجزہ ظاہر ہوا تو اللہ تعالیٰ نے دین اسلام کو آسمان سے بھی بلند کردیا (یعنی بلند مقام عطا کردیا)

# تیرھواں معجزہ مقصود تخلیق کائنات حضرت محمد ﷺ کا کھجور کے درخت کو بلانا

۱)ایک دن ایک آدمی رسول پاکﷺ کی بارگاہ میں حاضر ہوا اور کہنے لگا کہ اے محمد

ﷺ مجھے تیری نبوت میں شک نظر آتا ہے۔

۲)اگر آپ ﷺ میرے دل کا شک دور کر دیں تو میں آپکے دین کا فرمابردار بن جاؤنگا۔

۳)رسول پاک ﷺ نے فرمایا اے بے خبر ادھر کھجوز کی شاخ کو دیکھ۔

۴)جا تو خود جا کر اسکو آواز دے اور کہہ کہ تجھے اللہ کا رسول بلاتا ہے .وہ میرے سامنے سجدہ ریزی کرتے ہوئے آئے گی۔

۵)اس نے کہا کہ آ گر تو اسطرح مجھے معجزہ دکھادے تو میرے دل کا شک دور ہو جایگا۔

۶)نبی پاک ﷺ نے جونہی اس شاخ کو آواز دی وہ فوراً اپنی جگہ سے جدا ہو گئی

۷)ہوا کی طرح فوراً حضور ﷺ کے سامنے حاضر ہو گئی نبی پاک ﷺ نے حکم دیا کہ جا اے شاخ اپنی جگہ واپس چلی جا۔

۸)وہ کھجور اپنی جگہ چلی گئی اس شخص نے فوراً اپنا سر حضور ﷺ کے قدموں میں رکھ دیا۔

۹)اس نے عرض کیا یا رسول اللہ دنیا و فرشتوں کے بادشاہ بس اتنا ہی کافی ہے میرے دل کی تختی سے حرف شک ہمیشہ کیلئے مٹ گیا ہے۔

# چودھواں معجزہ شاخ کو اصلی تلوار بنادینا۔

۱)حضرت عبداللہ بن جحش ؓ فریاد لیکر حضور ﷺ کے پاس حاضر ہوئے اور عرض کی کہ اللہ تعالیٰ خوب وانا ہے (جانتا ہے)

۲)غزوہ احد میں جب جنگ زوروں پر تھی میری تلوار نے کئی افراد کو شکست دی۔

۳)جب میں بغیر ہتھیار کے ہو گیا (یعنی میری تلوار ٹوٹ گئی) تو میں حضور ﷺ کی بار

گاہ میں حاضر ہو گیا۔

۴) رسول اکرم ﷺ نے مجھے کھجور کی ایک ٹہنی (شاخ) عطا فرمادی میرے ہاتھ میں وہ ذبح کرنے والی یعنی تلوار بن گئی۔

۵) جب میں اسکو کافروں کی گردن پر مارتا تھا تو ایسا کام میری تلوار بھی نہیں کرتی تھی جو یہ شاخ کر رہی تھی۔

# پندرھواں معجزہ حضور ﷺ کا کھجور کی لکڑی کو روشن فرمانا

۱) حضرت قتادہؓ کہتے ہیں کہ ایک رات اللہ کا کرنا ایسا ہوا کہ عشاء کی نماز کے بعد سخت بارش ہو رہی تھی۔

۲) یہ بہت سیاہ اور اندھری رات تھی اور میرا گھر نزدیک نہیں تھا کافی دور تھا۔

۳) چونکہ میرا دل پریشان تھا اسلئے نبی پاک ﷺ نے مجھے ایک چھڑی عنائت فرمادی۔

۴) حضور ﷺ نے فرمایا کہ اے قتادہ یہ چھڑی تیری راہ دکھانے والی ہوگی لے لو تُو آرام سے اپنے گھر پہنچ جائیگا۔

۵) میں نے جب اپنی آنکھوں سے سیاہی کو دیکھا تو میں نے اس چھڑی سے اُسے مارا

۶) سیاہی شیطان سے ہے اس کو (یعنی شیطان کو) مار دے تاکہ تیرے اُوپر حملہ نہ ہو۔

۷) میں نے عاجزی کے ہاتھ میں چھڑی کو پکڑ لیا وہ چھڑی بڑے چراغ کی طرح

روشن ہوگئی۔

۸)میرے آگے اور پیچھے اس چھڑی کی روشنی کا نور تھا اور اندھیرا غائب ہوگیا تھا۔

۹)جس وقت میں اپنے گھر پہنچا تو اس وقت میرے گھر میں اندھیرا تھا۔

۱۰)میں نے اس چھڑی کو زور سے اندھیرے پر مارا جس سے وہ اندھیرا اس سے ذبح ہوگیا جیسے شیر شکار کو ذبح کرتا ہے (یعنی اندھیرا ختم ہوگیا)

# سولھواں معجزہ فتنہ گر ابوجہل کے ہاتھ میں کنکروں کا کلمہ پڑھنا

۱)ایک مرتبہ ابوجہل حضور ﷺ کی بارگاہ میں آیا اور کہنے لگا کہ اے محمد تو فضول باتیں کرتا ہے۔

۲)اگر تو سچا نبی ہے تو بتا کہ میرے ہاتھ میں کیا چیز پوشیدہ ہے۔

۳)حضور ﷺ نے فرمایا کہ اے ابوجہل میں بتاؤں کہ تیری مٹھی میں کیا ہے یا تیری مٹھی والی چیز خود بتائے کہ وہ کیا ہے۔

۴)ابوجہل نے کہا کہ دوسری بات درست نہیں ہے (یعنی مٹھی والی چیز بول نہیں سکتی۔رسول پاک ﷺ نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ قادر مطلق ہے۔

۵)ابوجہل نے اپنے ہاتھوں میں کنکریاں چھپا رکھیں حضور کے اشارے پر اسکی مٹھی میں کنکروں نے بلند آواز سے کلمہ پڑھا۔

۶)اس پر ابوجہل نے اپنی مٹھی جلدی سے کھول کر کنکریاں زمین پر پھینک دیں اور ان

کنکریوں کو بُرا بھلا کہنے لگا۔

۷)اس مغرور انسان نے حضور ﷺ کے اس معجزہ کو دیکھا مگر ماننے کی بجائے کہنے لگا کہ تو نبی نہیں ہے بلکہ تو جادوگر ہے۔

۸)اللہ تعالٰی نے اسکے دل کی آنکھوں کو اندھا کر دیا تھا وہ معجزہ اور جادو کی پہچان نہیں کر سکا۔

۹)شیطان نے اسکو غرور و تکبر کا دھوکا دے رکھا تھا وہ معجزہ اور جادو کو برابر (ایک جیسا) ہی سمجھتا تھا۔

۱۰)وہ گندے بھیجے (دماغ) والا اور بدتمیز تھا گلاب کے پھول اور بے کار چیز کا فرق نہیں کر سکتا تھا۔

# سترواں معجزہ پتھر کا دریا میں تیرنا اور حضرت عکرمہ کا ایمان لانا

۱)حضرت عکرمہ نیک بخت تھے اگرچہ ابو جہل کے بیٹے تھے۔

۲)ایک دن نبی پاک ﷺ کی بارگاہ میں حاضر ہوئے اور کہنے لگے کہ یا نبی اللہ میرا دل کفر سے دو ٹکڑے ہو گیا ہے (یعنی میں کفر کی وجہ سے بڑا پریشان ہوں)

۳)مجھے کوئی معجزہ دکھائیں تاکہ میں مسلمان ہو جاؤں اور میرا ایمان (یقین) میں تبدیل ہو جائے۔

۴)رسول پاک ﷺ اُونچی جگہ پر بیٹھے تھے دریا کی دوسری جانب بہت بڑے بڑے پتھر

پڑے ہوئے تھے۔

۵) ایک پتھر ذرا بڑا تھا اور دوسرے بھی جو اسکے ساتھ پتھر وہاں پڑے تھے حضور ﷺ نے ان پتھروں کی طرف اشارہ کیا۔

۶) حضور ﷺ نے عکرمہ سے فرمایا کہ ان پتھروں میں سے کسی ایک کو آواز دو اور کہو کہ تجھے اللہ تعالیٰ کے نبی ﷺ نے بلایا ہے۔

۷) عکرمہ نے پتھر کو جب آواز دی اے پتھر تمہیں اللہ کا نبی بُلاتا ہے تو پتھر نے آواز دی میں آپکا غلام ہوں۔

۸) جلدی سے دریا کے اوپر روانہ ہو گیا اور ایسے تیرتے ہوئے آیا جیسے بطخ پانی پر تیرتی ہے۔

۹) پتھر نے کہا یا رسُول اللہ میں مجبور ہوں آپکے سامنے حاضر ہوں۔

۱۰) میں چاہتا ہوں کہ آپ میری طرف ایک نظر دیکھ لیں۔ اسلئے کہ میرے پر اور پاؤں نہیں ہیں۔

۱۱) میں مسکین بندہ ہوں (بندہ صرف انسان نہیں بلکہ ہر عبادت کرنے والی چیز بندہ ہے) میری طرف اس سلامتی کے ہاتھ عطا کو بڑھائیں۔

۱۲) اے اللہ کے رسول تیرا حکم گویا اللہ کا حکم ہے زمین آسمان کی ہر چیز تیرے حکم کی فرمابردار ہے۔

۱۳) نبی پاک ﷺ نے فرمایا اے پتھر تو اپنی جگہ واپس چلا جا پتھر اپنی جگہ واپس روانہ ہو گیا۔

۱۴)حضرت عکرمہ نے جب یہ معجزہ دیکھ لیا تو عرض کی یارسول اللہ کہ میرے دل نے ایمان کا مزہ پالیا ہے۔

۱۵)اس کے دل سے شیطان کے سب وسوسے دور ہو گئے اور اسکے دل سے تمام کفر کے بادل چھٹ گئے اور دل نورایمان سے منور ہو گیا۔

## اٹھارھواں معجزہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو جانوروں سجدہ کرنا

۱)ایک مرتبہ نبی پاک صاحب لولاک جنگل کی طرف تشریف لے گئے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے سامنے بکریوں کا ایک ریوڑ آیا۔

۲)تمام بکریوں نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو سجدہ کیا حضور کی ثنا خوانی کی اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم پر درود سلام پڑھا۔

۳)حضرت ابوبکر صدیقؓ نے عرض کی یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم میری جان آپ پر قربان ہو آپ صلی اللہ علیہ وسلم تو ساری کائنات کے لئے قبلہ ہیں۔

۴)حضور اجازت عطا فرمادیں تو میں بھی آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو سجدہ کروں یعنی شکرانے کا سجدہ ادا کروں (کہ ہم کو آپ کی غلامی نصیب ہوئی۔)

۵)حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا نہیں اس کام سے باز رہو اسلئے کہ اللہ کے سوا کسی کو سجدہ جائز نہیں ہے۔

۶)اللہ تعالیٰ کے سوا کسی کو سجدہ کرنا جائز نہیں ہے جس رب العزت نے (تم پر) مہربانی کی ہے اسی کی بارگاہ میں سر کو جھکاؤ۔

۷)مخلوق کا اللہ تعالیٰ کو سجدہ کرنا اطاعتِ الٰہی بھی ہے اور اللہ کو سجدہ کرنا مخلوقِ خدا کی

پہچان ہے۔

(نوٹ) حضرت ابوبکر صدیقؓ کی اس بات سے ہمارے لیئے یہ سبق ملتا ہے ہر مسلمان کے دل میں حضورﷺ کی محبت واحترام اس قدر ہو کہ دل چاہے کہ حضورﷺ کو سجدہ کرے مگر حکم الٰہی اور شریعت کے حکم کی وجہ بلکہ خود حضور کے منع کرنے کی وجہ سے سجدہ نہ کرسکے۔ حضور کی حدیث **لا یو من احد کم حتی اکون احب الیه من ولده و والده والناس اجمعین.** حضورﷺ نے فرمایا اس وقت تک کوئی شخص مسلمان نہیں ہوسکتا جب تک وہ مجھے اپنی اولاد و والدین اور ساری کائنات سے بڑھ کر پیار نہ کرے۔

# انیسواں معجزہ حضور کی بارگاہ میں گدھے کا آنا

۱) جس وقت خیبر کا قلعہ فتح ہوا اس وقت ایک خوش نصیب گدھا حضورﷺ کے پاس آیا۔

۲) حضورﷺ نے (اس گدھے سے) دریافت فرمایا کہ تیرا نام کیا ہے؟ اس نے عرض کی اے کائنات کے امام یزید ابنِ شہاب ہے۔

۳) حضورﷺ نے فرمایا تجھے کیا کام ہے؟ دل میں کیا بات لے کر آیا ہے اور تیری آرزو کیا ہے؟

۴) اس گدھے نے عرض کیا یارسول اللہﷺ میرا مالک ایک یہودی ہے لیکن میں نے اُسے آج تک اپنی پُشت پر سوار نہیں ہونے دیا۔

۵) جب وہ یہودی مجھ پر سواری کرنے لگتا تھا تو میں اچھلتا گودتا جس سے وہ گر پڑتا

تھا۔

۶)میں مٹی میں لیٹتا اور اپنے جسم پر مٹی مل لیتا تھا تا کہ وہ پلید مجھ پرسواری نہ کر سکے۔

۷)اس لیئے کہ میرے بزرگوں نے نبیوں کو سوار کرنا پسند کیا ہے(یعنی میرے خاندان کے جتنے گدھے ہوئے وہ کسی نہ کسی نبی کی سواری ہوتے تھے اس کے علاوہ کسی کی سواری بننا پسند نہ کرتے)

۸)ان(گدھوں) کی اولاد سے ایک میں ہی بچا ہوں اور میں دن رات آپ ﷺ کی شان کا ذکر کرتا رہتا ہوں۔

۹) کیونکہ اللہ تعالیٰ نے آپ ﷺ کو خاتم النبیین بنایا ہے آپ مہربان وشفیق اور سخی ہیں۔

۱۰)میرے دل کی سب سے بڑی اور آخری آرزو یہ ہے کہ آپ مجھ پرسواری فرمائیں آپ کے قدموں مبارکوں میں اپنی جان دیدوں(یعنی میری آخیر بھی آپکے قدموں میں ہو)

۱۱) نبی پاک ﷺ نے فرمایا تو اپنا نام یعفور رکھ لے یہ اچھا ہے اور تو اپنے پہلے نام کو تبدیل کردے۔

۱۲)حضورصلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا خوش ہوجا کیونکہ تو میرا اور میری قبر کا بھی عاشق ہے اس لیے تو ہمیشہ کیلئے میری سواری ہوگا۔

۱۳)رسول پاک ﷺ نے فرمایا کہ اے گدھے اگر تو چاہتا ہے تو میں تیرے مادہ (گدھی) کو بیدار(زندہ) کردوں۔

۱۴)یعفور نے عرض کی یارسول اللہ ﷺ نہیں۔اب میرا بدن کام نہیں کرتا اور میرا دل

دُنیا کی طرف راغب نہیں ہے۔

۱۵) اب میرا کام اور تمنا یہی ہے کہ میں آپکی خدمت کرتا رہوں اس کے علاوہ مجھے دنیا کی کسی چیز سے سکون میسر نہیں ہوسکتا۔

۱۶) آج کے بعد میں ہمیشہ آپکی بارگاہ میں رہوں گا اور سفر وحضر میں ہر وقت آپکی خدمت میں رہوں گا۔

۱۷) سبحان اللہ جب رسول پاک ﷺ نے کسی کو بلانا ہوتا تو اس یعفور (گدھے) کو بھیج دیتے اور وہ اس فرد کے دروازے پر جاتا اور اسے بلا کر لے آتا۔

۱۸) اس کے بلانے کا طریقہ یہ تھا کہ وہ اس کو پہچان کر اس کا کپڑا منہ میں پکڑ لیتا تھا اور نبی پاک ﷺ کی بارگاہ میں لے آتا تھا۔

۱۹) جب رسولِ پاک ﷺ نے بہشت کو جانے کا ارادہ کیا (یعنی اس دنیا فانی سے کوچ کیا) تو حضرت یعفور (گدھا) اس جہان میں بہشت میں پہنچ گئے (یعنی فراکِ رسول میں بے ہوش ہوگیا)۔

۲۰) وہ تین دن تک بیہوش پڑا رہا پھر زمین کو اپنا راز دان بنایا اس زمین نے یعفور کے سر کو پانی سے تر کر دیا۔

۲۱) چوتھے دن وہ وہاں سے اٹھا اور ایک کنویں کے کنارے پر گیا اور اس کنویں میں گر گیا اور اس جگہ نفع پایا (یعنی دنیا فانی سے کوچ کر گیا)

۲۲) اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں اس کی فریاد رسی ہوئی اور وہ کنویں کے راستے فردوس (جنت) میں پہنچ گیا۔

۲۳) کنواں بند بلکہ اسکے گزرنے کیلئے پل تھا وہ اس راستے سے جلد ہی اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں پہنچ گیا۔

۲۴) غوطہ خوروں نے اس کنویں میں بہت تلاش کیا انہیں یعفور کو تلاش کرتے ہوئے ایک موتی ملا مگر انکو یعفور نہ مل سکا۔

# بیسواں معجزہ شکاری کی قید سے ہرنی کو چھڑانا اور ہرنی کا بچے کو دودھ پلا کر واپس آنا

۱) حضور ﷺ ایک روز صبح صبح سیر کرنے کیلئے جنگل کی طرف تشریف لے گئے۔

۲) حضور ﷺ کے کانوں میں ایک آواز آئی (یا نبی میری مدد فرمائیں) حضور ﷺ جلدی سے اس جانب چلے گئے۔

۳) نبی پاک ﷺ نے دیکھا کوئی کچھ کہہ رہا ہے مگر آپ نے اس جگہ کہنے والے کو نہ دیکھا۔

۴) حضور ﷺ جب اسی راستے سے واپس لوٹے تو آپ کے کان مبارک میں پھر شور کی آواز سنائی دی۔

۵) اس (آواز دینے والے) نے بڑی امیدیں باندھ کر حضور ﷺ سے فریاد کی اور مدد طلب کی آپ نے دیکھا کہ ایک ہرنی قید تھی۔

۶) اس کے نزدیک ایک اعرابی بڑے چین وسکون سے سو رہا تھا۔

۷) حضور ﷺ نے فرمایا اے ہرنی کیا کہنا چاہتی ہے اپنی حاجت بیان کر۔

۸)اس ہرنی نے عرض کی اے سرور الانبیا اور میرے رہبر فلاں پہاڑ کی غار میں میرے دو بچے ہیں۔

۹)اس شخص نے مجھے قید کر دیا اور مجھے میری اولاد سے جُدا کر رکھا ہے۔

۱۰)اگر آپ ﷺ مجھ پر کرم نوازی فرما دیں اور چھوڑ دیں تو میں انعام کا زمانہ دور نہیں رکھتی۔

۱۱)یعنی اپنے بچوں کو دودھ پلا کے آجاؤں گی یا بچوں کو مل کر یا ساتھ لے کر آجاؤنگی میری عادت نہیں کہ وعدہ خلافی کروں۔

۱۲)حضور ﷺ نے اس کا بند کھول دیا اور وُہ دریا کی طرح خوش ہوتی ہوئی بھاگ گئی۔

۱۳)ادھر جب شکاری نیند سے بیدار ہوا تو دیکھا کہ ہرنی غائب ہے

۱۴)حضور ﷺ کھڑے تھے اس نے عرض کی اے حبیب خدا ﷺ آپ کس لئے تشریف لائیں ہیں حکم کیجئے۔

۱۵)حضور ﷺ نے فرمایا اے اعرابی اس ہرنی کو، کچھ دیر کے لیے آزاد کر دے (تا کہ یہ اپنے بچوں کو دودھ پلا کے واپس آجائے گی۔)

۱۶)ادھر دیکھا تو ہرنی اپنے بچوں کو ساتھ لیئے خوشی خوشی اور خراماں خراماں چلی آرہی تھی اور وہ اپنی زبان سے کلمہ پاک کا ورد کر رہی تھی۔

۱۷)حضور ﷺ کی تعریف اور شان ظاہر ہوگئی اور نبی پاک ﷺ کا معجزہ مقبول ہوا (اس اعرابی نے ہرنی کو ہمیشہ کیلئے آزاد کر دیا تھا)

## (اکیسواں معجزہ) سوسمار (گوہ) کا گفتگو کرنا

۱) ایک مرتبہ نبی اکرم ﷺ مجلس میں جلوہ افروز تھے اور صحابہ اکرام آپ کے گرد انگھوٹھی کی طرح حلقہ بنائے ہوئے تھے۔

۲) ایک جاہل قسم کا شکاری کہیں دور سے آیا اُس نے حضور ﷺ سے سوال کیا کہ بتاؤ میرے اس کپڑے میں کیا چیز ہے۔

۳) صحابہ اکرام نے اُس آدمی سے کہا او بے خبر حضور ﷺ کو کیا پتہ کے اس میں کیا ہے

۴) حضور ﷺ کو اللہ تعالیٰ حکم عطا فرماتا ہے اسطرح آپ مشکل عقدہ کو اسان فرما دیتے ہیں۔

۵) ہر جو شخص مسلمان ہوتا ہے اور دینِ محمدی کو قبول کرتا ہے آپ ﷺ اُسے بارگاہ ایزدی میں پہنچا دیتے ہیں۔

۶) حضور ﷺ نے فرمایا اے آنے والے بتا کیا چاہتا ہے تا کہ اللہ تعالیٰ کی قدرت سے وہی ہو جائے (جو تو چاہتا ہے)

۷) اس آدمی کی بغل میں ایک خوش نصیب سوسمار تھا جب اس نے حضور ﷺ کی گفتگو سنی تو خود بخود باہر آ گیا۔

۸) اُس نے حضور ﷺ سے کہا اس سوسمار سے فرمائیں کہ بولے تا کہ تیری صدقِ دل کی ترجمانی ہو جائے۔

۹) یہ ایک جانور ہے جس کو گوہ بھی کہتے ہیں جس کے بارے میں کہا جاتا ہے کہ اسکی عمر تقریباً سات سو برس ہوتی ہے چالس دن کے بعد ایک قطرہ پیشاب کرتا ہے اور پانی کے قریب نہیں جاتا واللہ اعلم آپ ﷺ نے فرمایا اے سمار بولو میرا اور میری شریعت کا

حال اپنے منہ سے بیان کر۔

۱۰)اس نے عرض کی کہ اے محمد ﷺ تو اللہ تعالیٰ کا پاک و سچا نبی ہے تو صادق (سچا) مصدق (تصدیق کرنے والا) اور گنہگاروں کا شفیع (شفاعت کرانے والا) ہے۔

۱۱) جو شخص تیرا دین قبول کرتا ہے وہ سچا ہے قیامت میں اللہ تعالیٰ اسے دائیں ہاتھ نامہ اعمال کی کتاب دیگا اور وہ جنت میں جائیگا۔

۱۲) یارسول اللہ آپ کے دین جیسا کوئی دین نہیں جو شخص تیرے دین کو نہیں مانتا وہ دونوں جہاں میں مردار اور گندہ ہے۔

۱۳) جب اس شکاری نے سوسمار سے یہ نکتہ کی باتیں سنیں تو اس نے کفر کا لباس اتار کر پھینک دیا۔

۱۴) سرکشوں (مغرور) کی صف سے جب وہ باہر آگیا تو وہ لاہوتیوں (اللہ والوں) کی صف میں شامل ہوگیا۔

# بائیسواں معجزہ دیوانے اُونٹ کا شفا پانا

۱) ایک دن ایک آدمی رسول پاک ﷺ کی بارگاہ میں حاضر ہوا۔ اسنے عرض کیا یارسول اللہ میں بڑا پریشان ہوں اور مصیبت زدہ ہوں۔

۲) اسلئے کہ میرے پاس صرف ایک بوجھ اُٹھانے والا اُونٹ ہی تھا اس کے علاوہ اور کوئی سونا چاندی نہیں ہے (یعنی غریب ہوں)

۳) تین چار روز سے میں سخت پریشان ہوں اسلئے کہ میرا اُونٹ تقدیر الٰہی سے پاگل

ہوگیا ہے۔

۴) اُونٹ گھر سے جنگل کی طرف نکل گیا ہے اب آپکے علاوہ کس دروازے پر التجا کروں مجھ پر کرم فرمائیں اور میری مشکل آسان فرمادیں۔

۵) حضورﷺ نے فرمایا اس اُونٹ کو میرے پاس لاؤ اللہ تعالی اسکو شفا دے گا۔

۶) جب اُونٹ حضورﷺ کے سامنے ہوا تو وہ شرمندہ ہو گیا اور اس نے حضورﷺ کے قدموں پر اپنا سر رکھ دیا۔

۷) اس اُونٹ نے اپنے ہونٹوں سے حضورﷺ کے قدموں کو بوسہ دیا اور اپنے سر سے حضورﷺ کو سجدہ کیا۔

۸) شاعر کہتا ہے سبحان اللہ یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کیا تعجب والی بات ہے کہ جانور تجھے آکر سجدہ کرتے ہیں اور تیری تعریف ونعت پتھروں نے بھی بیان کی ہے۔

۹) حضورﷺ رسولوں کے سردار نے اپنے دست مبارک سے اس اُونٹ کے کان سے پکڑ کر فرمایا اے بہوش تجھے کس قسم کی مستی ہے۔

۱۰) اس کے بعد آپﷺ نے اس اُونٹ کی مہار اس کے مالک کے ہاتھ میں دی اور فرمایا (اُونٹ سے) جا کام کر اور بھار اُٹھا۔

اس کے بعد اونٹ بالکل ٹھیک ہوگیا بھار اُٹھانے لگ گیا جس سے مالک کو سکون ہوگیا۔

# معجزہ 23 حضرت ابو ہریرہ کی قوت حافظہ تیز کرنا

جسطرح حضرت ابو ہریرہ روائیت کرتے ہیں کوئی دوسرا اسطرح روائیت بیان نہیں کر سکتا۔
حضرت ابو ہریرہ فرماتے ہیں کہ میں غبی ذھن اور نسیان الذھن تھا (یعنی ہر بات کو جلدی بھول جاتا تھا) مین نے یہ بات حضور ﷺ کی بارگاہ قدسیہ میں عرض کی کہ یارسول اللہ ﷺ میں جو کتاب و حدیث کی کوئی بات پڑھتا ہوں وہ مجھے جلد بھول جاتی ہے (میرے دل سے نکل جاتی ہے)۔
خدارا میرے لئے دعا فرمائیں تاکہ میرا حافظہ قوی مضبوط ہو جائے۔
آپ ﷺ نے فرمایا ابو ہریرہ اپنی چادر کو بچھاؤ (ابو ہریرہ نے ایسے ہی کیا) حضور ﷺ نے اس اس کے بعد فرمایا ابو ہریرہ اس کو اپنے سینے کے ساتھ مل لے تیرا حافضہ ہمیشہ روشن دل رہے گا یعنی قوی ہو جائے گا۔
ابو ہریرہ کہتے ہیں کہ جب اس چادر کو سینے سے لگایا تو میرے سہو (بھولنا) کا غبار ہمیشہ کے لئے دور ہو گیا (حافظہ قوی ہو گیا)۔
میرا سینہ تختی کی طرح ہو گیا یعنی جو بات سنتا پڑھتا دل پر نقش ہو جاتی میرا دل اتنا خوش ہو گیا جیسے خوشبو سے روح خوش ہو جاتی۔
اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے میرا حافظہ بہت زیادہ ہو گیا اور میرے دل میں علم لدنی جوش مارتا تھا۔

# چوبیسواں معجزہ آپ ﷺ کی برکت سے ابن زید کا حسن ظاہر ہو گیا

عبدالرحمٰن کو بداد بن زید انکا قد درشتی کی طرح چھوٹا تھا۔
انکے دوسرے بھائیوں کا قد سرو کے درخت کی طرح لمبا تھا اور شان و صورت سونے کی

طرح تھی (یعنی خوبرو تھے)۔
وہ تمام اپنی عبدالرحمٰنؓ کو حقارت کی نظر سے دیکھتے تھے والد اور بھائی بھی انکو اچھا نہیں گردانتے تھے۔
ہر جو کوئی بھی اسے ملتا بڑے مزاج سے ملتا اس بات سے انکا ہر روز دل دکھتا۔
جب طعن کرنے والوں کی وجہ سے انکا دل بہت زیادہ دکھا تو یہ حضرت رسول عربی ﷺ کی بارگاہ میں حاضر ہوئے۔
عرض کی یارسول اللہ ﷺ دعا فرمائیں کہ میں سب میں سرفراز و ممتاز (نمایاں) ہو جاؤں۔
حضور ﷺ نے اس کے سر پر (اور چہرے پر) دست شفقت پھیرا اور اللہ تعالیٰ سے دعا کی
حضور کی دعا سے اسکا چہرہ چودھویں کے چاند کی طرح چمک اٹھا۔
اس کی یہ کمزوری دور ہو گئی اور سب میں بلند و نمایاں ہو گیا سب میں تمام دوست اس کو انتہائی پسند کرتے تھے اور ہر ایک کو اچھے لگتے تھے۔
ہر آدمی جو پہلے غیبت کرتا اس کی زبان لعن طعن کرنے سے رک گئی اسلئے کہ اب وہ سب میں حسین تھے۔

## معجزہ (25) عمر بن اخطب کے بوڑھے باپ کو جوانی عطا کرنا

ایک دفعہ رسول پاک ﷺ بہت خوش تھے آپؐ نے عمر بن اخطب کو بلایا۔
آپ ﷺ نے فرمایا عمر ایک پیالہ پانی کا لاؤ (عمر کہتے ہیں) میں نے آپ کو پانی لا کر دیا اور آپؐ کو خوشی کی حالت میں دیکھا۔
پانی کے پیالے کے اندر (یعنی پانی میں) ایک بال تھا میں نے وہ بال جلدی سے باہر نکال دیا۔
حضور ﷺ نے جب پانی نوش فرمالیا تو میرے لئے دعا مانگی۔
آپ ﷺ نے فرمایا تو ہر دم جوان رہے تازہ تر اور طاقت ور رہے۔
جب انہوں نے یہ روائیت بیان کی اس وقت انکی عمر ۹۴ (چورانوے برس کی تھی)۔
انکا چہرہ چاند کی طرح چمک رہا تھا انکی داڑھی اور سر کے بال کالے تھے۔

## چھبیسواں معجزہ بھاگتی ہوئی اونٹنی کی مہار پکڑنا

ایک دن رسول اکرم ﷺ اپنے صحابہ کرام کے ساتھ سفر میں تھے۔
حضور ﷺ کی اونٹنی اچانک کمان سے نکلنے والے تیر کی طرح بھاگ کھڑی ہوئی۔
دیکھتے ہی دیکھتے محبوب کائنات پہاڑ کی طرف چلے گئے اور تمام صحابہ کی نظر سے پوشیدہ ہو گئے
تمام صحابہ کرام دیوانوں کی طرح تلاش میں نکل کھڑے ہوئے سب کے سب تلاش کرتے کرتے تھک گئے مگر اونٹنی نہ ملی۔
حضور ﷺ نے دعا کی اس وقت اللہ تعالیٰ کا حکم ہوا ایک گرد باد ہوا کو۔
اور اس گرد باد نے اس اونٹنی کی مہار پکڑ لی اور خیر العباد (ساری کائنات سے افضل) تک جلد ہی پہنچا دیا۔

## ستائیسواں معجزہ آپ ﷺ کی رسالت کی گواہی دینا ایک دن کے بچے کا۔

معیقبؓ جو کہ خیر البشر ﷺ کے صحابی تھے کہتے تھے کہ میں ایک مرتبہ مکہ میں ایک گھر میں موجود تھا۔
وہاں ایک دن ایک نیک بخت آدمی رسول اکرم ﷺ کی بارگاہ میں ایک بچے کو لئے حاضر ہوا۔
اس نے عرض کی یا رسول اللہ ﷺ اس بچہ کیلئے دعا فرما دیں تاکہ یہ عزت اور برکت والا بن جائے۔
حضور ﷺ نے فرمایا اے بے زبان میں اس دنیا میں سچائی کی آنکھ ہوں۔
اس (ایک یوم) کے بچے نے کہا بے شک آپ ﷺ اللہ تعالیٰ کے برحق اور سچے نبی ہیں ہر جو کوئی اس بات کو نہیں مانتا وہ شخص بد بخت ہے۔
اس کے بعد رسول کریم ﷺ نے اس بچے کیلئے فرمایا تو نے یقیناً سچی بات کہی اور پھر حضور نبی

پاکؐ نے اس کے حق میں دعا فرمادی اللہ تعالیٰ نے اس کا ہر کام مبارک کر دیا۔
وہ بچہ دنیا میں (مبارک بچہ) کے لقب سے مشہور ہوا اور انکی برکت سارے عرب میں مشہور ہوئی۔

## اٹھائسواں معجزہ کفن کے اندر مردے کا آپؐ کی گواہی دینا

یہ روایت مسیدب جن کا نام سعید تھا انہوں نے بڑی فصاحت سے بیان کی ہے۔
ایک دن انصاریوں میں سے ایک شخص نے کہا کہ ہر ایک شخص پر حیرانگی چھاگئی (خوف چھا گیا) اس وقت کہ جب
ایک شخص فوت ہو چکا تھا اسے غسل اور کفن دے دیا گیا اس کے بعد مردے نے اچانک اپنی زبان کھول دی۔
اس نے یہ کلام کرنا شروع کر دیا کہ حضرت محمد ﷺ مختار ہیں اور اللہ تعالیٰ کے بھیجے ہوئے ہیں (یعنی اللہ تعالیٰ کے سچے رسول ہیں)۔
بس یہی بات کی اور خاموش ہو گیا اس کے بعد لحد کی آغوش میں پہنچ گیا۔

## انتیسواں معجزہ نبی پاک ﷺ کا اپنے والدین کو زندہ کر کے انہیں اپنا کلمہ پڑھانا

حضرت حمیرا (یہ حضرت عائشہ صدیقہؓ کا لقب ہے) فرماتی ہیں کہ نبی برحق ﷺ جب اپنے والدین (والد اور والدہ) کی قبر پر تشریف لے گئے۔
آپؐ غمزدہ اور پریشان ہوئے دو تین دن آپؐ نے اسی جگہ قیام فرمایا۔
بعد میں اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے خوش ہو گئے میں نے آپ ﷺ سے ساری صورت احوال پوچھی۔
حضور ﷺ نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ کے کرم سے مجھے اس راز کا پتہ چل گیا ہے کہ میرے

والدین کی قبریں اس جگہ پر ہیں۔
حضور ﷺ فرماتے ہیں میں نے اپنے رب العزت کی بارگاہ میں عرض کی کہ اے اللہ تعالیٰ انکو اس دنیا میں دوبارہ زندہ کر دے۔

تاکہ ایمان سے بہرہ ور ہو سکیں اور بے حساب و کتاب جنت میں داخل ہو جائیں۔
حضور ﷺ نے فرمایا میں نے چند بار پہلے بھی دعا کی تھی مگر جواب نہ ملنے کی وجہ سے میں پریشان ہو گیا تھا اس پریشانی میں میں اشکبار ہو گیا تھا۔

جب میں دوبارہ بے تاب ہوا تو اللہ تعالیٰ نے مجھے کامیابی نصیب کر دی۔
میرے والدین کو اللہ تعالیٰ نے زندہ کیا اس طرح میرا غم دور ہو گیا اور میرے والدین نے میرا دین قبول کیا اور پھر فوت ہو گئے۔

حضرت عائشہ صدیقہؓ سے یہ روائیت ہے کہ حضور ﷺ نے ماں اور باپ دونوں کو یاد کیا (یعنی زندہ کر کے کلمہ پڑھایا)۔

دونوں نے زندہ ہو کر دین کی دولت حاصل کی اور پھر بعد میں اسد نیا سے رخصت ہو گئے۔
یہ روائیت (حضرت عائشہ صدیقہؓ سے ہے) اگرچہ ضعیف ہے مگر اسے قوی سمجھ نہ کیونکہ (حضور ﷺ کا والدین کو زندہ کر کے کلمہ پڑھانا) یہ حضور ﷺ کا معجزہ ہے۔
حضور ﷺ کا مرتبہ و شان اللہ پاک نے اپنے پاس رکھا ہے (وَرَفَعنَا لَکَ ذِکرَکَ) اللہ فرماتا ہے اے میرے محبوب ہم نے تیرے ذکر و مرتبہ کو بلند کر دیا ہے حضور ﷺ کی شان بیان کرنے والا منکر ہرگز نہیں ہو سکتا۔

# تیسواں معجزہ لڑکی کا قبر سے آواز دینا

ایک دفعہ حضور ﷺ کی بارگاہ میں ایک مشرک و کافر آدمی حاضر ہوا وہ غم اور پریشانی سے تڑپ رہا تھا
اس نے عرض کی کہ (اے محمد ﷺ) چند روز ہوئے میری بیٹی فوت ہو گئی ہے اور میں اس کے غم میں جل رہا ہوں اور اسطرح تڑپ رہا ہوں جیسے ذبح شدہ بکری تڑپتی ہے۔

اگر آپؑ میری بیٹی زندہ کردیں تو میں آپ کا دین قبول کرلوں گا ورنہ سمجھوں گا کہ آپؑ اللہ کے سچے نبی نہیں ہیں۔

حضور ﷺ نے فرمایا سارا ماجرا بیان کرو اور مجھے اس کی قبر کی طرف لے چل۔

حضور ﷺ اس لڑکی کی قبر پر جاکر کھڑے ہو گئے اور فرمایا اے لڑکی تو خبر دے کہ میں اللہ کا نبی اور رسول ہوں۔

جب حضور اکرم ﷺ نے دعا فرمائی تو اس لڑکی نے قبر سے آواز دی رسول اللہ ﷺ کے طفیل مقصد حاصل ہوا۔

حضور ﷺ نے جب دعا فرمائی تو اللہ تعالیٰ نے اس لڑکی کو دوبارہ دنیا میں بھیج دیا (یعنی وہ زندہ ہو کر قبر سے باہر آگئی) حضورؐ نے فرمایا اگر تو چاہے تو دوبارہ دنیا میں رہے۔

اس لڑکی نے عرض کی اے اللہ کے حبیب مجھے دنیا سے محبت نہیں ہے دنیا سے میرا دل پریشان ہے لہٰذا میں یہاں نہیں رہنا چاہتی۔

ھیشہ کی قید سے آزاد ہو کر میں جنت میں داخل ہو گئی ہوں۔

میں نے اللہ تعالیٰ کی ذات کو والدین سے زیادہ مہربان پایا ہے اس لئے اب مجھے والدین یاد نہیں ہیں

اس لڑکی نے حضور ﷺ کی بارگاہ میں عاجزی سے عرض کی کہ یارسول اللہ میں اب دنیا میں دوبارہ نہیں رہنا چاہتی مجھے معاف فرمادیں۔ یعنی دنیا میں رہنے پر مجبور نہ کریں۔

جب لڑکی کے باپ نے یہ باتیں سنی تو اس کا دل ہدایت سے کفر سے پاک ہو گیا اور وہ کلمہ پڑھ کر مسلمان ہو گیا۔

## اکتیسواں معجزہ بکری کو زندہ کرنا

حضرت جابر بن سمرہ بڑے نیک بخت تھے انہوں نے ایک دن حضور ﷺ کیلئے ایک بکری ذبح کی اور کھانا پکایا۔

انہوں نے تمام جو کھانا گھر میں پکا ہوا تھا وہ حضور ﷺ کے سامنے لا کر رکھ دیا۔
حضور ﷺ نے فرمایا تمام صحابہ کرام کو بلاؤ تا کہ وہ اس کھانے اور گوشت سے پیٹ بھر لیں۔

لیکن تمام ہڈیاں ایک جگہ رکھیں جب تمام صحابہ کرام نے خوب سیر ہو کر کھایا اور ہڈیاں ایک جگہ رکھتے گئے (اس وقت کھانے والے صحابہ کی تعداد کم وبیش تقریباً ۱۴۰۰ چودہ سو تھی اور غالباً یہ جنگ خندق کا واقعہ ہے)۔
صحابہ نے ہڈیاں ایک جگہ اکھٹی کر دیں تا کہ اللہ تعالیٰ کی قدرت کا کرشمہ دیکھیں اس کی قدرت وشان سب سے بلند ہے۔
حضور ﷺ نے زیر لب کچھ پڑھا یعنی دم کیا وہ بکری اللہ تعالیٰ کی قدرت کاملہ سے زندہ ہو گئی۔
دیکھنے والے دم بخود رہ گئے انہوں نے اپنے دانت اس طرح پکڑ لئے جیسے جگر کے ٹکڑے کو پکڑ رکھا ہو (یعنی اپنے ہاتھ منہ میں لے لئے)۔
تمام دیکھنے والوں کے دل کی میل مزید دھل گئی اور دین کا پھول زحمت کے کانٹوں سے نکل گیا۔

# بتیسواں معجزہ حضرت معاذ کا برص سے شفا پانا

حضرت معاذ حضور ﷺ کے باکمال دوست تھے انہوں نے ایک صاحب حسن جمال عورت سے نکاح کیا۔
طعنہ دینے والوں کا ایک فریق اس عورت کے پاس گیا اور اسے جا کر تمام حال کہہ دیا اس حالت میں کہ وہ برص کا مریض ہے پھر تیرا دل اس کی طرف راغب کیسے ہو گیا ہے۔
تجربہ کار عورتوں نے (جو فتنہ بازی میں تجربہ رکھتی تھیں) اس بات کو شروع کیا اور انہوں بتایا کہ یہ بیماری سب مرضوں سے بری ہے اور لا علاج ہے۔
جب دوسری عورتوں نے اس عورت کو یہ باتیں بتائیں تو انکی بیوی کا دل حضوت معاذ سے

بیزار ہو گیا۔

اس عورت نے اپنی ماں سے کہا کہ اے ماں مجھے معاف کر (یعنی اس سے پیچھا چھڑا) اس لئے کہ اس مرد سے میرا دل پریشان ہو گیا ہے۔

میرا دل میرے شوہر کی حالت سے پریشان ہو گیا ہے اور مجھے یہ شوہر ہر گز قبول نہیں ہے۔
اس کے شوہر (حضرت معاذ) کو جب اس بات کی خبر ہوئی انہیں بہت دکھ ہوا اور انکی آنکھیں اشکبار ہو گئیں۔
وہ اسی وقت حضور ﷺ کی بارگاہ میں حاضر ہو گئے اور حضورؐ سے سارا واقعہ بیان کر دیا۔
حضور ﷺ نے زمین سے کچھ مٹی لی اور جہاں جہاں برص کے نشان تھے اس پر مل دی۔
اسی وقت برص ختم ہو گئی اور حضرت معاذؓ کا جسم صاف ہو گیا انہوں نے سکھ کا سانس لیا اور چاک وچوبند ہو گئے۔
انکی بیوی انکی عاشق ہو گئی اور ایسی فریفتہ ہوئی کہ انہیں دیکھے بغیر کبھی رہ نہ سکتی تھی۔

# تینتیسواں معجزہ حضرت قتادہ کو صحت یاب فرمانا

حضوت قتادہؓ حضور ﷺ کے (متعدد روائیت کرنے والے) فرمانبردار دوست تھے جنگ احد میں انکی آنکھ پر کسی کافر کا تیر لگ گیا۔
اس تیر لگنے کی وجہ سے انکی آنکھ اپنی جگہ سے نکل کر باہر رخسار پر آ کر لٹکنے لگی آپ دل میں بہت پریشان ہو گئے۔
حضرت قتادہؓ فوراً رسول اکرم ﷺ کے سامنے حاضر ہو گئے اور سارا واقع وضاحت کے ساتھ پیش کر دیا۔
حضور ﷺ نے فرمایا تیری یہ آنکھ اچھی ہے فکر کی بات نہیں اور اگر تو صبر کرے کہ اس صبر کرے کہ اس صبر کی جزا بھی اچھی ہے۔
انہوں نے عرض کی یارسول اللہ میں یہ قبول کرتا ہوں مجھے یہ سودا پسند ہے لیکن عرض یہ ہے

کہ میری بیوی جوان اور حسین وجمیل ہے۔اور میں ایک آنکھ سے اچھا نہیں لگوں گا۔
یا رسول اللہ میری آنکھ کا یہ ظاہری زخم کرم نوازی فرما کے درست فرما دیں۔
حضور ﷺ آپ دعا فرمائیں کہ میری آنکھ ٹھیک ہو جائے میں بھی ٹھیک ہو جاؤں گا اور آپکے معجزے کا اظہار بھی ہو جائے گا۔

حضور ﷺ نے اپنے دست اقدس کو اسکی آنکھ کی طرف بڑھایا آنکھ اپنی جگہ رکھ کر لعاب دہن (تھوک مبارک) لگا دیا۔
اس کی آنکھ کا ڈیلا اپنی جگہ رکھ کر فرمایا اے دوست خوش ہو جا۔
دنیا نے دیکھا کہ حضرت قتادہؓ پہلے سے زیادہ ٹھیک ہو گئے بینائی بھی پہلے سے زیادہ ٹھیک ہو گئی اس طرح حضور ﷺ کا ایک اور معجزہ ظاہر ہو گیا۔
حضرت قتادہ نے نیاز مند (عاجزی کے ساتھ) ہو کر پھر دوسری عرض کی یا حبیب اللہ آپ تمام مقاصد کے کار ساز ہیں۔
کرم نوازی کریں اور دوسری دعا بھی دیں تاکہ آپؐ کے صدقے میں جنتی ہو جاؤں۔
حضور ﷺ نے پھر دعا کی جو قبول ہوئی (کہ جنتی ہوئے) اس طرح آپ کی طفیل تمام مقاصد حاصل ہو گئے۔

# چونتیسواں معجزہ سلمہ بن اکوع کا شفا پا جانا

حضرت سلمہ بن اکوعؓ جو کہ جوان آدمی تھے ان کے چہرے (رخسار) پر ایک بھاری پتھر آ گرا۔
اس طرح جنگ خیبر والے دن انکے جسم پر بہت سخت زخم لگ گیا۔
تمام لوگوں نے کہا کہ اب اس کے بچنے کی کوئی امید نہیں ہے کیونکہ کسی کو آج تک ایسا زخم نہیں لگا۔
جب اس کو حضور ﷺ کے سامنے پیش کیا گیا اور ساری بات ظاہر کی تو حضور ﷺ کا دل بھر

آیا(اس کی تکلیف دیکھ کر رحمت جوش میں آگئی)۔

حضور ﷺ نے اس کے جسم پر لعاب دہن مل دی جس سے اسکا سارا درد دور ہو گیا اور وہ بالکل شفایاب ہو گیا۔

## حضور ﷺ کی بارگاہ میں التجاہ

اے حبیب خدا ﷺ مریضوں کو شفا عطا کرنے والے مجھے بھی دردناک گناہوں سے نجات عطا فرمادے۔

یارسول ﷺ میری جان کو تیرے فراق کا زخم لگا ہے مجھے اپنا قرب نصیب فرمادے تاکہ میرا درد دور ہو جائے۔

میں دن رات تیرے در پر گرا پڑا ہوں اور میری جان تن سے جدا ہونے کے ہوں تک پہنچ گئی ہے۔

اے اللہ کے حبیب ﷺ صبر میرا ساتھی ہو اور ہر دم میرے لبوں پر تیرا ورد جاری ہے۔

یارسول اللہ ﷺ ایک نظر کرم مجھ پر بھی فرمادیں اپنا جلوہ دیدار عطا فرمادیں کہ میری ساری پریشانیاں دور ہو جائیں۔

آقا مجھے اپنے دیدار سے محروم نہ رکھیے (مجھے اپنا دیدار عطا کر) اور اپنی تعریف میں میرا دل ہمیشہ زندہ فرمادے۔

میں تیرا کمزور اور مسکین بندہ ہوں مجھے کتے کی طرح داغ دے اور اپنی نشانی عطا کر دے۔

یارسول اللہ میرا دل تیرے معجزات پر اعتقاد رکھتا ہے آپؐ مجھے بھی میرے درد کے مرض (دید کی خواہش) سے نجات عطا فرمادیں (یعنی دیدار عطا فرمادے)۔

اگرچہ یااللہ میں گناہوں کی وجہ سے بڑا پریشان ہوں مجھے اپنے رسول پاک کے طفیل نجات عطا فرمادے۔

اور اے اللہ تعالیٰ اس ذات پاک پر درود بھیج جن کے تمام اوصاف اچھے ہیں۔

درود ہو آپ ﷺ کی آل پر اور ان کے تمام اصحاب پر اور تمام انکے احباب پر۔

# اپنے بیٹے کی لئے نصیحت نامہ

## میرے نیک بخت بیٹے فخرِ دین سعادت والے بیٹے عبدالرسول کیلئے میری نصیحت جو اس رسالہ (تحفہ رسولیہ) کی تصنیف کے ایک سال بعد پیدا ہو گا اللہ تعالیٰ اسے لمبی عمر عطا فرمائے گا اور علمی و عملی کمالات عطا فرمائے گا۔

۱) اے بیٹے اب تک تو عدم میں تھا اور گلزار جہاں میں قدم نہیں رکھا۔

۲) میں دل و جان سے تیرا منتظر ہوں اب تو قیمتی موتی کی طرح چمکتا ہوا عدم سے وجود میں آجا۔

۳) میرے دل کی راحت و سکون اور میری دونوں آنکھوں کی روشنی تیری جدائی کی آگ میں میری آنکھوں سے آنسوؤں کی شکل میں پانی رواں ہے تو آکر اس کو ختم کر دے۔

۴) تیرے ہجر میں جل گیا ہوں اور کتنے عرصے تک میں نے اس بات اور حال کو دوسرے لوگوں سے چھپائے رکھا۔

۵) اے کتاب عدم سے جگہ پکڑنے والے معلم تقدیر (اللہ تعالیٰ) سے اجازت حاصل کر کے عدم سے وجود میں آجا (تاکہ میں نے جو بات کہ دی ہے کہ اس تصنیف کے ایک سال بعد تو پیدا ہو گا وہ سچ ثابت ہو جائے)۔

۶) تیرے وجود سے میرا دل خوش ہے اور تو اپنی سخاوت سے مجھے محروم نہ رکھ۔

۷) میں نے تیرا نام ابھی سے عبدالرسول رکھا ہے تاکہ تو حضور اکرم ﷺ کی بارگاہ میں قبولیت حاصل کرے۔

۸) تیری کنیت ابو سعید (سعادتوں کا باپ) ہے اور تیری عمر دراز ہو گی (یعنی تیری درازی عمر کیلئے

اللہ تعالیٰ سے دعا کر دی ہے (للذا تیری عمر بڑی ہو گی)۔

اللہ تعالیٰ کو یاد کرنے کی وجہ سے تیرا لقب فخر الدین ہے تیرے ہر کام میں اللہ تعالیٰ تیرا مددگار حامی و ناصر ہو گا۔

میں نے تجھے اپنے دل سے چند نصیحتیں کی ہیں تاکہ تو اس پر عمل کرے۔ مجھے یقین ہے کہ تو اگر ان نصیحتوں پر عمل پیرا ہو گا (نیک کام کریگا) تو تو دونوں جہاں میں سربلند ہو گا اور شان پائیگا۔

اللہ تعالیٰ کا شکر ہے کہ تو وجود میں آگیا ہے اور غیب کو چھوڑ کر حاضر ہوا ہے۔ حضرت آدم کی نسل مٹی سے ہے ن مگر اپنے اندر چند خوبیاں اور پاکیزگیاں رکھتی ہیں۔ رسول پاک ﷺ جو تمام رسولوں سے افضل ہیں ان کی امت کو ہر ایک فضیلت حاصل ہے (یعنی نسل آدم کی تمام فضیلت اللہ تعالیٰ نے خیر الرسل ﷺ کے صدقے میں ان کی امت پر رحم کرتے ہوئے عطا فرما دی کہ اللہ تعالیٰ نے ان کو اپنا محبوب عطا فرما کر ان پر بڑا فضل و احسان کیا ہے۔

اے بیٹے تیرے تمام اعضاء جسم صحیح و سالم ہیں اور تو فصیح اللسان ہو کر بھی خاموش طبع ہے۔ (اپنی بات کو واضع اور صحیح طریقے سے سمجھانے اور دوسرے کو قائل کرنے والے کو فصیح اللسان کہتے ہیں)۔

تو دل کے ہوش والا (دانا و عقلمند) سلیم الطبع (نیک) اور عقل و قیاس کے ساتھ اسرار پانے والا ہے۔

مسجد کو جانے والا (نیک مسلمان) ہے بازاروں کو جانے والا نہیں بارگاہ ایزدی میں سر بسجود ہونے والا ہے زنار (غالباً ہندو وغیرہ بطور عبادت گلے میں ڈالتے ہیں) رکھنے والا نہیں ہے (یعنی برائی سے بچنے والا ہے)۔

اے اللہ تعالیٰ کے انعام یافتہ اور فیض پانے والے اللہ تعالیٰ کا شکر گزار بندہ بننا اور کفر کے راستے سے بچنا۔

اللہ تعالیٰ کا شکر ادا کرنا سب سے ضروری بات ہے اس بات کو اخلاص والے خانہ دل میں سنبھال لے (یعنی خلوص نیت سے عبادت الٰہی کرنا)۔
کسی قسم کے خوف اور تکلیف میں گھبرانا نہیں بلکہ جب تمہیں اللہ تعالیٰ کسی آزمائش میں ڈالے تو اسے خندہ پیشانی سے قبول کرنا۔

اللہ تعالیٰ کی رضا پر صبر کرنا ہوگا تاکہ تو اھل صفا (اللہ کے نیک بندوں) میں شامل ہو جائے۔
صبر تکلیف کو دور کرتا ہے اور صبر سے خوشی کے دروازے کھل جاتے ہیں۔
اے بیٹے تو ہمیشہ شریعت پر قائم رہنا ایسے کہ تیرا ہر کام شریعت کے مطابق ہو۔
اسی طرح کوشش سے طریقت کا راستہ حاصل کرنا ہے اور حقیقت کے نور کو اپنے ہاتھ میں لانا ہے۔

ہر وہ کام جو اہل شریعت کا نہ ہو یقین کر لینا کہ یہ دھوکہ و فریب ہے۔
اللہ تعالیٰ کے احسانات پر خلوص دل سے ایمان رکھ اسی طرح اسکی شفقت و مہربانی عطا ہوتی ہے اور اسکی طرف سے دراجات حاصل ہوتے ہیں۔
جو شخص تجھ سے قدرے بڑا ہو مرد کو باپ اور عورت کو ماں کی طرح سمجھنا۔
اور وہ جو تیرے ھم عمر ہوں ان کو بہن اور بھائیوں کی طرح سمجھنا۔
اور جو تجھ سے چھوٹے ہوں ان کو تو اپنے بچوں کی طرح سمجھنا۔
کسی نا محرم کی طرف نظر نہ کرنا بد نظر کو زہر کا تیر شمار کر۔
مسلسل خیال بد بھی نہ رہ لیکن اپنی منکوحہ کے سوا کسی کو اپنے اوپر حلال نہ سمجھو۔
یقیناً نیک بخت اپنی عفت و عزت کی حفاظت کرتے ہیں (یعنی بدکاری وغیرہ سے بچتے ہیں) جیسے اپنے ہاتھ میں نفع دینے والی دوا کی حفاظت کی جاتی ہے۔
ہمیشہ اہل دل یعنی نیک لوگوں سے دوستی رکھنا اور دنیا کے بدکار اور نااھل لوگوں سے کنارا کشی اختیار کرنا۔
تم ہر ایک کیلئے محبت کی بنیاد چھوڑو یعنی جان سے بھی محبت کر کھانا کھلا کر اور اسی

طرح زبان کی مٹھاس سے بھی محبت کر۔

ہر ایک فرد کا اس کے دل کے موافق کام کر (یعنی جو بھی تیرے پاس سائل آئے اسکی کما حقہ حاجت روائی کرنا) سخاوت اور شفقت جزبہ ایثار سے اسکے ساتھ تعاون کرنا۔

اوباش بد کار لوگوں کی صحبت ہر گز اختیار نہ کرنا اس لئے کہ انکی صحبت سانپ کی طرح ہے (جب چاہے ڈس لے)۔

بُرے دوستوں کی صحبت سانپ سے بھی بری ہے کیونکہ سانپ جسم کو نقصان پہنچاتا ہے اور برے دوست ایمان کو تباہ کرتے ہیں۔

اے عقلمند باہوش بیٹے ہمیشہ نیک لوگوں کی صحبت اختیار کرو اسلئے کہ انکی صحبت سے سربلندی نصیب ہوتی ہے۔

عورتوں اور بچوں کی صحبت زیادہ اختیار نہ کرنا اسلئے کہ (یہ صحبت) یقیناً عقل کے درخت کو جڑ سے نکال باہر کرتی ہے۔

دولتمندوں کی صحبت ہر گز اختیار نہ کر کیونکہ ایسے ہے جیسے لالچ و طمع کیلئے اپنی کمر میڑی کرنا (یعنی لالچ کیلئے کسی کے آگے نہ جھکیں)۔

اسلئے کہ اس (دولتمندوں کے آگے جھکنے) کا سوائے کمر کی درد کے کچھ فائدہ نہیں ہے اپنی کمر کو اللہ تعالیٰ کے سوا کسی کے آگے نہ جھکا۔

کوئی شخص تجھے نفع نہیں دے سکتا (یہ بھی یاد رکھو) کوئی اس وقت کچھ نہ دیگا۔ جب تک تو اسے کچھ نہ دیگا۔

نفع و نقصان اللہ تعالیٰ کے ہاتھ میں ہے وہ سب کو عطا کرتا ہے اسلئے دل میں کوئی دوسری بات رکھنا (یعنی دوسرے دل کی طرف اس بات کا گمان کرنا کہ فلاں سے نفع یا فلاں سے نقصان ہو گا) گناہ ہے۔

اگر تو اپنے آپ کو مٹی کرلے یعنی اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں عاجزی اختیار کر لے طمع و لالچ کو چھوڑ دے تو سر پہ تاج کو سجائے گا۔

اسلئے کہ جو شخص لالچ کرتا ہے وہ کبھی بند نہیں ہوتا اسکی آنکھ تنگ ہی رہتی ہے اور اسکا پیٹ خالی رہتا ہے۔

لفظ طمع کے تین صرف ہیں (تینوں نقطوں سے خالی ہیں) پس تو ان تینوں حرفوں سے اپنی آنکھوں کو دور کر لے (یعنی کسی صورت میں طمع کے قریب نہ جانا)۔

جوانی کی عمر میں تو اللہ تعالیٰ کی عبادت وبندگی کر اگر ہمت کا دامن پکڑ کر کوئی کام کرے گا تو مٹی بھی سونا ہو جائیگی۔

ہمت والوں کا کام عالیشان ہوتا ہے اور تو بھی اپنی ہمت سے کانٹوں کو پھول بنا سکتا ہے۔

ہر شخص اپنی ہمت سے پیٹ بھرتا ہے جو اسکے پیٹ سے باہر آتا ہے اسکی بھی قیمت ہوتی ہے۔

جوانی کی عمر میں اللہ تعالیٰ کی عبادت وریاضت کر تاکہ بوڑھا ہو کر مٹی میں مٹی نہ ہو جائے۔

ہمارے رسول اکرم ﷺ نے فرمایا ہے جو کہ رب ذوالجلال عزوجل ساری کائنات ارض و سما کے خالق اور رازق کے رسول ہیں۔

جوانی کے عالم میں شب بیداری کرو (رات کو اللہ تعالیٰ کی عبادت وبندگی میں گزار) تاکہ تمہیں بزرگی نصیب ہو۔

صبح کے وقت تکبر و غرور میں نہ چل (نیکوں میں چاند کی طرح نظر آ) تیرے چہرے سے بارگاہ ایزدی میں عاجزی وانکساری کے آنسوؤں کی نہریں رواں دواں ہوں۔

دنیا کے مال اور خزانے کی طرف منہ نہ کرنا کہ نیک لوگ قناعت کرتے ہیں (نیکوں کے اوصاف کو تکلیف نہ پہنچانا)۔

کسی کے دل کو تکلیف پہنچانے والی بات نہ کر کہ تمام کیلئے کانٹا بننے کی بجائے پھول بن جا۔

ایسا کرنے والوں (یعنی کسی کا دل دکھانے والوں) سے دور رہنا اور بغض حسد اور کینے کے کانٹے کو دل سے نکال دے۔

تمام کا بھلا چاہو اور تمام کے ساتھ خوش اخلاق اور خوش الحانی (میٹھی زبان) کے ساتھ پیش آو دل کو افسردہ نہ رکھو بلکہ تازہ بتازہ رکھو۔

اپنے اندر زیادہ سے زیادہ پاکیزگی لے آکہ پاکیزگی کے بڑے فوائد ہیں تاکہ تیرا شمار اللہ کے نیک بندوں میں ہو۔

جو شخص تیرے عیب شمار کرتا ہے اُسے دشمن نہ سمجھ بلکہ وہ تیرا دوست ہے۔ تو عیبوں کو دور کردے اور نیکی کی راہ اختیار کرلے تاکہ آئندہ کوئی شخص تیرا عیب نہ نکال نہ سکے۔

اپنے آپ میں پردہ پوشی (یعنی دوسروں کے عیب چھپانا) کی عادت پیدا کر اور بے فائدہ اور فضول گفتگو سے خاموشی واجتناب حاصل کر۔

ہر جو کوئی شخص دوسروں کی عیب جوئی کرتا ہے تمام لوگ ایسے آدمی کو بے وقوف اور گدھا سمجھتے ہیں۔

حسن ادب کو اختیار کر کہ اچھا اور سردار ہو جائیگا اور بے ادبی کی عادت بے وقوفوں (گدھوں) کا طریقہ ہے۔

بزرگوں کی محفل میں خاموشی سے بیٹھنا اور اگر کوئی سہو یا خطا دیکھے تو اسے پوشیدہ رکھ۔

بزرگوں کے سامنے بولنا ادب نہیں (جو بھی بزرگوں کے سامنے بولتا ہے یابد تمیزی کرتا ہے وہ برا کام کرتا ہے) جو وہ کہیں اُسے سمجھ اور عمل کر۔

ہمیشہ مسجد کی خدمت کرنے والا ہو جا مسجد کی خدمت کرنے سے تیرا ہر کام پایا تکمیل کو پہنچے گا۔

مسجد کے خادم کا عہدہ نہ سنبھالنا (یعنی پیسے مقرر کر کے مسجد کی خدمت نہ کرنا) اگر ایسا کرے گا تو برابر ہے کہ مسجد کا خادم یا بت خانے کا۔

مسجد میں رہ کر اگر اسکی عزت نہیں اور دل میں خدا کے سوا غیروں کی طرف توجہ ہے تو جب دل ہی اس کی طرف مبذول نہیں تو پھر مسجد کیا اور مندر کیا ہے (یعنی پھر تو مسجد کی خدمت کریا مندر کی ایک ہی بات ہے)۔

ظاہر و باطن ایک جیسا ہونا چاہئے دل میں زنگ نہ ہو بلکہ دلوں کے زنگ صاف کرنے والا

لن جا۔

کوئی ایسا وعدہ نہ کر جس کو تو پورا نہ کر سکے کیونکہ وعدہ توڑنا یا وعدہ خلافی گناہ ہے۔

تمام حق داروں کا حق بجا ہے ان میں والد اور والدہ اور استاد شامل ہیں (یعنی ان سب کی عزت اور فرمانبرداری بجالا)۔

تمام حق داروں میں اپنے معلم یعنی استاد کی زیادہ عزت کر اسلئے کہ وہ اللہ تعالیٰ کی طرف تیری راھنمائی کرتا ہے۔

اپنی شفقت کرنے والی ماں کو تکلیف نہ دے اسلئے کہ اسکے پاؤں تلے جنت ہے (فرمان رسول ہے الجنة تحت اقدامِ الامهات ترجمہ: جنت ماں کے قدموں تلے ہے)۔

تیرا والد ہی اصل تیرے سر کا تاج ہے تاجِ شاھی کو عزیز نہ رکھ (یعنی دنیا کی ہر چیز پر والد کی عزت کو ترجیح دے)۔

اپنی ساری عمر علم حاصل کرنے میں صرف کر دے اور صرفِ علم کے سوا اپنی زبان کو مت کھول۔

علم سے تیرا پیٹ نہیں بھر سکتا (یعنی علم لامحدود سمندر ہے) اور علم ھی تیرے دین کی روشنی ہے۔

علم کو ہر چیز سے عزیز اور پیارا جان کہ علم ہی وہ نسخہ ہے جو تجھے عقلمند صاحبِ دانش اور صاحب تمیز بنا دے گا۔

جب تو علم پڑھے تو ساتھ ساتھ عمل بھی ہونا چاہئے مگر عمل بے ریا (دکھاوے سے پاک) ہونا چاہئے۔

دکھاوے کا عمل بے کار ہے (فائدہ مند نہیں) اسلئے کہ اس سے نہ تو سیدھا راستہ اور بھلائی نصیب ہوتی ہے اور نہ ہی بلندی نصیب میسر آتی ہے۔

ریاکاری کے تمام عمل برے ہیں ان سے سراب کی طرح کچھ فائدہ حاصل نہیں ہوتا۔

(سراب صحرا میں دھوپ یا روشنی کی وجہ سے کچھ دور پانی محسوس ہوتا ہے اگر کوئی تشنہ لب

پیاسا اس پانی کی تلاش میں اس سراب کی طرف چل پڑے تو یہ اسکی جان لے لیتا ہے مگر پانی کا ایک قطرہ نہیں ملتا)۔

حضور علیہ السلام کے صدقے تیرا مقصد اصل حاصل ہو گا مگر تم علم ضرور حاصل کرنا۔

جب تمہیں ضروری علم حاصل ہو جائے تو اسکے بعد تو مرشد پکڑ لینا(ایسا مرشد جو اصل ہو صاحب شریعت ہو بھنگی چرسی نہ ہو)وہ تجھے واصل حق کر دیگا یعنی تیری اللہ تعالیٰ کی بارگاہ تک رسائی کرا دیگا۔

اے بیٹے وہ پیرو مرشد تیرے قلب کی اتنی صفائی کریگا کہ تیرا دل آئینہ بن جائیگا کہ اس آئینہ میں تمہیں ہر طرف پیر ہی پیر نظر آئے گا۔

؎ دل کے آئینے میں تصویر یار جب چاہا ذرا گردن جھکائی دیکھ لی۔

مرشد ایسی ہستی ہے کہ اسرار حق (اللہ تعالیٰ کے پوشیدہ رازوں)کا خزانہ ہو اور ذکر الٰہی کے انوار و تجلیات سے پردہ اٹھا دے۔

مرشد منزل تک پہنچانے والا ہوتا ہے اور تمام رموز حقیقت سے آشنا ہوتا ہے۔

تیرا پیر شاہین (ایسا پرندہ جو سب پرندوں کا سردار ہے اسکی پرواز بہت بلند ہوتی ہے مردار نہیں کھاتا خود شکار کر کے کھاتا ہے)کی مثل ہے اور تم چیونٹی کی طرح اسکے پر سے چمٹ کر ثریا(ستاروں کی جھرمٹ)تک جا پہنچو(یعنی باقی بزرگوں میں شامل ہو جاؤ)۔

لیکن زمانے کے تمام چھوٹے اور بد عمل پیروں سے بچ جنہوں نے شہرت حاصل کرنے کیلئے پیری کا لیبل لگایا ہوا ہے۔

اس زمانے میں زیادہ تر پیروں کا مقصد دانہ ڈال کر شکار پکڑنا ہوتا ہے۔

اگر وہ مراقبے میں سر رکھیں تو بھی مکرو فریب کرتے ہیں۔

یعنی انکی ظاہری شکل و صورت انسانوں کی ہوتی ہے مگر سیرت و کردار شیطانوں جیسا ظاہراً سجدہ کرتے نظر آتے ہیں مگر باطن کمینہ ہوتا ہے۔

لباس فقری پوشی نگاہ مکری پوشی

ایسے تمام جھوٹے پیروں سے اپنے دل کو پاک کر لے اور اس جہانوں کو آباد کرنے والے اللہ تعالیٰ کی طرف رجوع کر لے۔

تو دل و جان کے پسندیدہ بادشاہ کے شہر میں مقبول ہو کر فنافی اللہ اور فنافی الرسول کی منزل پا جا۔

اس کا دیکھنا خدا کا دیکھنا ہے کیونکہ وہ ایک لمحہ بھی یاد خدا سے غافل اور جدا نہیں ہوتے۔

جو دم غافل سو دم کافر سانوں ایہو مرشد پڑھایا ھو

زمین و آسمان والوں کو فیض عطا کرتے ہیں وقت کا سری اور جنید ہو جا (حضرت سری سقطی اور حضرت جنید بغدادی دونوں اپنے اپنے زمانے کے سب سے بڑے عالم اور ولی اللہ (ولی گزرے ہیں)۔

کہ انکی ایک نظر سے جہاں کا ہر بگڑا کام سنور تا جاتا ہے یہ بات روز روشن کی طرح عیاں ہے کسی سے چھپی نہیں۔

جو اس وقت زمین کے غوث (زمین پر رہنے والوں کے مددگار حاجت روا) اور اس زمانے کے قطب ہیں ان سب کے بزرگ حضرت شاہ غلام علی دھلوی ہیں حضرت غلام علی نقشبندی صوفیاء میں سے ہیں)۔

مجھے امید ہے کہ اگر تو ان کی بارگاہ میں حاضر ہو جائے تو تو جلد ہی نور الٰہی کے دریا کی موجوں میں غرق ہو جائے گا (یعنی فنافی اللہ کی منزل تک پہنچ جائیگا)۔

میرے دل میں یہ بات آئی کہ میں اس عقدے کو کھول دوں (یعنی سب کو بتا دوں کہ اللہ کے ولی سب جانتے ہیں اور سب کچھ اللہ کی عطا کردہ طاقت سے کر سکتے ہیں) حلانکہ میں اپنا راز کھولنا نہیں چاہتا تھا کیونکہ یہ بات اچھی نہیں۔

اس (ولی کامل) کا سایہ جہان سے پردہ پوشی سے کم نہیں ہوتا کہ اسکی بقا ہمیشہ کیلئے قیامت کے دن تک ہوتی ہے۔

ولی مرتے نہیں صرف نہر بدلتے ھیں

**الا ان اولیاء اللہ لا یموتون بل ینتقلون من دارِالی دار**

# مصنف اب اللہ تعالیٰ کے حضور دست بدعا ہے

اے اللہ رب العزت اپنے حبیب ﷺ کے صدقے مجھے اپنی معرفت عطا فرما۔ مجھے مجاز (ظاہری بناوٹ) سے حقیقت کی طرف لے جا اور میرے دل کو اپنا سوز اور اپنی پہچان نصیب فرما۔

اے اللہ تعالیٰ عزاو جل مجھے جاہلوں کے گروہ سے دور رکھ اور نورانی (نور والے اپنے اولیاء اللہ) مردوں میں داخل فرما۔

اے پروردگار میرے دل سے غفلت و ظلمت کو ختم کر دے اور میرے دل کے برباد خانہ کو آباد فرمادے۔

اے اللہ عزو جل تو مجھے بلند ہمت بنا اور عطاؤں پر عطائیں کرتا رہ تاکہ میں تیرے سوا کسی کی طرف نہ دیکھوں۔

تیری مہربانی و کرم نوازی میری مددگار ہو جائے اور میرے دل میں تیرے سوا کسی کی جگہ نہ ہو۔

نفس (امارہ) تو تباہی کی طرف کھینچتا ہے اور ہر لمحہ نئی بربادی کی طرف لے جاتا ہے۔ اے اللہ رب العزت میرے کمینے نفس کو پاک کر دے خلق کی دولت عطا کر دے اور رجیم و تکبر سے دوری عطا فر دے (یعنی شیطان سے دور کر کے اپنے نیک بندوں میں شامل فرما)۔ رونے والی آنکھ اور جاگنے والا دل عطا فرمادے تاکہ مجلس سے میں نصیحت حاصل کر سکوں۔ جو صرف تیری رضا کیلئے ہو ایسا علم اور عمل عطا فرما میرا دل حسد سے پاک فرمادے (۔ حسد نیکیوں کو اس طرح کھا جاتا ہے جیسے لکڑیوں کو آگ)۔

تیرا فضل و کرم دونوں جہاں میں میرا حامی و مددگار ہو اور میرے ہر کام کا خاتمہ خیر ہو۔ اے رب ذوالجلال تو مجھے سیدھے راستے کی ہدائیت عطا فرما تو مجھے پناہ دینے والا ہے اور مجھے تیری طرف لوٹنا ہے۔

میں نے اس نظم کو آراستہ کر کے حضور ﷺ کی بارگاہ اقدس میں تحفہ پیش کیا ہے۔
جب یہ نظم اور یہ نیکی اختتام تک پہنچی ہے تو میں نے اسکو تحفہ رسولیہ کا نام دے دیا ہے۔
میں نے اللہ تعالیٰ کی مخلوق کو تحفہ دیا ہے یہ میرے خواجہ (میں سرکار کا غلام ہوں وہ میرے آقا ہیں) کا مجھ پر احسان ہے۔
(میرے خواجہ) گویا وہ سلیمان ہیں اور میں لنگڑی چیونٹی اور وہ کرم کرنے والے بادشاہ ہیں اور میں تنگ نظر (یعنی میں اسکے کرم کی انتہا کو دیکھ بھی نہیں سکتا)۔
میرا ہدیہ تو انکے پاؤں کی خاک کی تعریف کے برابر بھی نہیں اور میں اسکا عوض اپنے آقا حضور ﷺ کی بارگاہ میں قبولیت کے علاوہ کچھ نہیں مانگتا۔

# مثال قصہ

حضرت یوسف علیہ السلام جب مصر کے بادشاہ بنے اور سارے جہان میں چاند کی طرح انکی شہرت ہوئی۔
ایک دن صبح کے وقت انکے ساتھ محبت رکھنے والا انکا دوست آیا جو ابھی تک اسرار سے واقف نہ تھا یعنی ابھی تک زیارت سے محروم تھا۔
چونکہ یہ کہانی عام ہو گئی تھی کہ یوسف علیہ السلام کا چہرہ چاند کی طرح روشن ہے اور مصر کے بادشاہ بن گئے یہ سن کر اس رومی نے دل میں کہا کہ آؤ دوست ملاقات کیلئے حاضر ہوئے ہیں۔
چند لوگ جو میری طرح فراق دوست (حضور ﷺ کی جدائی) میں جلے ہوئے تھے انہوں نے سوچا کہ بہتر ہے کہ وہ اپنا درد طبیب کے سامنے پیش کریں۔
میں بھی روم کے ان خالی ہاتھ آدمیوں میں سے اس شخص کی طرح ہوں جو ایک تحفہ لے آیا تھا اگر یہ تحفہ نہ لاتا تو باقی رومیوں کی طرح حضرت یوسف علیہ السلام کی شفقت سے محروم رہتا۔
اپنی نظریں نیچی کر لے کھانے والوں کو نہ دیکھو بزرگوں کے سامنے ہمیشہ اس طرح دیکھ تو نے کھایا ہوا ہے۔

وہ رومی شخص بازار میں آیا جب اس نے ایک آئینے میں اپنا چہرہ دیکھا تو اسے یہ تحفہ حضرت یوسف علیہ السلام کیلئے بھلا لگا چنانچہ اس نے یہ دلکش آئینے کا تحفہ حضرت یوسف علیہ السلام کی خدمت میں پیش کیا۔

حضرت یوسف علیہ السلام نے اپنا چہرہ مبارک جونہی اس آئینے کے قریب کیا تو جلد ہی اس تحفہ کو شرف قبولیت عطا فرمادیا۔

یہ آئینہ اپنے کسی چاہنے والے کا چہرہ پیچھے نہیں کرتا اس طرح یہ تحفہ بھی مرتبہ پا گیا۔ اس طرح یہ تحفہ رسولیہ بھی شفاف ہوا کہ چمکتے ہوئے موتی کی طرح ہو گیا اس کی تصنیف 1234ء میں مکمل ہوئی۔

اور یقین کے قیمتی موتیوں کی یہ لڑی پرونے والا (یعنی مصنف) محی الدینؒ (غوث پاک عبدالقادر جیلانی کا لقب ہے) کا غلام ہے۔ یعنی اس نام غلام محی الدین ہے۔

اے سننے والے: بڑائی اور سعادت والی بارگاہ کے بندے نے جو ارادہ کیا تھا اسے منزل مقصود مل گئی۔

قادری حنفی صدیقی قریشی نسب والے نے جو اللہ تعالیٰ سے طلب کیا وہ اُسے حاصل ہو گیا۔ اس پروردگار کے بندے (یعنی مصنف) کی پیدائش اور جائے سکونت قصور شہر میں ہے اللہ تعالیٰ نے اُسے عمرِ جاوداں عطا فرمائی ہے۔

محترم قارئین کرام قطب الاقطاب محبوبِ سبحانی قندیل نورانی سید الاولیاء غوث الاعظم حضرت سیدنا عبدالقادر جیلانی الحسنی والحسینی رضی اللہ عنہ کے نام سے مسلمانوں کا ہر ہر بچہ واقف ہے آپ نسب کے اعتبار سے حسنی حسینی سید ہیں اور رسول اکرم ﷺ کی اولاد سے گیارہویں پشت میں ہیں۔

حضرت غوث پاکؒ گیارہویں والے پیر کے نام سے شہرت کے آسمان پر آفتاب کی طرح چمک رہے ہیں اور آپ ہی کا اعلان تھا "قَدَمِی هٰذِهٖ عَلٰی رَقَبَةِ کُلِّ وَلِیِّ اللہ" (میرا یہ قدم ہر ولی کی گردن پر ہے) یہی وجہ ہے کہ سلاسل طریقت کے چاروں خاندان آپ کو انتہائی قدر سے دیکھتے ہیں۔ آپ کی محبت ہر ولی پر ولایت کی مہر ثبت کرتی ہے۔

نبی پاک ﷺ کو رب العزت نے بے شمار معجزے عطا فرمائے بلکہ سراپا معجزہ بنا کر دنیا میں معبوث فرمایا ہے یہ امر مسلمہ ہے کہ نبی کا معجزہ ولی کی کرامت بنتا ہے ویسے بھی رسول اکرم ﷺ کا فرمان پاک ہے "عُلَمَاءُ اُمَّتِی کَاَ نْبِیَاءِ بَنِی اِسرائیل" میری امت کے باعمل عالم (ولی اللہ) بنی اسرائیل کے نبیوں جیسے ہیں اسی طرح ایک اور فرمان ہے "اَلعُلَمَاءُ وَرَثَۃُ الْاَنبیاء" باعمل عالم دین (اولیاء) نبیوں کے وارث ہیں غوث اعظم سید عبدالقادر جیلانی حضور ﷺ کی امت میں اپنے مابعد آنے والے تمام اولیاء کیلئے امام اور سردار ہیں مدنی آقا ﷺ کی امت کے لئے فخر کی حیثیت رکھتے ہیں آپؒ سے سرکار دو عالم ﷺ کے ان گنت اور لامحدود معجزات کی طرح بے شمار اور ان گنت کرامتیں سرزد ہوئی ہیں ان کرامتوں میں سے ایک کرامت جو عام کتابوں میں نہ ملنے کے باوجود خاص و عام میں شہرت کے آسمان پر دکھائی دے رہی ہیں وہ ہے حضرت غوث پاکؒ کا بارہ سال کے بعد بڑھیا کے بیڑے کو براتیوں سمیت زندہ کر کے کنارے لگانا۔ آپ کی یہ کرامت بہت سارے معتبر علماء کی کتب میں تحریر ہے۔

علامہ فیض احمد اویسی صاحب نے 'بڑھیا کا بیڑا' نامی کتاب میں درج ذیل کتب کے حوالہ سے یہ کرامت تحریر فرمائی ہے۔

۱) سلطان الاذکار فی مناقب غوث الابرار مطبوعہ ۱۳۲۰ھ

۲) خلاصۃ القادریہ مصنف حضرت شیخ شہاب الدین سہروردی

۳) سہروردی کتاب غوث اعظم مصنف مولانا برخوردار ملتانی محشی

۴) کتاب الکلام المبین صفحہ ۹۹ مفتی عنایت احمد مصنف علم الصیغہ و تاریخ حبیب اللہ

۵) درۃ الدرانی مولانا حیدر اللہ خان درانی

۶) گلدستہ کرامت مفتی غلام محمد قریشی

۷) حضرت خواجہ غلام محی الدین قصوری دائم الحضوری

بحر العلوم قطب الوقت حضرات خواجہ غلام محی الدین قصوری دائم الحضوریؒ اپنے قلم سے نظم کی صورت میں اس کرامت کو احاطہ تحریر میں لائے ہیں۔ فقیر اس نظم اور اسکے ترجمے کو زیرِ نظر کتاب میں درج کر رہا ہے تاکہ عوام الناس قطب ربانی غوث صمدانی حضرت غوث شیخ عبد القادر جیلانیؒ کی اس کرامت کو حضرت خواجہ دائم الحضوریؒ کے کلام کی شکل میں پڑھ کر اپنے اذھان و قلوب کو ایمان کی روشنی سے منور و مطہر کر سکیں۔

فقط

العبد الفقیر غلام مصطفےٰ صدیقی غفرلہ

# کرامت غوثیہ ؓ (بڑھیا کا بیڑا)

بارہ سال بعد بڑھیا کے بیڑے کو بمعہ براتیوں کے زندہ فرمانا

مصنف

قطب الاقطاب حضرت خواجہ غلام محی الدین قصوری دائم الحضوری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

مترجم

حضرت مولانا علامہ غلام مصطفےٰ صدیقی مدظلہ

# کرامت غوثیہ (بڑھیا کا بیڑا)

## قصیدہ مع ترجمہ درباره واقعہ ہذا

بسم اللہ الرحمن الرحیم ط

گویم نخستیں حمد حق آں خالق ارض و سما
قیوم قادر مقتدر اہل طلب را رہنما
زاں پس درود مصطفیٰ گویم ۔ بصد صدق و صفا
فخر الرسل خیر الوریٰ ہادی سبل نور الہدیٰ
بر آل و براصحاب او بر جملہ احباب او
بز داخلاں باب او گویم زجان و دل ثنا
مدح جناب محی الدین آں غوث اعظم بالیقین
محبوب رب العالمین تن تواں جان را اجلا
دادش خدا قرب آں چناں کس نیست یا رائے بیان
پائے شریفش را مکاں بر گردن کل اولیاء

باشد کرامتہائے او چوں معجزات مصطفیٰ
خارج زحد بیروں زعد حدش ندا ند جز خدا
مشتے ازاں خروار ہا یکدا نہ زاں انبارہا
سرے ازاں اسرار ہا ظاہر بسازم بر ملا
روزے بطور خوشدلی آن پیشوائے ہر ولی
بہر تفرج شد خلی از طرف صحرائے فضا
ناگہ گذشتہ سیر او بر ساحل بحر نکو
یک پیر زن شد رو برو نالہ و گریہ ہاؤ ہا
قدش کماں زہ از عصا تیرش ز آہ جانگزا
اشکش رواں چوں سلیہا لرزاں و لغزاں دست و پا
پر سید پیرش از کرم از باحث آں درد و غم
او خواندہ حرفے پر الم از دفتر آں ماجرا
گفتا کہ از باغ جہاں یک دا شتم سردرداں
یعنی کہ فرزند جواں بودہ ست پیری عصا
تابندہ و فرخندہ خو خوشبو سیر چوں نافہ جو
یک جلوہ دیدار او صد درد مندان را دوا
جودو جمالش آ یتے حسن و سخائش غا یتے
مشتاق او ذو ایتے محتاج او اہل بوا
از خون و دل دادم لبن جاں داد مش برجان و تن
فارغ نزد یدم زدن درخد متش صبح و مساء
دندان چوں شد دانہ خا کردم ز شیر او را جدا

هر چیز کم دادہ خدا مصروف کردم درغذا
چو دیدہ کردم پرورش نادیدہا دادم خورش
مندیل زریں برسرش نعلیں سمیں زیر پا
پوشاک آں پاکیزہ تن مشروع ململ گلبدن
زربفت چیں خز ختن دیبا با علام طلاء
بودم بر دیش شادماں داخل بسلک بیغمان
یادم نہ در روز و شباں جز شغل آں راحت فزا
چوں شد بقوت بال او حیراں جہاں برحال او
شیر ژیاں پامال او ہمدست شد با اژدہا
گفتم بدل از بند او بینم رخ فرزند او
دادم ازاں پیوند او باخانداں ذوا لعلاء
رسم شگوں شد ساختہ اسباب شد پرداختہ
قصر سرورا افراختہ کردم برآتش راہنا
گشتہ برات او رواں باکر و فر خسرواں
آلات شادی درمیاں دف و دہل قرناؤنا
دادم بسے ہمراہ را یکسر گداؤ شاہ را
چوں قطع کردم راہ را آسودم از رنج و عنا
آں طرف ثانی یکطرف دربا کشادند از صدف
دادند سیم، و زر بکف کردند مہماں را عطا
کردند حاضر اطعمہ شریں و شوریں ہمہ
شاہی کباب و کورمہ حلوائے چیں رومی پلاء

شریں برنج انبار ہا حلواؤناں خلوار ہا
بادام و شکر با رہا خمہاز اچار و ابا!
دادہ جہاز آں ذوالقدر زیور فزوں آوند زر
صد نافہ مشک تتر صدنیفہ ثوب صفا
اسپاں مرصع زیں و قس استر شتر ہا بارکش
واھان غلام ماہ وش دیگر نفائس بے بہا
چونکہ بزہرہ شد قریں درساعت نیکو تریں
گشیتم ز آبخار ریگزیں باصد ہوس با صدرجا
درکشتی ایں بہر خوں آمد برات از بخت دوں
کشتی چوں گردوں شد نگوں شد غرق طوفان فنا
نوشہ عروس و ہمرہاں در طرفۃ العین ناگہاں
نشتند در دریا نہاں گویا نہ بودہ گاہ بقا
یک من بما ندم زاں ہمہ میشے نشاں از رمہ
ورد زبانم ہر دمہ ہیہات وا ویلاؤ را
زیں زندگی درد و زخم از بار غم شد پشت خم
ہر دم شود افزوں نہ کم سوز و گداز و جانگزا
شد سالہا اشتا عشر کافتادہ درخرمن شرر
روز و شبم در شور و شر یکدم نیم از غم جدا
آں شاہ کہ حلمش بودکن در گوش کرد ایں سخن
از قصہ زال کہن زد جوش دریائے عطا
گفتا کہ اے غمخوارہ در دشت غم آوارہ

سازم برایت چارہ    خواہم ز حق بہرت دعا
تازندہ گردد پور تو    ظاہر شود مستور تو
آساں شود معمور تو    از قدرت رب السماء
پس پیر پیران خدا    در سجدہ شد پیش خدا
با عجز زاری و بکا    شد ہمتش مشکل کشا
یا رب مرآن اموات را    در جوف حوت اقوات را
ہر جز جز اشتات را    از فضل خود زندہ نما
سر بد بسجدہ ہمچنا    کز جائے غرق آمد فغاں
کشتی پر از مرداں زناں    پیدا شدہ برروئے ما
شد اہل کشتی را گذر    سالم بساحل بے خطر
در غرق مردن بے خطر    باآن جلوہا آں جلا
نوشہ بازاں تاج و کمر    دردست او تیغ سپر
بانوشتہ حجلہ در    پیشش پرستاران بپا
قوال و مطرب بذلہ گو    نقال در نقل نکو
خمار می ریز از سبو    یاران بدید در ہو وہا
مادر پسر شد مجتمع    غمہازدل شد منقطع
ایں قصہ را شد مستمع    ہر کس ز ذکراں و نساء
ظاہر چوں شد طرفہ سر    بسیار منکر شد مقر
گشتند کافر منکسر    شد مومنا نرا اعتلاء
چوں کرامت شد مبین    شد خلق را راسخ یقیں
بروعد رب العالمین    بر حشر و نشر و بر جزا

اے محی دین عالی قدر بنی تباہ جن و بشر
سوئے غلام خود نگر از راہ الطاف و عطاء
غرقم بدریائے بدی حرقم بنیراں خودی
یا ملتجائی خذیدی اخرج من امواج الہوا
شیطاں نمودہ اشتم از راہ نیکی کردہ گم
از غفلتم نو شاند خم کر دست سر مست و خطا
نفس ست اندر سر کشی در بخل و حرص زر کشی
دارد بغیر حق خوشی دائم بدام ما سوائے
اے صاحب ارشاد من درگوش کن فریاد من
میخواہ از ایشاں داد من دردم را درماں نما
ہستم قصوری در لقب سازم حضوری با ادب
از فیض شاہاں کے عجب
بخشش بمسکین و گدا

# بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

۱)سب سے پہلے اللہ تعالیٰ کی تعریف کرتا ہوں جس نے زمین و آسمان پیدا کیئے۔

۲)وہ قیوم ہے قادر ہے مقتدر ہے اور متلاشیان حق کا راہنما ہے۔

۳)اس کے بعد نہایت خلوص سے بارگاہِ مصطفویؐ میں درود شریف کا نزرانہ پیش کرتا ہوں۔

۴)آپ ﷺ تمام انبیاء و رُسل کے سرتاج اور ساری کائنات سے افضل ہیں سچی اور سیدھی راہ دکھانے والے ھدایت کے آفتاب ہیں۔

۵)آپ ﷺ کی تمام آل پاک اصحاب کرام اور آپ کے تمام عاشقوں پر بھی درود ہوں۔

۶)الغرض آپ ﷺ کے در اقدس پر جُھکنے والے تمام لوگوں کی میں دل و جان سے تعریف کرتا ہوں۔

۷)بالخصوص محی الدین شیخ سید عبدالقادر جیلانیؒ کی مدح کہتا ہوں جو یقیناً غوث الاعظم کے رتبے پر فائز ہیں۔

۸)آپ رحمۃ اللہ علیہ اللہ تعالیٰ کے محبوب ہیں (اپنے غلاموں کے) جسموں کی قوت اور روح کا اجالا ہیں۔

۹)اللہ تعالیٰ نے جو قرب آپ کو عطا فرمایا ہے کوئی زبان اس کو بیان کرنے کی طاقت ہی نہیں رکھتی۔

۱۰) آپ رحمۃ اللہ علیہ کا قدم مبارک ہر ولی کی گردن پر ہے۔

۱۱) آپ رحمۃ اللہ علیہ کی کرامتیں نبی اکرم ﷺ کے معجزات کی طرح ہیں۔

۱۲) جن کی نہ کوئی حد ہے نہ کوئی شمار ہے اور اللہ کے سوا کسی کے احاطہ علم میں نہیں آ سکیں۔

۱۳) اسکے خرد وار سے نمونے کے طور ایک مٹھی اور فیوض و کمالات کے زخیرے سے ایک دانہ

۱۴) ان کے اسرار و اموز میں سے صرف ایک راز کو میں علی الاعلان ظاہر کرتا ہوں۔

۱۵) کہ ولیوں کے سردار حضرت عبد القادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ ایک روز خوش طبعی کیلئے

۱۶) جنگل کی طرف ایک کھلے میدان میں سیر کرنے کیلئے تشریف لے گئے۔

۱۷) سیر کرتے ہوئے آپ کا گزر اچانک عجیب و غریب دریا کے کنارے پر سے ہوا

۱۸) جہاں ایک بڑھیا خاتون روتی چلاتی آہ زاری کرتی ہوئی آپ رحمۃ اللہ علیہ کے سامنے حاضر ہوئی۔

۱۹) جس کا جسم چھڑی کی طرح دبلا پتلا اور قد کمان کی طرح جھکا ہوا تھا اور اسکی آہ زاری کے تیر دیکھنے والوں کی جان میں پیوست ہو رہے تھے۔

۲۰) اسکے ہاتھ پاؤں کانپ رہے تھے اور آنکھوں میں آنسوؤں کا ایک سیلاب جاری و ساری تھا۔

۲۱) آپ (حضرت غوث پاک) رحمۃ اللہ علیہ نے مہربانی و کرم فرماتے ہوئے اس بڑھیا سے اسکے درد و غم کا سبب دریافت فرمایا۔

۲۲)اس نے اپنی درد بھری داستان سے ایک حرف درد بیان کرتے ہوئے عرض کیا

۲۳)اس نے عرض کیا کہ اس دنیاو جہان سے **مجھے سرِ دروان نصیب تھا۔**

۲۴)یعنی اللہ تعالی نے مجھے ایک جوان بیٹا عطا فرمایا تھا جو میرے بڑھاپے کا سہارا تھا۔

۲۵)نہایت حسین وجمیل اور مبارک عادتوں اور بہترین خصلتوں والا تھا۔

۲۶)اس کے دیدار کا ایک جلوہ سینکڑوں دردمندوں کے درد کی دوا تھا۔

۲۷)الغرض نہایت حسین وجمیل اور سخی تھا اس کا جودوکرم اور حسن وجمال گویا اللہ کی نشانی تھی۔

۲۸)شہرت یافتہ لوگ بھی اس کے مشتاق تھے اور پھر محتاجوں کیا پوچھنا۔

۲۹)دل کے خون سے میں نے اسے دودھ پلایا اور اس کے جسم وجان پر میں نے جان تک نچھاور کی۔

۳۰)اس کی تربیت سے ایک لحہ فارغ نہ تھی بلکہ اس کی خدمت کے لیے دن رات حاضر رہتی۔

۳۱)جب اس کے دانت پیدا ہوئے تو میں نے اسے دودھ سے علیحدہ کیا۔

۳۲)اور مجھے اللہ تعالی نے جو شے بھی عطا کی میں نے اسے اس کی غذا پر صرف کردیا۔

۳۳)الغرض آنکھ کی طرح اس کی حفاظت و پرورش کی اور اسے نایاب چیزیں اس کی خوراک کے لیے دیتی رہی۔

۳۴)اس کے سر پر زریں رومال اور اس کے پاؤں میں چاندی کے جوتے۔

۳۵)اس کے پھولوں جیسے بدن پر اعلی قسم کی پاک صاف پوشاک تھی۔

۳۶) چینی طرز کا زر بنت اور ختن کا ریشم جس پر طرح طرح سے نقش ونگار بنائے گئے تھے۔

۳۷) میں خوشیوں کے دیس میں اُس گروہ میں تھی جس سے غم والم اور پریشانیاں بہت دور ہوں۔

۳۸) میرے دن رات کی ہر گھڑی اس بیٹے کے ساتھ مصروفیات میں بسر ہوتی تھی۔

۳۹) جب وہ جوان ہوا اور اس کی داڑی مونچھ کے بال ظاہر ہوئے تو دنیا اسے حیرت سے دیکھتی تھی۔

۴۰) اژدھائی طاقت کا مالک تھا یوں سمجھئے کہ مست شیر بھی اس کے سامنے عاجز تھے۔

۴۱) میرے دل میں یہ بات آئی کہ کہیں پر اس کی شادی کر دوں تاکہ اس کی اولاد بھی میں اپنی آنکھوں سے دیکھ لوں۔

۴۲) چنانچہ ایک عالی مرتبت خاندان میں اس کا عقد ونکاح طے ہو گیا۔

۴۳) شادی کی تیاریاں شروع ہو گئیں اور تمام اَسباب تیار ہونے لگے۔

۴۴) ایک عالی شان محل تیار ہوا اور وہ اتنی جلدی تیار ھوا گویا اسکی بنا آگ سے ہوئی ہو۔

۴۵) بادشاہوں کی طرح بڑے بڑے ناز وشان وشوکت سے اسکی بارات روانہ ہوئی۔

۴۶) شادی کے . تمام اسباب مثلاً دف، دھل، اور قرنا نے وغیرہ ساتھ تھے۔

۴۷) اسکے ساتھ بہت سارے لوگ بھی روانہ ہوئے جن میں بہت سارے امیر اور غریب لوگ بھی تھے۔

۴۸) جب سفر طے ھو چکا تو میں تمام رنج تکلیف سے آسودہ ہو گئی۔

۴۹) مہمانوں کو وہاں سے بہت سا سونا اور چاندی عطا ہوا۔

۵۰) اسی طرح مختلف قسم کے کھانے بھی پیش کیے گئے جن میں نمکین اور میٹھی ڈشیں شامل تھیں۔

۵۱) مثلاً شامی کباب، زردہ قورمہ اور چینی حلوے اور رومی پلاؤ وغیرہ۔

۵۲) میٹھے چاولوں کے ڈھیر اور حلوہ پوڑی کا تو حساب ہی نہ تھا۔

۵۳) چینی اور بادام بہت زیادہ تھے اسی طرح اچار اور چٹنیوں کے ڈھیر لگے ہوئے تھے۔

۵۴) اوران زی قدر لوگوں نے جو اپنی بیٹی کو جہیز دیا وہ بے شمار زیور اور سونے کے بر تن تھے۔

۵۵) مختلف انواع کے قیمتی اور ستھرے، کپڑوں کے علاوہ تاتاری مشک کے ڈبے بھی تھے۔

۵۶) دوہرے دوہرے سامان سے لدے ہوئے اُونٹ زین والے گھوڑے اور اسی طرح کے دیگر جانور۔

۵۷) بے شمار قیمتی نفیس ترین اشیاء کے علاوہ بے شمار حسین و جمیل غلام بھی جہیز کا حصہ تھے۔

۵۸) یوں کہیے کہ ھمارا ستارا اچھی ساعت میں زہرہ کے مقابل تھا۔

۵۹) اس طرح ہم سیکڑوں امیدیں اور سیکڑوں آرزوئیں لے کر انتہائی خوشی سے روانہ ہوئے۔

۶۰) اور بدقسمت بارات جب کشتی پر سوار ہو کر اس خونی دریا میں داخل ہوئی۔

۶۱ ) توکشتی الٹ گئی اور تمام برات والے فنا کے طوفان میں غرق ہو گئے۔

۶۲ ) آنکھ جھپکنے میں دولہا دلہن سمیت تمام براتی بھی۔

۶۳ ) اس طرح دریا میں ڈوب گئے گویا کہ وہ دنیا میں تھے ہی نہیں۔

۶۴ ) ان تمام میں صرف میں رہ گئی ہوں جیسے ریوڑ سے ایک بھیڑ بچ جائے۔

۶۵ ) اور اب ہر وقت میری زبان پر ہیہات اور آہ زاری رہتی ہے۔

۶۶ ) اس زندگی میں اتنے تکلیف دے زخم ملے ہیں کہ غم کے بوجھ سے میری کمر ٹیڑی ہوگئی۔

۶۷ ) اب ہر گھڑی ایسے گزرتی ہے کہ نہ جیتی ہوں نہ مرتی ہوں اور ہر لمحے جان لیوا درد والم کا سامنا کرنا پڑ رہا ہے۔

۶۸ ) اس واقعہ کو بارہ سال بیت چکے ہیں جب میرے خرمن میں چنگاری پڑی تھی۔

۶۹ ) دن رات واویلا کر رہی ہوں ایک لمحہ بھی غم سے نجات حاصل نہیں ہوتی۔

۷۰ ) اللہ تعالی کی ذاتِ گرامی ایسا بادشاہ ہے کہ اسکا حکم بھی کن کی حثیت رکھتا ہے جب حضرت غوث پاک رحمۃ اللہ علیہ نے بڑھیا سے کہانی سنی۔

۷۱ ) اس بوڑھی عورت کے قصے سے حضرت غوث پاک رحمۃ اللہ علیہ کا دریاے عطا جوش میں آگیا۔

۷۲ ) آپؒ نے فرمایا اے پریشان حال بڑھیا غم کے جنگل میں پھرنے والی

۷۳ ) میں تیرے لئے کوشش کرتا ہوں اور اللہ تعالی کی بارگاہ بے کس پناہ میں دعا کرتا ہوں۔

تاکہ تیرا بیٹا زندہ ہو جائے جو کہ تیری نگاہوں سے آج تک اوجھل رہا ظاہر ہو جائے۔
آسمان والے رب کی قدرت کے کرشمے سے تیری مشکل آسان ہو جائے گی۔
پھر اللہ والوں کے پیر اپنے اللہ کے حضور سجدہ ریز ہو گئے۔
آپ رحمتہ اللہ علیہ نے اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں عجز وانکساری کی اور فریاد کی اس طرح آپ کی ہمت سے مشکل حل ہو گئی۔
آپ رحمتہ علیہ نے التجا کی اے میرے پروردگاران تمام مردوں کو جو مچھلیوں کے پیٹوں میں جاچکے ہیں۔

## ولو القيت سرى فوق ميت
## لقام بقدرة مولىٰ تعالى

اور اگر میں نگاہ ولایت مردے پر ڈالوں تو ضرور وہ اللہ کی قدرت سے زندہ ہو کر کھڑا ہو جائے۔

فرمان شیخ عبدالقادر جیلانی

۷۹)ان میں سے ہر ایک انسان کے اجزائے ترکیبی کو جمع کر کے اپنے فضل و کرم سے زندہ فرما۔

۸۰)آپ کا سر مبارک ابھی سجدے میں تھا کہ جہاں پر کشتی غرق ہوئی تھی اس جگہ سے فریاد آئی۔

۸۱)اللہ تعالیٰ کی قدرت سے مردوں اور عورتوں سے بھری ہوئی کشتی اُسی طرح پانی کے سینے پر ظاہر ہوگئی

۸۲)تمام کشتی والے صحیح و سالم ہو کر بے خوف و خطر کنارے پر آ لگے۔

۸۳)دریا کے غرقاب سے بے خوف خطر اسی شان و شوکت سے رونق افروز ہوئے۔

۸۴)دولہا بھی اس طرح تاج پہنے ہوئے اور کمر سے اور ہاتھ میں تیغ سپر لئے موجود تھا۔

۸۵)اسی طرح قوال اور میراثی بھی بدستور غزل سرائی کر رہے تھے نقال اسی طرح نقلیں کر رہے۔

۸۶)اپنے اپنے دوستوں کو دیکھ کر محبت اور چاہت کے نشے کا دریا بے اختیار اُمڈھ پڑا گویا گھڑے سے شراب اُنڈھیلی جارہی ہے۔

۸۷)ماں اور بیٹا جب آپس میں ملے تو تمام غم اور دُکھ دن سے بھاگ نکلے۔

۸۸)جب یہ واقعہ رونما ہوا تو ہر مرد اور ہر عورت پر یہ کیفیت طاری تھی کہ وہ اس واقعہ کو بار بار سننے کے خواہش مند تھے۔

۸۹)اسی طرح جب یہ کرامت ظاہر ہوئی تو بہت سارے کافر مسلمان ہوگئے۔

۹۰) کافر ذلیل ہوئے اور مسلمانوں کو بلندی نصیب ہوئی۔

۹۱) جب اس کرامت کا ظہور ہوا تو مخلوق خدا کے اعتقادات اللہ تعالیٰ پر پختہ راسخ ہو گئے۔

۹۲) اللہ تعالیٰ نے جو یوم حشر و نشر میں بدلہ دینے کا وعدہ فرمایا ہے اس پر لوگوں کے یقین پختہ ہو گئے۔

۹۳) اے دین کو زندہ کرنے والے (غوث اعظمؒ) بلند شان والے آپ ھی جن بشر کے قبلہ ھیں۔

۹۴) اس غلام کی طرف بھی نظر کرم ہو اور اپنے لطف عطا میں سے اس کو عطا فرمائیں۔

۹۵) میں بھی بدی کے دریا میں غرق ہوں اور خودی کی آگ میں جل رہا ہوں۔

۹۶) اے میرے چارہ ساز مجھے سہارا دیجئے اور نفسانی خواہشات کی موجوں سے نکال لیجئے۔

۹۷) شیطان نے مجھے مغلوب کیا ہوا ہے اور نیکی کی راہ سے گمراہ کیا ہوا ہے۔

۹۸) اس نے مجھے غفلت کے نشے کا پیالہ پلا دیا ہے اور گناہوں میں بدمست بنا دیا ہے۔

۹۹) بخل، حرص اور زر کشی کے خیالات میں میرا نفس امارہ سرکش ہو چکا ہے۔

۱۰۰) مجھے اللہ کے غیروں کی طرف لے جا کر بڑا خوش ہوتا ہے، ہمیشہ اللہ کے غیروں کے جال میں پھنساتا ہے۔

۱۰۱) اے میرے پیر و مرشد میری فریاد کو توجہ سے سنیئے گا۔

۱۰۲) میرے درد کا علاج فرمائیں اور مجھے نفس و شیطان سے بچائیں۔

۱۰۳) میں قصوری (مجرم) ہوں جیسا کہ میرا لقب ہے مگر میں بے ادبوں سے نہیں ہوں میری حاضری ہمیشہ باادب ہے۔

۱۰۴) بادشاہوں پر یہ عجب نہیں کہ وہ اپنے فیض سے مسکین اور مانگنے والے پر بخشش

بخشش

قطب الاقطاب حضرت خواجہ غلام محی الدین قصوری دائم الحضوری رحمۃ اللہ علیہ

## قطب الوقت برہان الکاملین سراج سالکین

# حضرت خواجہ غلام محی الدین صدیقی نقشبندی

## المعروف دائم الحضوری قصوری رحمتہ اللہ علیہ

کچھ لوگ دنیا میں آتے ہیں اور چند دن زندہ رہتے ہیں اور پھر ہمیشہ کے لئے مٹ جاتے ہیں مگر اللہ والے اس دنیا کی چند دنوں کی چھوٹی سی زندگی اپنے رب ذوالجلال کی رضا کے لئے اس کے نام کر دیتے ہیں اور پھر ہمیشہ کے لئے زندہ و تابندہ ہو جاتے ہیں انہیں اللہ والوں میں ایک نام حضرت خواجہ غلام محی الدین قصوری دائم الحضوری رحمتہ اللہ علیہ ہے جنہوں نے اپنی زندگی کا ہر لمحہ حصول رضائے الٰہی اور اتباع سنت میں گزار کر بارگاہ ایزدی سے حیات دوام حاصل کی۔

حضرت خواجہ غلام محی الدین صاحب صدیقی قصوری دائم الحضوری رحمتہ اللہ علیہ مخدوم پنجاب حضرت خواجہ غلام مرتضی صدیقی قصوری کے پوتے اور حضرت خواجہ غلام مصطفیٰ صاحب کے بیٹے ہیں نسب کے اعتبار سے آپ رحمتہ اللہ علیہ جانشین رسول عربی خلیفہ اول فی الاسلام راز دار محبوب یزداں حضرت ابوبکر صدیق عتیق رضی اللہ عنہ کی اولاد ہیں۔

حضرت خواجہ غلام محی الدین دائم الحضوری قصوری ۱۲۰۲ھ بمطابق ۱۷۸۷ء کو قصور میں پیدا ہوئے آپ کی عمر مبارک ابھی ایک سال کی تھی کہ آپ کے والد حضرت شاہ غلام مصطفیٰ رحمتہ اللہ علیہ کا ۱۲۰۳ھ بمطابق ۱۷۸۸ء میں انتقال ہو گیا ان کا مزار بھی قصور میں ہے اس طرح آپ صغرسنی کے عالم میں بھی شفقت پدری سے محروم ہو گئے آپ کی کفالت و تربیت ظاہری و باطنی آپ کے عم محترم حضرت مولانا شیخ محمد رحمتہ اللہ علیہ کے سپرد ٹھہری، آپ کے چچا جان حضرت شیخ محمد نے بڑے احسن طریق سے ان فرائض کو نبھایا اور آپ کو علمی و روحانی تمام منازل طے کرائیں۔ خواجہ دائم الحضوری رحمتہ اللہ علیہ نے مروجہ تمام علوم معقول و منقول اپنے چچا جان سے حاصل کرنے کے ساتھ ساتھ حضرت امام ربانی مجدد الف ثانی شیخ احمد سرہندی فاروقی کے مکتوبات شریف بھی سبقا

انہیں سے پڑھے اور سلسلہ قادریہ کے اشغال بھی سیکھے اس کے بعد آپ نے سلسلہ قادریہ میں اپنے چچا جان کی بیعت کی انہوں نے حضرت خواجہ صاحب کو اپنے فیوض روحانی سے بھی خوب نوازا اور آپ کو خلافت کی اجازت دے کر اپنا قائم مقام خلیفہ نامزد فرمایا حضرت خواجہ شیخ محمد رحمتہ اللہ علیہ کی حیات میں ہی حضرت خواجہ دائم الحضوری رحمتہ اللہ علیہ کو اطراف اکناف میں دور دور تک شہرت مقبولیت حاصل ہوگئی۔

قریب و بعید ہر طرف سے طالبان حق آتے اور آپ کے علمی و روحانی فیوض و برکات سے فیض یاب ہونے کے لئے آپ کے دست حق پرست پر بیعت کر کے حلقہ ارادت میں شامل ہونے لگے جیسا کہ مقامات طیبیں میں مولوی امام الدین صاحب نے لکھا ہے۔

ایشان را بخلافت خاصہ خود سرفراز ساختہ قائم مقام خویش نصیب ساختند و روبرے حضرت عم جی صاحب الشان قبولیت تمام رونمود بسیار کس در آن اضلاع بردست ایشان بیعت نمودہ،

۱۲۳۳ھ بمطابق ۱۸۱۸ء آپ کو تشنگی علم حضرت شاہ عبدالعزیز محدث دہلوی بن حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلوی کے پاس لے گئی جن کی شہرت علم وفن کے اعتبار سے اظہر من الشمس تھی حضرت خواجہ دائم الحضوری قصوری نے حضرت شاہ عبدالعزیز محدث دہلوی کے حلقہ تلمذ میں داخل ہو کر تشنگی علم کو خوب بجھایا۔ اور وہاں سے صحاح ستہ کی سند حاصل کی۔

## حضرت شاہ غلام علی سے فیض:

اگر چہ حضرت خواجہ دائم الحضوری رحمتہ اللہ علیہ پر اللہ کا بڑا فضل و کرم تھا مگر ان کا قلبی رجحان شروع سے سلسلہ نقشبندیہ کے بزرگ حضرت شاہ غلام علی رحمتہ اللہ علیہ کی طرف تھا حضرت شاہ غلام علی رحمتہ اللہ علیہ سلسلہ عالیہ نقشبندیہ کے نامور بزرگ حضرت مرزا مظہر جان جاناں کے خلیفہ تھے۔

حضرت شاہ عبدالعزیز محدث دہلوی رحمتہ اللہ علیہ کے پاس تعلیم و تدریس کے دوران

ہی حضرت خواجہ غلام محی الدین دائم الحضوری قصوری کا رابطہ حضرت شاہ غلام علی رحمتہ اللہ علیہ سے ہوگیا۔اس طرح اپنے عم محترم کی وفات کے بعد ۱۲۳۳ھ بمطابق ۱۸۱۸ء میں آپ حضرت شاہ غلام علی رحمتہ اللہ علیہ کے حلقہ ارادت میں آ گئے۔

کہا جاتا ہے کہ جس روز آپ حضرت شاہ غلام علی رحمتہ اللہ علیہ کے پاس آ رہے تھے اس روز شاہ غلام علی صاحب نے آپ کے آنے سے قبل ہی اپنے حلقہ ارادت میں اعلان فرمایا کہ آج امر عظیم ظہور ہونے والا ہے کہ ایک فاضل اجل ہم سے اخذ طریقہ کرے گا جیسا کہ اس عبارت سے عیاں ہے۔

روزی احقر بارادہ بیعت بحضرت ایشان در طریقہ قادریہ عالی شان حاضر محفل میف گردید روبحھار آوردہ فرمودند کہ امروز امری عظیم ظہور میکند کہ فاضلی از ما اخذ طریقہ می نماید،

ملفوظات شریفہ

جب سے آپ حضرت شاہ غلام علی کے حلقہ ارادت میں شامل ہوئے تو اسی روز سے آپ اپنے مرشد کامل کی نگاہ فیوض وکرم کے مرکز ٹھر گئے آپ کے مرشد رحمتہ اللہ علیہ نے آپ کو چھ سلسلوں یعنی ،نقشبندیہ، قادریہ، چشتیہ، سروریہ، مجددیہ اور کبرویہ کے القا کی اجازت عنایت فرمائی اور وہ کلاہ شریف ( دستار مبارک ) جو حضرت شاہ صاحب کو خود اپنے پیران عظام کی طرف سے عطا ہوا تھا خود اپنے دست اقدس سے حضرت خواجہ غلام محی الدین دائم الحضوری قصوری رحمتہ اللہ علیہ کے سر انور پر سجا دیا اور فرمایا کہ ہم نے چھ طریقوں (یعنی ،نقشبندیہ، قادریہ، چشتیہ، سروریہ، مجددیہ اور کبرویہ ) کا فیض جدا جدا تمہارے سینہ میں القا کریں گے اس فیض کمال پر از راہ تشکر آپ نے اپنا سر حضرت شاہ غلام علی کے قدموں پر رکھ دیا اور تادیر اسی حالت میں رہے۔

پھر ۲۷ رمضان المبارک تھی جس روز آپ کے مرشد کامل نے آپ کو خرقہ خلافت خود اپنے ہاتھوں سے پہنایا اسی طرح عید الضحیٰ کے دن جب لوگ نماز عید ادا کرنے کے لئے عید گاہ میں حاضر تھے نماز سے فراغت کے بعد خدام کا ہجوم شاہ صاحب کی طرف قدم بوسی کے لئے حاضر

ہوا شاہ صاحب نے فرمایا مولنا قصوری کہاں ہے آپ حاضر ہوئے تو شاہ صاحب نے سینے سے لگا لیا اور اپنی روحانی توجہ سے فیض یاب فرمایا: اس وقت دہلی سے ایک مفتی صاحب بھی قدم بوسی کے لئے حاضر ہوئے حضرت شاہ صاحب نے مفتی صاحب کو مخاطب کر کے فرمایا مفتی صاحب تم چھ سال میں جو درجہ حاصل نہیں کر سکے وہ مرتبہ و درجہ صرف تین ماہ کی قلیل مدت میں قصور سے آئے ہوئے مولوی نے حاصل کر لیا حضرت شاہ صاحب کی نگاہ ولایت نے آپ کی تقدیر پلٹ دی اور ولایت کا تاجدار بنا دیا۔

## دائم الحضوری کی وجہ تسمیہ:

مرشد کامل کی نگاہ باکمال سے آپ کو یہ مقام حاصل ہوا کہ آپ حضور دوام سے سرفراز ہوئے یعنی آپ کو ہر وقت حضور اکرم نور مجسم ﷺ کی حاضری نصیب رہتی اسی وجہ سے آپ کو دائم الحضوری کہا جانے لگا۔

ایک دفعہ ایک بدعقیدہ آدمی آپ کے پاس مسجد میں حاضر ہوا اور آکر سوال کیا کہ مولنا تمہارا عقیدہ ہے کہ نبی پاک ﷺ حاضر و ناظر ہیں مجھے اس عقیدے کے اثبات میں دلائل کی ضرورت ہے۔ آپ نے فرمایا جاؤ میرے حجرے کے اندر الماری میں ایک کتاب رکھی ہے وہ اٹھا کر لاؤ اسی میں یہ لکھا ہے کہ حضور حاضر و ناظر ہیں وہ شخص جب کتاب لینے کے لئے حجرے کی طرف گیا اور اس نے حجرے کا دروازہ کھولا تو اسے حضور ﷺ کی زیارت نصیب ہوگئی کچھ دیر کے لئے وہ شخص وہیں بے ہوش پڑا رہا حضرت خواجہ صاحب حجرے میں گئے اور اسے بازو سے پکڑ کر اٹھایا تو اسے ہوش آ گیا آپ نے فرمایا یار دیکھو یہ کتاب رکھی ہے اور اسی میں لکھا ہے کہ حضور حاضر و ناظر ہیں وہ شخص آپ کے قدموں پر گر پڑا اور عرض کرنے لگا حضور اب مجھے کتاب کی دلیل کی حاجت نہیں رہی اس لئے کہ اب تو میں نے خود آنکھوں سے مشاہدہ کر لیا ہے کہ آقا ﷺ حاضر بھی ہیں اور ناظر بھی ہیں اس کے بعد وہ شخص بدعقیدگی چھوڑ کر سچے دل سے مسلمان ہوا اور آپ کے دست حق پرست پر بیعت کر کے آپ کے حلقہ ارادت میں شامل ہو گیا۔

## زندہ کرامت:

حضرت خواجہ غلام محی الدین دائم الحضوری قصوری رحمتہ اللہ علیہ اولاد کے لئے تعویذ دیا کرتے تھے آپ کی کرامت مشہور ہوگئی تھی کہ جس کو فرمادیتے یہ تعویذ چاندی میں بند کرالو اللہ تعالیٰ اس کو بیٹی دیتا ہے اور جیسے فرماتے کہ یہ تعویذ چمڑے میں بندھالو اسے اللہ تعالیٰ بیٹے کی نعمت سے نواز دیتا ہے آپ کے اس فیض کی شہرت دور دور تک پھیل گئی اور اس وقت آپ کی اپنی طبعی نرینہ اولاد نہ تھی بدعقیدہ اور حاسد لوگوں نے آپ سے سوال اور اعتراض کیا کہ اگر آپ ولی اللہ ہیں اور لوگوں کو بیٹے اور بیٹیاں بانٹتے ہیں تو خود اللہ تعالیٰ سے اولاد کیوں نہیں لے لیتے آپ نے فرمایا میں اللہ کی رضا پر راضی ہوں اور جاؤ میں پیش گوئی اور بشارت دیتا ہوں کہ اللہ تعالیٰ ایک سال کے بعد مجھے بھی بیٹا عطا فرمائے گا جو ظاہری و باطنی علوم سے فیض یاب ہوگا زمانے کا ولی ہوگا اور اپنی طبعی زندگی گزار کر دنیا سے پردہ پوشی کرے گا۔ بدعقیدہ لوگوں نے کہا کہ ایسے نہیں تم سال کے بعد اپنی بات سے انکاری بھی ہو سکتے ہو تحریر کے طور پر لکھ کر دو تا کہ ایک سال گزر جانے کے بعد ہم لوگوں کو بتا سکیں کہ یہ خواجہ صاحب کی تحریر ہے اور انکی جھوٹی کرامت کا ثبوت ہے۔

آپ نے فرمایا میں پھر صرف تمہیں نہیں لکھ کر دوں گا بلکہ ساری عوام الناس ہر خاص و عام کے لئے لکھ کر دوں گا انہوں نے کہا کہ ٹھیک ہے اس کے بعد آپ نے ایک مختصر مگر جامع کتاب تصنیف فرمائی جو تحفہ رسولیہ کے نام سے معروف ہے۔

(زیرنظر حاضر کتاب) اس میں حضور ﷺ کے حلیہ مبارک کو تحریر فرمایا اور حضور ﷺ کے چند معجزے تحریر کیے اور آخر میں حضرت شاہ عبدالرسول رحمتہ اللہ علیہ کی بشارت دی اور تحریر کیا کہ اس کتاب کی تحریر کے ٹھیک ایک سال بعد مجھے اللہ تعالیٰ بیٹا عطا کرے گا جس کا نام میں نے ابھی سے عبدالرسول تجویز کیا ہے جو ظاہر و باطن ہر دو علوم سے مالا مال ہوگا زہد و تقوی میں اپنی مثال آپ ہوگا اور اپنی طبعی عمر پائے گا یہاں تک کہ ان کی عمر کا تذکرہ کرتے ہوئے لفظ مزید کہہ کر ان کی عمر مبارک بھی بتا دی گئی لفظ مزید کے 61 عدد بنتے ہیں اور حضرت عبدالرسول کی عمر مبارک 61

برس ہوئی۔اس طرح ٹھیک ایک سال بعد حضرت خواجہ شاہ عبدالرسول قصوری صاحب پیدا ہوئے اور 61 برس کی عمر شریف پا کر ۱۲ محرم ۱۲۹۴ھ بمطابق ۱۸۷۷ء کو بروز سہ شنبہ اپنے مالک حقیقی سے جا ملے اور قصور ہی میں اپنے والد بزرگوار حضرت خواجہ غلام محی الدین دائم الحضوری قصوری کے احاطہ میں دفن ہوئے۔

تصانیف:

حضرت خواجہ دائم الحضوری قصوری رحمتہ اللہ علیہ نے کثیر تعداد میں کتب تصنیف کیں لیکن نشیب وفراز زمانہ کی وجہ سے بہت سی کتب تلف ہو چکی ہیں جو موجود ہیں وہ درج ذیل ہیں۔

(۱) شرح گلستان سعدی ۱۲۲۵ھ ۱۸۱۰ء

(۲) رسالہ علم میراث ۱۲۲۷ھ ۱۸۱۲ء (۳) تحفہ رسولیہ فارسی نظم ۱۲۳۴

(۴) زادالحاج پنجابی نظم (۵) رسالہ نظامیہ (در بحث وحدت الوجود) فارسی نظم ۱۲۹۵ھ/ ۱۸۷۸ء

(۶) سطلاتہ المرورہ فی تجویز اسماء المشہورہ فارسی نثر

(۷) حلیہ مبارک حضرت نبی کریم ﷺ

(۸) الفاظ چند

(۹) دیوان حضوری قصوری (۱۰) اسرار التحقیق (مدح)

(۱۱) خطبات حضوری (۱۲) مکاتب طیبہ (مجموعہ مکتوبات دائم الحضوری رحمتہ اللہ علیہ)

(۱۳) مکاتیب شریفہ بنام مولانا غلام نبی للہی بھیرہ شریف ضلع جہلم (۱۴) مکتوبات بنام مولوی محمد صالح کنجاھی

(۱۵) مکتوبات بنام مولوی غلام محمد (۱۶) مجموعہ مکتوبات بنام یاران خود

(۱۷) بیاض نظم ونثر ۱۲۳۲ ۱۲۶۹ (۱۸) ملفوظات شریفہ حضرت شاہ غلام علی دہلوی

خلفاء:

حضرت خواجہ غلام محی الدین قصوری دائم الحضوری کی نگاہ فیض نے ہزاروں لوگوں کو راہ ہدایت سے آشنا کیا اور جلیل القدر خلفاء وتلامذہ کی کثیر تعداد چھوڑی جنہوں نے نامساعد حالات کا مقابلہ کرتے ہوئے ہر چار سو اسلام کی شمع فروزاں رکھی۔

آپ کے صاحبزادے حضرت خواجہ شاہ عبدالرسول رحمۃ اللہ علیہ آپ کے جانشین اور خلیفہ تھے ان کے علاوہ جو مشہور خلفاء تھے ان کے اسماء گرامی درج ذیل ہیں۔

۱) حضرت مولانا غلام نبی للہی خانقاہ اللہ شریف ضلع جہلم
۲) مولنا غلام مرتضی رحمۃ اللہ علیہ بیر بل شریف ضلع سرگودھا
۳) مولنا نورالدین چکوری ضلع گجرات
۴) مولنا علم الدین وحافظ محمد الدین چکوری ضلع گجرات
۵) مولنا مفتی غلام محی الدین نمک میانی
۶) صاحبزادہ غلام احمد نمک میانی
۷) مولنا بدرالدین اوچ لدھے کی نزد للیانی (مصافات لاہور)
۸) مولانا غلام محمد مرالی شریف نزد ڈیرہ اسماعیل خان
۹) مولنا غلام دستگیر قصوری ہاشمی (شاگرد و داماد)
۱۰) مولانا محمد اشرف بھیروی (شاگرد و خلیفہ)
۱۱) مولانا کرم الہی بھیروی
۱۲) مولانا عطاء اللہ قندھاری
۱۳) مولانا محمد صالح کنجاہی
۱۴) مولانا سلطان احمد کانگڑہ والے

حضرت خواجہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے کلام میں شائستگی روانی اپنی مثال آپ ہے آپ بات کا تسلسل قائم رکھتے ہیں علم وادب کے سمندر پر لہروں کی طرح تیرتے حرف اس بات کے

عکاس ہیں کہ حضرت خواجہ صاحب رحمتہ اللہ علیہ نہ صرف ایک متبحر علم تھے بلکہ اللہ تعالیٰ نے آپ کو بیان کا بھی بے پناہ ملکہ عطا فرمایا تھا اور سرکار دو عالم ﷺ کے جذب و عشق میں ڈوبے حروف اور ان میں نظم کا تسلسل پڑھنے والے کو مست و بے خود بنا دیتا ہے۔

آپ نے جو بھی لکھا اس میں سے کوئی چیز بھی ضعف روایت کا شکار نہیں بلکہ ہر بات انتہائی ٹھوس اور مدلل شواہد کے ساتھ بیان فرمائی ہے آپ نے اپنی روان بیانی میں کہیں کہیں اشارہ و کنایہ کے ساتھ ساتھ استعارات و تمثیل سے اپنے کلام کو حسن فن کے زیور سے بھی آراستہ کیا ہے یہ سب ان کے علم عروض و بیان پر مہارت کی برہان ثبت کرتے ہیں۔

آپ کے صاحب علم عرفان خاندان کی معرفت ضلع لاہور کا یہ شہر قصور تاریخ میں بغداد ثانی بن کر طالبان علم و یقین کا مرجع بن گیا جس کا فیضان آج تک جاری و ساری ہے اس شہر سے علم و عرفان کے چشمے رواں ہوئے۔ عرفان و تصوف کے دھارے بہے سید بلھے شاہ، سید وارث شاہ ایسے شاعر مفتی عنایت علی ایسے ادیب اور مولانا غلام دستگیر ایسے مصنف و مناظر بن کر آسمان شہرت پر طلوع ہوئے اس خاک پاک نے مولانا غلام محی الدین دائم الحضوری اسے ولی اللہ اور جید عالم دین کو اپنی آغوش میں پرورش کی تاریخ گواہ ہے کہ ان بزرگوں کے عزم و ہمت سے پاک و ہند کے اکثر علمی خانوادے علم و عرفان کی دولت سے مالا مال ہوئے للہ شریف اور بیربل شریف کی بارگا ہیں اسی آفتاب روحانیت کی شعاعوں سے روشن ہیں اسی شہر کے بوریا نشینوں نے شاہان وقت کے قلب و نظر کو ضیا بخشی اور آسمان شہرت پر مہتاب بن کر چمکے قصور کی خانقاہوں کے درویشوں نے برصغیر کے ذرے ذرے کو چمکا دیا اور اسی شہر کے خرقہ پوشوں نے تاج تخت کے وارثوں کو علوم تصوف کے رموز سے آگاہ کیا۔

آج بھی اس شہر کے مشرقی کنارے پر نظر دوڑائیں تو آپ مشاہدہ کریں گے کہ یہاں ایک شہر بسا ہوا ہے ہاں یہ شہر خاموشاں جو بڑے قبرستان کے نام سے یاد کیا جاتا ہے اس کا ذرہ ذرہ زندہ و تابندہ ہے۔ اور خاموش مکینوں کی قبریں زندگی کی ضیا پاشاں لیے بیٹھی ہیں ان

قبروں کی گود میں وہ اولوالعزم انسان سو رہے جنہوں نے پاک و ہند کی علمی تاریخ میں انمٹ ثبوت چھوڑے اور عشق و تصوف کے رنگ بھرے

شدیم خاک و لیکن زبوئے تربت

تواں شناخت کہ زیں خاک مردمی خیزد

قصور ایک چھوٹا سا شہر تھا جو سکھوں کے دست برد سے ویران ہوتا جا رہا تھا آپ کے آنے سے اس میں جان پڑ گئی علم و عرفان کے بارشیں ہونے لگیں تصوف طریقت کے چشمے پھوٹ پڑے تشنگان علم دنیا کے کونے کونے سے امڈے چلے آئے۔

تشنگان علم دوڑو کہ وقت نوشانوش ہے

## اولاد:

آپ کی اولاد ایک صاحبزادہ اور دو صاحبزادیاں ہیں آپ کے صاحبزادے کا اسم گرامی حضرت شاہ عبدالرسول صاحب رحمتہ اللہ علیہ ہے آپ کی ایک صاحبزادی کا عقد حضرت مولانا سے اور دوسری صاحبزادی کا عقد حضرت مولانا غلام دستگیر صدیقی قصوری سے ہوا۔

حضرت خواجہ عبدالرسول کا صدیقی کی نرینہ اولاد نہ تھی آپ ں ایک صاحبزادی تھیں ان کا عقد ان کے شاگرد رشید حضرت سید غلام حسین شاہ بن گل شیر شاہ رحمتہ اللہ علیہ سے ہوا اور آج کل دربار شریف کے متولی انہیں شاہ صاحب کی اولاد میں سے ہیں۔

## وصال شریف:

حضرت خواجہ شاہ غلام محی الدین صدیقی قصوری دائم الحضوری رحمتہ اللہ علیہ آفتاب درخشاں کی طرح اپنی علمی و روحانی کرنوں سے سارے پنجاب کو سیر کرتے رہے فیوض و برکات کے اس چشمے سے سارا برصغیر سیراب ہوا آخر کار علم و عرفان کا یہ سورج ۲۱ ذیقعد بروز جمعرات ۱۲۷۰ ﷺ بمطابق ۱۸۵۴ء میں ۶۹ (انسٹھ) سال کی عمر مبارک میں بحالت مراقبہ عالم دنیا سے غروب ہوگیا آپ کا مزار شریف قصور کے معروف بڑے قبرستان میں ہر خاص و عام کے لئے مرجع

فیوض و برکات ہے حضرت مولانا غلام دستگیر صاحب صدیقی قصوری نے آپ کی تاریخ وفات لفظ بے نظیر زماں ۱۲۷۰ سے اخذ فرمائی ہے۔

حضرت مولانا غلام دستگیر صاحب رحمتہ اللہ علیہ حضرت خواجہ غلام محی الدین دائم الحضوری سے اپنے تعلق کا اظہار اس طرح فرماتے ہیں۔

بہ پیر دہلوی پیر قصوری
ہماں غواص دریائے حضوری
غلام شاہ علی ال پاک مدفن
غلام محی الدین آن قبلہ من
اخی عبدالرسول استاد احقر
فرضی اللہ علیہم تاج بر سر

مفتی غلام سرور لاہوری نے آپ کی تاریخ پیدائش و وصال کو یوں بیان کیا ہے۔

تاریخ پیدائش:

آن شہ والا غلام محی الدین
مرشد دین رہبر ہر خاص و عام
چوں بد نیا آمد آں مرد سخی
بخشش آمد سال تو لیدش تمام

۱۲۰۲ھ

تاریخ وصال:

مرشد حق متقی ہم گفتہ ام
نیز کردہ ستم رقم و شیخ الکرم،
کن عیاں تاریخ و منظور جمال،

ہم بخوان بحر و سخاوت والسلام،

۱۲۷۰ھ

# آپ کے خاندان کی چند دیگر علمی وروحانی شخصیات

## حضرت خواجہ شاہ غلام مصطفیٰ صاحب صدیقی رحمتہ اللہ علیہ:

حضرت خواجہ غلام محی الدین صاحب دائم الحضوری کے والد محترم حضرت خواجہ غلام مصطفیٰ صدیقی رحمتہ اللہ علیہ مخدوم زمان خواجہ حافظ غلام ومرتضی صاحب قصوری رحمتہ اللہ علیہ کے صاحبزادے ہیں۔آپ چار بھائی تھے یعنی حضرت خواجہ حافظ غلام مرتضیٰ قصوری رحمتہ اللہ علیہ کے چار صاحبزادے ہیں جن کے اسمائے گرامی درج ذیل ہیں حضرت خواجہ حافظ محمد ابراہیم صاحب رحمتہ اللہ علیہ حضرت خواجہ محمد اسماعیل رحمتہ اللہ علیہ حضرت خواجہ شیخ محمد صاحب رحمتہ اللہ علیہ اور حضرت خواجہ شاہ غلام مصطفیٰ صاحب رحمتہ اللہ علیہ (بعض حضرات نے مخدوم حافظ غلام مرتضی صاحب کے دو بیٹے تحریر فرمائے ہیں شاید انہیں درست معلومات فراہم نہیں ہوسکیں ان سے گزارش ہے کہ وہ اس غلطی کو درست فرمائیں) حضرت خواجہ غلام مصطفیٰ نہایت پرہیزگار اور متقی انسان تھے ظاہر و باطنی علوم سے مالا مال تھے اللہ تعالیٰ نے آپ کو منبہ فیوض وکمالات اور ادراک معرفت و حقیقت کا امین بنایا تھا۔

راقم الحروف یہاں پر اپنے دادا جان حضرت حاجی عبدالرحمٰن صاحب صدیقی رحمتہ اللہ علیہ کا خواب بیان کرنا چاہتا ہے جسے بندہ کے عم محترم اور استاد محترم حضرت قبلہ مفتی غلام قادر صاحب صدیقی جلالی نے بیان فرمایا۔

حضرت حاجی عبدالرحمٰن صاحب صدیقی رحمتہ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ میں نے خواب میں دیکھا کہ جنت کے دروازے میں داخل ہو رہا ہوں میرے جنت میں داخل ہو جانے کے بعد فرشتے ایک دوسرے سے محو گفتگو ہوئے اور ایک دوسرے سے ازروئے حیرت پوچھتے ہیں کہ دیکھو بھائی تم تو کہتے تھے کہ انسان جسد خاکی سمیت جنت میں نہیں آسکتا اور یہ (عبدالرحمن

صاحب) کیسے آ گئے ہیں دوسرے کچھ فرشتوں نے کہا کہ یہ خود نہیں آئے بلکہ ان کو بلایا گیا ہے وہ کہتے ہیں ان کو کس نے بلایا ہے دوسرے کہتے ہیں کہ ان کو حضرت غلام مصطفیٰ صاحب نے بلایا ہے حضرت عبدالرحمن صاحب رحمتہ اللہ علیہ فرماتے ہیں اتنے میں میری نظر سامنے والے ایک تخت پر پڑی میں نے دیکھا کہ اس تخت پر حضرت خواجہ غلام مصطفیٰ صاحب خواجہ دائم الحضوری کے والد محترم رحمتہ اللہ علیہ بیٹھے ہوئے ہیں ان کے سر پر ایک تاج ہے جو سورج کی طرح چمک رہا تھا اور مجھے ہاتھ کے اشارے سے بلا رہے ہیں جب میں ان کے قریب گیا تو انہوں نے مجھے شفقت سے کندھے پر ہاتھ پھیرا اور پیار کیا اور پھر فرمایا کہ بیٹا ابھی تم واپس چلے جاؤ جب میں بیدار ہوا تو اس خواب کی وجہ سے میرے اردگرد کی فضا معطر و منور تھی۔

حضرت قبلہ عبدالرحمٰن رحمتہ اللہ علیہ جو بذات خود بھی درویش کامل اور واصل باللہ شخص تھے) کے خواب سے حضرت خواجہ غلام مصطفیٰ صدیقی قصوری رحمتہ اللہ علیہ کے دراجات و علو مرتبہ کا اندازہ بخوبی لگایا جا سکتا ہے۔

حضرت خواجہ غلام مصطفیٰ صاحب رحمتہ اللہ علیہ کی زندگی نے زیادہ دیر وفا نہ کی اور آپ جوانی کے عالم میں صرف 21 سال کی عمر مبارک میں ۱۲۰۳ھ بمطابق ۱۷۸۸ء کو وصال فرما گئے آپ کی قبر مبارک حضرت خواجہ دائم الحضوری رحمتہ اللہ علیہ کے مزار شریف میں ان کی دائیں طرف ہے، جو مرجع خلائق ہے۔

## حضرت خواجہ شاہ غلام محی الدین صدیقی قصوری دائم الحضوری کے دادا جان مخدوم زمان آفتاب ولایت حضرت خواجہ شاہ غلام مرتضٰے صدیقی قصوری رحمتہ اللہ علیہ

وارث شاہ میاں اوہ تے سدا جیوندے
جنہاں کیتیاں نیک کمایاں نی

بلھے شاہ اساں مرنا نائیں گور پیا کوئی ہور

اساڈے ول مکھڑا موڑ وے پیار یا ساڈے ول مکھڑا موڑ

معزز قارئین کرام مندرجہ بالا مصرے حضرت سید وارث شاہ رحمتہ اللہ علیہ مصنف ہیر وارث شاہ آف جنڈیالہ شیر خان اور حضرت سید عبداللہ شاہ المعروف حضرت بلھے شاہ آف قصور کے کلام سے اخذ کئے گئے ہیں۔

حضرت بلھے شاہ اور حضرت پیر وارث شاہ دو ایسی شخصیات کے اسماء گرامی ہیں جو پنجاب کے صوفی بزرگوں میں آسمان شہرت پر آفتاب بن چمک رہے ہیں برصغیر پاک و ہند کا بچہ بچہ ان کے نام سے اچھی طرح واقف ہے انہوں نے اشاعت دین متعین اور عشق مصطفیٰ کا جو درس دیا اور جس انداز میں دیا وہ انہیں کا حصہ ہے ان دونوں بزرگوں کے مزارات آج بھی قصور اور جنڈیالہ شیر خان میں تشنگان حقیقت و عرفان کی پیاس بجھا رہے ہیں یہ ہستیاں پنجاب کی شناخت ہیں اور روئے زمین پر ان کی شہرت پورے عالم اسلام میں پھیلی ہوئی ہے امر مقصود یہ کہ وہ ہستی جس نے ان دونوں ہستیوں کو علم و عرفان کے نور سے مالا مال کر کے آفتاب و مہتاب بنا دیا وہ ہستی کون ہے اور اس کا اپنا شان و مقام کیا ہوگا۔

معزز قارئین کرام ممکن ہے آپ نے پہلے بھی اس عظیم ہستی کا نام سنا ہو مگر آیئے ہم آپ کو بتاتے ہیں کہ یہ ہستی حضرت خواجہ غلام محی الدین دائم الحضوری رحمتہ اللہ علیہ کے جد امجد مخدوم پنجاب حضرت خواجہ حافظ الشاہ غلام مرتضیٰ صاحب صدیقی قصوری رحمتہ اللہ علیہ ہیں۔

حضرت خواجہ الشاہ غلام مرتضیٰ صاحب رحمتہ اللہ علیہ حضرت بلھے شاہ قصوری اور حضرت پیر سید وارث شاہ رحمتہ اللہ علیہ کے استاد ہیں حضرت پیر وارث شاہ صاحب نے اپنی معرکہ آرا تصنیف ہیر وارث شاہ میں اس بات کا اظہار ان الفاظ فرمایا ہے۔

وارث شاہ وسنیک جنڈیالڑے دا اے تے شاگرد مخدوم قصور دا اے حضرت مخدوم الشاہ غلام مرتضیٰ صاحب رحمتہ اللہ علیہ نے ان دونوں سیدزادوں کی کماحقہ علمی و روحانی تربیت فرمائی علم

صرف ،نحو، فقہ، اصول فقہ، منطق ،عروض ، بیان، حدیث، اور علم تفسیرہ کے روحانی وعرفانی علوم کی دولت عظمیٰ سے بھی خوب ہنر مند فرمایا اس بات سے بخوبی اندازہ لگایا جا سکتا ہے کہ حضرت شاہ غلام مرتضیٰ صاحب رحمتہ اللہ علیہ قصوری اپنے دور میں علم کے ایک بحر بے کنار تھے اس دور کے ہزاروں لوگوں نے آپ سے کسب فیض حاصل کیا اور اپنی علمی روحانی پیاس بجھائی۔

حضرت خواجہ غلام مرتضیٰ صاحب رحمتہ اللہ علیہ حضرت سیدنا ابو بکر صدیق یار غار مصطفیٰ ﷺ ورضی اللہ تعالیٰ عنہ کی اولاد پاک سے ہیں آپ کے والد حضرت الشاہ قاری محمد عبدالملک صدیقی رحمتہ اللہ علیہ عرب شریف سے سندھ اور پھر قصور تشریف لائے تھے اور پھر یہیں کہ ہو رہے حضرت خواجہ عبدالملک صاحب رحمتہ اللہ علیہ روحانی فیوض و برکات کہ منبہ اور قرآت قرآن کے حوالہ سے یکتائے روز گار تھے ان کا شمار اس وقت کے جید علماء کرام میں ہوتا ہے۔

حضرت مخدوم حافظ غلام مرتضیٰ صاحب قصوری رحمتہ اللہ علیہ کی شخصیت اپنے والد کے علمی وروحانی فیض کا منہ بولتا ثبوت ہے۔

حضرت خواجہ غلام مرتضیٰ صدیقی قصوری رحمتہ اللہ علیہ کسبی لدنی اور روحانی علوم وفنون کا ٹھاٹھیں مارتا سمندر حقیقت و معروفت کا بحر بے کران اور آسمان ولایت پر چمکتے ہوئے آفتاب تھے جس کسی کی کرنوں نے پورے برصغیر کو اپنے فیوض و برکات سے نواز کر روشن و تاباں کرنے کا شرف حاصل کیا حضرت بلھے شاہ قصوری اور حضرت وارث شاہ (آف جنڈیالہ شیر خاں) اس آفتاب کی کرنیں ہیں جنہوں نے آپ سے فیض تلمز حاصل کرکے نہ صرف پنجاب بلکہ برصغیر کے ہر کونے کو اپنی ضیا پاشیوں سے منور کیا۔

## کرامات:

اگرچہ آپ کی سب سے بڑی کرامت حضرت بلھے شاہ اور وارث شاہ کی صورت میں زندہ تابندہ ہے مگر آیئے ہم آپ کو خواجہ صاحب کی ایک دو اور کرامتیں گوش گزار کرانے کا شرف حاصل کرتے ہیں آپ کی ایک مشہور کرامت جو کہ اہل علم کی طرف سے آپ کی طرف

منسوب کی جاتی ہے کچھ یوں ہے کہ ایک مرتبہ ایک شخص آپ کی خدمت میں حاضر ہوا اس نے آپ سے پوچھا کہ حضرت صاحب عام بندے میں اور ولی اللہ میں کیا فرق ہوتا ہے یاں یوں کہہ لیجیئے کہ ولی اللہ کی پہچان کیا ہے آپ نے فرمایا ولی اللہ خشیت الٰہی اور عشق مصطفیٰ سے سرشار ہوتا ہے سرکار کی سنتوں کا پیکر ہوتا ہے اور چونکہ وہ اللہ تعالیٰ کا فرمانبردار بندہ ہوتا ہے اس لئے اللہ کی ساری مخلوق اس کی فرمانبرداری کرتی ہے یہی ولی اللہ کی پہچان ہے اس نے عرض کیا کہ ہر چیز کیسے فرمانبرداری کرسکتی ہے آپ نے فرمایا مثلاً یہ منبر ہے اور اگر اسے کہہ دیا جائے کہ قریب آ اور میری بات سن یہ قریب آ جائے تو سمجھ لو کہ اللہ کا ولی ہے اتنے میں منبر آپ کے پاس آ گیا خواجہ صاحب نے فرمایا بھئی تم اپنی جگہ واپس چلے جاؤ میں تو ایسے بات ہی سمجھا رہا تھا سبحان اللہ اللہ تعالیٰ نے اپنے ولیوں کو کس قدر شان سے نوازا ہے۔

بتایا جاتا ہے کہ جب خواجہ غلام مرتضیٰ صاحب رحمتہ اللہ علیہ کا وصال شریف ہوا تو اس وقت آپ قندھار میں قیام پذیر تھے وصال سے کچھ عرصہ پہلے آپ قصور کے لوگوں سے کسی بات پر ناراض ہو کر قندھار میں تشریف لے گئے وہاں آپ کے ارادت مندوں کا وسیع حلقہ موجود تھا۔ قصور والوں نے منت سماجت کی مگر آپ واپس آنے پر رضامند نہ ہوئے اہل قصور ایک مرتبہ آپ کے شاگرد رشید حضرت بلھے شاہ صاحب رحمتہ اللہ علیہ کو سفارشی بنا کر آپ کے پاس گئے آپ نے فرمایا بلھے شاہ ان کی سفارش نہ کریں یہ لوگ بے قدرے ہیں انہوں نے مجھے بھی پریشان کیا ہے اور ایک وقت ایسا آئے گا تمہیں بھی پریشان کریں گے چنانچہ حضرت بلھے شاہ نے زیادہ اصرار نہ کیا اور مل کر واپس تشریف لے آئے راستے میں لوگوں سے فرمایا کہ میرے استاد صاحب کے منہ سے جو بات نکلی ہے یقیناً وہ سچ ثابت ہوگی۔

چنانچہ کچھ عرصہ گزرنے کے بعد ایسا ہی ہوا آپ کے ساتھ یہ مشہور واقعہ پیش آیا جو یوں ہے کہ آپ اپنی موج میں بیٹھے ہوئے تھے کہ پٹھانوں کی چند عورتیں وہاں سے گزریں آپ نے خود کو مخاطب کرتے ہوئے فرمایا نہ اگلی توں نہ پچھلی تو صدقے جاواں وچلی توں، جس کا مفہوم یہ تھا

کہ انسان کی عمر کا پہلا حصہ بچپن کا ہوتا ہے جس میں زیادہ سمجھ بوجھ نہیں ہوتی اور عمر کا آخری حصہ بڑھاپے کا ہوتا ہے جس میں انسان کے پاس کوئی کام کرنے زیادہ قوت و ہمت نہیں ہوتی لہذا عمر کا درمیانی حصہ عبادت و ریاضت اعمال حسنہ کے لئے نہایت اچھا ہوتا ہے انسان کو چاہیے کہ وہ جوانی کی عمر میں اللہ کی بارگاہ میں توبہ کر لے اور پھر اپنے رب کو راضی کر لے جیسے شیخ سعدی کا بھی قول ہے۔

در جوانی توبہ کردن شیوہ پیغمبری
وقت پیری گرگ ظالم میشود پرہیز گار

مگر عورتیں درویش کے بات کو کب سمجھ سکتیں تھیں انہوں نے آپ کی بات کو غلط رنگ دے کر اچھالا اور گھر والوں سے کہا کہ بلھے شاہ نے ہمیں تمسخر کا نشانہ بنایا ہے جس پر پٹھان لاٹھیاں تلواریں وغیرہ لے کر آپ پر حملہ آور ہوئے آپ کے منہ سے یہ الفاظ نکلے "نالاں چک جولا ہے آئے" درویش کے منہ سے نکلی بات تیر کی طرح نشانہ پر لگی آنے والے وقت میں قصور کا تمام کاروبار کھڈیوں اور پارولومز میں تبدیل ہو گیا اور ایسے معلوم ہوا کہ جیسے قصور کا ہر فرد جولاہا ہے اب بھی قصور کی زیادہ تر آبادی انصاری برادری پر مشتمل ہے الغرض بلھے شاہ نے فرمایا کہ میرے استاد نے سچ فرمایا تھا کہ ان لوگوں نے مجھے بھی پریشان کیا ہے اور ایک وقت آئے گا جب تجھے بھی پریشان کریں گے اس وقت وہی بات اپنی صداقت کو پہنچی ہے۔

چنانچہ حضرت بلھے شاہ قصور والوں سے ناراض ہو گئے اور چار سال تک ناراض رہے اور اپنا کھانا بھی کھیم کرنا سے (جو کہ قصور سے چند میل کے فاصلے پر ہے اور اس وقت ہندوستان کا حصہ ہے) منگواتے تھے۔

الغرض حضرت خواجہ غلام مرتضٰی صاحب کا وصال قندھار میں ہی ہو گیا قصور والے چاہتے تھے کہ حضرت صاحب کا مزار شریف قصور میں ہو مگر قندھار والوں نے آپ کا جسد خاکی وہاں سے نہ جانے دیا تقریباً سات آٹھ برس بعد آپ کے عزیز اور بیٹے اور کچھ قصور کے شہری.

وہاں اسی غرض سے گئے کہ خواجہ صاحب کا جسد خاکی ہر صورت قصور میں لانا ہے وہاں کے لوگوں
نے ان کی عزت کی مگر جسد خاکی دینے سے انکار کر دیا۔ چنانچہ یہ تمام لوگ رات کے وقت قبر
شریف کھدوائی کر کے آپ کا تابوت وہاں سے لانے میں کامیاب ہو گئے اور جب یہ لوگ کاہنا
پہنچے تو بغرض آرام انہوں نے رات وہیں گزارنے کا پروگرام بنایا رات کو اس قافلے پر چوروں نے
بلہ بول دیا انہوں نے سمجھا کہ اس صندوق میں کوئی خزانہ وغیرہ ہے جسد خاکی والے صندوق کو
اٹھانے کی کوشش کی مگر اٹھانے میں کامیاب نہ ہوئے حضرت خواجہ صاحب خواب میں سب کو
بیک وقت ملے اور فرمایا یہ چور مجھے تنگ کر رہے ہیں انہوں نے تو میرا وضو بھی توڑ دیا ہے جب
اہل قافلہ تمام کے تمام اٹھ کھڑے ہوئے تو چور بھاگ گئے یہ قافلہ اس صندوق مبارک کو لے کر
جب قصور پہنچا تو چونکہ اس قافلے کے آنے خبر اہل قصور تک پہنچ چکی تھی اس لئے ہزاروں کی تعداد
میں لوگوں نے ان کا استقبال کیا جب آپ کا صندوق مبارک دفن کرنے لگے تو ایک شخص نے کہا
کہ مجھے آپ نے خواب میں فرمایا تھا یہ لوگ مجھے تنگ کر رہے ہیں اور انہوں نے میرا وضو بھی توڑ
دیا ہے دوسرے نے کہا مجھے بھی ملے تھے اور یہی ارشاد فرمایا تو الغرض تمام اہل قافلہ نے اپنا اپنا
خواب اسی طرح سنایا اس پر آپ کے بڑے صاحبزادے حضرت خواجہ حافظ محمد ابراہیم رحمتہ اللہ علیہ
نے حکم دیا کہ تابوت شریف کھول دیا جائے اور آپ کو وضو کروایا جائے چنانچہ جب صندوق کھولا گیا
تو دیکھا کہ تابوت سے ایک میخ کے لگنے کی وجہ سے آپ کی پنڈلی تھوڑی سی زخمی ہو گئی اور اس سے
تازہ خون بہہ رہا تھا۔ اس وقت زیارت کرنے والوں میں قصور کا ایک رئیس آدمی حاجی رانجھے خاں
موجود تھا جو بدعقیدگی کا شکار ہو چکا تھا بعد از موت اولیاء کی حیات پر ایمان نہیں رکھتا تھا آپ کی یہ
کرامت دیکھ کر اس نے سچے دل سے توبہ کر لی اور آپ کے صاحبزادے حضرت خواجہ محمد ابراہیم
صاحب رحمتہ اللہ علیہ کے ہاتھ پر بیعت ہو کر ان کے حلقہ ارادت میں شامل ہو گیا جس روئی کے
ساتھ حضرت غلام مرتضی صاحب کی پنڈلی سے خون صاف کیا گیا تھا وہ روئی ان کے قریبی رشتہ
داروں نے بطور تبرک آپس میں بانٹ لی اور عرصہ دراز تک اسے اپنے گھروں میں سنبھال کر رکھا

جوان کے لئے اللہ تعالیٰ کی خاص رحمت و برکت کا باعث بنی اس بروئی کی زیارت راقم الحروف کے عم محترم مولنا قاضی محمد عبدالغفور صاحب صدیقی نے بھی کی تھی (مولانا عبدالغفور صاحب صدیقی جید عالم دین ہیں جو اس وقت قصور میں جامع مسجد قاضی محمد سلیم رحمتہ اللہ علیہ کوٹ عثمان خان کے خطیب ہیں اور خواجہ صاحب کی اولاد سے ہیں اور وہی اس واقعہ کے راوی بھی ہیں) حضرت خواجہ حافظ غلام مرتضیٰ صاحب رحمتہ اللہ علیہ کا وصال مبارک ۱۲۰۰ھ/۱۷۸۵ء میں ہوا آپ چاروں سلاسل میں اجازت یافتہ تھے آپ کا مزار مبارک قصور کے بڑے قبرستان میں واقع ہے جہاں روزانہ سینکڑوں تشنگان طریقت حاضر ہوتے ہیں اور اپنی روحانی پیاس بجھاتے ہیں

## حضرت خواجہ دائم الحضوری کے عم محترم حضرت الشاہ حافظ محمد ابراہیم صاحب صدیقی قصوری رحمتہ اللہ علیہ

حضرت قبلہ مخدوم حافظ محمد ابراہیم صاحب رحمتہ اللہ علیہ حضرت خواجہ غلام محی الدین دائم الحضوری قصوری کے عم محترم اور مخدوم زمان استاد محترم حضرت سید بلھے شاہ سید وارث شاہ حضرت خواجہ حافظ غلام مرتضیٰ صاحب رحمتہ اللہ علیہ کے بڑے صاحبزادے ہیں آپ کا شمار اس دور کے جید علما دین اور روحانی پیشواؤں میں ہوتا ہے آپ کا حلقہ ارادت کافی وسیع تھا۔ قصور کے اس دور کے بہت بڑے رئیس حاجی رانجھے خاں آپ کے مرید تھے۔

بندہ کو آپ کے حالات زندگی زیادہ تفصیل کے ساتھ تو نہیں مل پائے مگر یہ بات طے کہ قصور کے مدرسہ نے جو انمول ہیرے پیدا کئے جن میں خواجہ غلام مرتضیٰ بیربل شریف خواجہ غلام نبی للہ شریف خواجہ عبدالرسول صاحب مولانا غلام دستگیر صاحب بلھے شاہ حضرت وارث شاہ شہرت کے آسمان پر چمک رہے ہیں ان نگینوں کے تراشنے میں بھی جہاں حضرت خواجہ غلام مرتضیٰ قصوری نے بے مثل محنت کی وہاں ان کے شانہ بشانہ آپ کے صاحبزادے حضرت حافظ محمد ابراہیم بھی موجود رہے۔ ان کا مزار شریف بھی قصور کے بڑے قبرستان میں حضرت خواجہ غلام مرتضیٰ قصوری کے پہلو میں ہے ہر سال 21 اپریل کو زیر قیادت صاحبزادہ غلام مصطفیٰ صدیقی آپ کا عرس

مبارک مسلم آباد لاہور میں منایا جاتا ہے اور انشاء عنقریب قصور میں بھی آپ کے سالانہ عرس مبارک کی تاریخ تعین کردی جائے گی۔

آپ کی اولاد میں سے کثیر تعداد میں علمائے دین اور اولیاء و مشائخ ہوئے ہیں جن میں حضرت خواجہ حاجی محمد عثمان صاحب مولانا غلام محمد مولانا غلام قادر صاحب حاجی عبدالملک صاحب مولانا محمد امین مولانا محمد عمر اچھروی درویش حق الحاج بابا عبدالرحمٰن صاحب رحمتہ اللہ علیہ مولانا عبدالرحیم صاحب حافظ نور احمد صاحب مولانا عبدالوہاب (انگلینڈ) رحمتہ اللہ علیہ مولانا عبدالتواب صاحب، مولانا عبدالغفور صاحب مولانا عبدالمالک صاحب مولانا غلام محی الدین صاحب مولانا معین الدین صاحب مولانا مفتی غلام قادر صاحب مولانا حافظ فقیر اللہ صاحب مولانا عبدالخالق صاحب مولانا سلطان باہو مولانا غلام مصطفیٰ صاحب المعروف پیر صدیقی مولانا غلام مرتضیٰ صاحبزادہ ڈاکٹر محمد رحیم بخش صدیقی مولانا کریم محی الدین صدیقی مولانا حافظ عبدالقادر خاص طور پر قابل ذکر ہیں۔

آپ کی اولاد کا شجرہ درج ذیل ہے

## صاحبزادہ مولانا عبدالرسول قصوری رحمتہ اللہ علیہ

مولانا عبدالرسول قصوری رحمتہ اللہ علیہ حضرت مولانا خواجہ غلام محی الدین قصوری رحمتہ اللہ علیہ کے فرزند ارجمند تھے پیدائش ۱۲۳۵ھ میں شہر قصور میں ہوئی۔ آپ کے والد مکرم نے آپ کی پیدائش سے بہت عرصہ پہلے ہی اپنی تصنیف تحفہ رسولیہ میں آپ کی پیدائش کی بشارت دی آپ تحفہ رسولیہ کی اشاعت سے ایک سال بعد پیدا ہوئے تحفہ رسولیہ میں آپ کا سن پیدائش، نام، کنیت، معمولات زندگی حتی کہ سال وفات تک ایک طویل نظم میں لکھ دیئے۔ یہ کتاب ۱۲۳۴ھ میں لکھی گئی جس کا سال تصنیف یوں ہے:

تاریخ تمام ایں رسالہ    شد لفظ چراغ کے حوالہ

گشت پدید ایں گوہر آبدار در سن یک الف دوصدوسی و چہار

مولانا عبدالرسول رحمتہ اللہ علیہ نے ابتدائی عمر میں قرآن حفظ کر لیا تھا قرآن وتجوید کے اصول وقوانین کا بڑا گہرا مطالعہ کیا۔ علوم ظاہری اپنے والد بزرگوار کے مدرسہ میں پڑھے روحانی تربیت بھی اپنے والد کے زیر اثر رہ کر حاصل کی اور آپ ہی سے خلافت واجازت بیعت سلسلہ نقشبندیہ مجددیہ حاصل کی۔

مفتی غلام سرور لاہوری رحمتہ اللہ علیہ مولف خزینۃ الاصفیاء نے آپ سے ملاقات کی اپنی مشہور تصنیف حدیقۃ الاولیاء کے صفحہ ۹۶ پر لکھتے ہیں کہ:

''صاحبزادہ عبدالرسول قصوری رحمتہ اللہ علیہ عالم، اعلم، فاضل افضل، کامل اکمل، جامع شرافت ونجابت، ہادی شریعت وطریقت، واقف حقیقت و معرفت تھے آپ مغتنمات وقت سے تھے ان کی زیارت سے خدا یاد آتا تھا وعظ میں اثر تھا دوران وعظ آنکھیں اشکبار رہتیں۔''

تحفہ رسولیہ میں آپ کی زندگی کے جن پہلوؤں کی پیشگوئی کی گئی آپ نے ساری زندگی اس سے سرمو تجاوز نہ کیا۔ صاحب ''تحفہ رسولیہ'' فرماتے ہیں:

ایکہ ہنوزی تو بکتم عدم زود بہ گلزار جہاں نہ قدم
شکر چنیں منعم فیاض کن ازرہ کفر وے اعراض کن
عمر جوانی بہ عبادت گزار تا کہ بہ پیری نشوی خاکسار
باز ز خدام مساجد عوام خدمت مسجد و ہدت جملہ کام
سایہ اش از فراق جہاں کم مباش باد بقا تا دم یوم التناد

''حالات مشائخ نقشبندیہ مجددیہ'' کے مصنف نے لکھا کہ آپ کی جبلت اخلاق حمیدہ پر تھی سخاوت مزاج میں اس قدر غالب تھی کہ دوسرے کی حاجت کو اپنی حاجت پر ترجیح دیتے موسم سرما میں مہمان آتے، گرم لحاف اور بستر انہیں دے دیتے اور خود نوافل میں رات بسر کرتے اپنی

تعریف سے ناخوش ہوتے کتب منقولہ پر اتنا عبور تھا کہ طلبہ کو دور بیٹھے پڑھاتے رہتے اور کبھی ایک لفظ بھی غلط نہ ہوتا۔ عاجزوں اور مسکینوں کی امداد فرماتے امراء واغنیاء سے کنارہ کش رہتے۔''

مسجد کے حجرے میں رہتے مزاج میں سخاوت اس قدر تھی کہ جو کچھ آتا لٹا دیتے عیب پوشی اور اخفائے حال غالب تھا کنایۃً بھی ایسی بات نہ کہتے جس سے کسی کی دل آزاری ہوتی۔

مولانا غلام دستگیر قصوری رحمۃ اللہ علیہ مناقب نعمان میں لکھتے ہیں کہ صاحبزادہ عبدالرسول کو لوگوں نے بتایا کہ لاہور اور اس کے نواح کے غیر مقلد آپ کو گالیاں دیتے ہیں اور آپ کو برے ناموں سے یاد کرتے ہیں آپ نے سن کر فرمایا: الحمدللہ! ان کا گالیاں دینا اس بات کی علامت ہے کہ مجھے اللہ تعالیٰ نے اپنے بندوں میں شامل کر لیا ہے یہی وجہ ہے کہ ان لوگوں کی زبانیں میرے خلاف کھلتی ہیں ان لوگوں کی زبانیں اکثر اہل اللہ کے خلاف ہی وا ہوتی ہیں میں ان لوگوں کا ممنون ہوں کہ مجھے سلسلہ اہل اللہ میں منسلک سمجھنے لگے ہیں۔''

آپ قصور کے دینی مدرسہ کے بڑے نامور شاگردوں میں شمار کیے جاتے تھے حضرت مولانا غلام مرتضیٰ رحمۃ اللہ علیہ بیر بل شریف، خواجہ غلام نبی رحمۃ اللہ علیہ للہ شریف آپ کے ہم درس تھے آپ عربی وفارسی ادب میں کمال رکھتے تھے۔ عربی وفارسی کلام میں اساتذہ کی سی پختگی اور روانی تھی۔ الفاظ میں شکوہ اور استعارات میں جدت آپ کے کلام کا امتیازی شان تھا فارسی میں یوں گلفشانی کرتے:

| | |
|---|---|
| بیا کہ رنگ گل و گلستان نخواہد ماند | بیا کہ غلغلہ بلبلاں نخواہد ماند |
| مناز بلبل کایں گلستان نخواہد ماند | تدرو قمری و سرد جہاں نخواہد ماند |
| غنی و مفلس و شاہ و گدا مال جہاں | ملوک و ملک زمین و زماں نخواہد ماند |
| کجا است آں جم جام جہاں نمائش کجا | چو خضر زند گیش جاوداں نخواہد ماند |
| تن تو درشکم گور خاک خواہد شد | بقبر تو گزر دوستاں نخواہد ماند |

فروش شاہی خود را اے عبید رسول
کہ شان و شوکت و نام شہاں نخواہد ماند

عربی زباں میں زیر زبر کی تبدیلی سے آپ نے شعری کلام میں جو انداز پیدا کیا اس کی مثال ''مجموعہ خطب مولوی قصوری'' سے ملاحظہ فرمائیں آپ نے ابنائے زمانہ کا نفسیاتی تجزیہ کس انداز سے کیا۔

اخواننا قد خاننا اعضا منا عضواننا اذا اننا اذی لنا اللہ جل جلالہ
اعمالنا اعمیٰ لنا افعالنا افعیٰ لنا احوالنا احوی لنا اللہ جل جلالہ

مولانا غلام دستگیر قصوری رحمتہ اللہ علیہ اپنی کتاب ہدیۃ الشعتین میں ذکر خیر حضرت قصوری رحمتہ اللہ علیہ کے ضمن میں صاحبزادہ عبدالرسول رحمتہ اللہ علیہ کے وصال کا تذکرہ کرتے ہوئے لکھتے ہیں:

''دو روز قبل از وفات سب سے وداع فرما کر دولت خانہ کے بالا خانہ پر گوشہ نشین ہو گئے۔ اور تہیہ سامان موت میں مصروف ہو گئے چونکہ بظاہر کوئی آثار نہ تھے کسی کو ان کی وفات کا گمان تک نہ تھا۔ بروز انتقال کفن خود تیار کروایا فاتحہ درود کی نسبت وصیت کی۔ فقیر (غلام دستگیر قصوری رحمتہ اللہ علیہ) اور حافظ مولوی غلام مصطفیٰ خاں صاحب کو فیروز پور سے طلب کیا اور حکیم چراغ دین صاحب قصوری کو بھی بلوایا اور فرمانے لگے اب حالت نزع ہے انہوں نے عرض کی آپ بالکل تندرست ہیں ایسی نزع ہم نے کبھی نہیں دیکھی آپ تو خوشی بخوشی بیٹھے باتیں کر رہے ہیں آپ نے فرمایا مجھے رحمت الہی کے دروازے کھلے نظر آتے ہیں بہت سے لوگ کلمہ پڑھتے چلے جا رہے ہیں۔''

الغرض نماز ظہر ادا کرنے کے بعد کلمہ اور صفت ایمان بآواز بلند پڑھ کر سر بگریباں

ہوئے اور داخل جناں ہوئے اناللہ وانا الیہ راجعون۔آپ کی وفات کا مادہ تاریخ طبغراد فقیر یہ ہے۔

الحمید رضی اللہ عنہ ۱۲۹۴ھ

مولانا غلام دستگیر قصوری نے نماز جناہ پڑھائی اور قصور کے عظیم قبرستان میں آرام فرما ہوئے یہ اشعار آپ کے مزار کے مرمریں کتبہ پر کندہ ہیں:

عبدالرسول قبلہ عالم بخواب ناز — صد باب فیض و اشدہ اللہ اکبری
اے ختم خاندان قصور از تو بے قصور — خلف الرشید از اب و اجداد برتری
بر خدا بہ ہمت پیران با صفا — امدد بحال زارمن از بندہ پروری
تاریخ وصل از سر برکت غلام خواند — رونق فزائے دین متین پیمبری

۱۲۹۴=۱۲۹۲+۲

طبغراد فقیر غلام دستگیر الہاشمی کان اللہ لہ،

آپ کے مزار پرانوار پر یہ عربی اشعار کندہ ہیں:

الا عبدالرسول الشیخ قدمات — ہوالکامل بلا نقص ولا عیب
فان تسالنا عامُ ارتحالہ — اقل تاریخہ غوث بلا ریب

آپ کی وفات نے قصور کے اس عظیم مکتب کی بساط الٹ دی جو ناسازگاری حالات کے باوجود اس برصغیر میں پوری دو صدیاں علم وعرفان کا مرکز بنا رہا۔جن علمی مراکز نے بلھے شاہ پیدا کیے ، وارث شاہ کو زمانے میں چمکایا، پیر بل اور اللہ کی بارگاہوں کو سجایا۔مولانا غلام دستگیر قصوری ایسے نابغہ روزگار عالم دین پیدا کیے اس مکتب نے نہ صرف کتابی علم دیا بلکہ ذہنوں کو ایک فکر دیا جس سے عالم، فاضل، صوفی، خطیب اور ولی اللہ دامن مراد بھر کر اٹھے۔آج قصور کی تاریخی مساجد کے محراب ومنبران جانفزا نغمات توحید ورسالت کو ترس رہے ہیں جو مردان خدا کی آوازوں سے بیدار ہوتے تھے۔

وہ سجدہ روح زمین جس سے کانپ جاتی تھی
اسی کو اب ترستے ہیں منبر و محراب
(ماخوذ تذکرہ علماء اہلسنت لاہور)

آپ کے داماد:

حضرت مولانا غلام دستگیر صاحب صدیقی قصوری رحمۃ اللہ علیہ:

حضرت مولانا غلام دستگیر صاحب صدیقی قصوری، حضرت خواجہ غلام محی الدین دائم الحضوری کے بھانجے اور داماد تھے آپ لاہور کے محلہ چلہ بیبیاں اندرون موچی دروازہ میں پیدا ہوئے آپ کے والد محترم کا اسم گرامی مولانا حسن بخش صدیقی تھا آپ کے والد محترم کو دینی تعلیم سے بڑا لگاؤ تھا اس لئے انہوں نے فیصلہ کیا اپنے بچوں کو دینی تعلیم کے زیور سے آراستہ کریں گے حضرت مولانا غلام دستگیر رحمۃ اللہ علیہ کی والدہ محترمہ خواجہ خواجگان آفتاب علم و معرفت حضرت خواجہ غلام محی الدین قصوری دائم الحضوری کی ہمشیرہ تھیں مولانا غلام دستگیر کے والد صاحب خواجہ دائم الحضوری کے علم سے بڑے متاثر تھے اس لئے انہوں نے بیٹے کو حصول تعلیم کے لئے خواجہ غلام محی الدین کی خدمت میں بھیج دیا مولانا غلام دستگیر بڑے ہونہار اور ذہین تھے انہوں نے دل لگا کر بڑی محنت وشوق سے خود کو خواجہ کے فیوض و کمالات علمی سے سیراب و آراستہ کیا۔

حضرت دائم الحضوری رحمۃ اللہ علیہ نے آپ کی ذہانت خدمت سے متاثر ہو کر اپنی بیٹی ان کے نکاح میں دے دی اس طرح مولانا کو خواجہ صاحب سے ایک اور قربت نصیب ہوگئی۔

حضرت خواجہ سے کے انتقال کے بعد آپ نے کچھ کتب دینیہ کے اسباق اپنے ماموں زار خواجہ عبدالرسول صاحب سے پڑھنے کا شرف حاصل کیا۔

حضرت مولانا غلام دستگیر صاحب قرآن پاک کی تلاوت کے عاشق تھے آپ بڑی خوش الحانی سے قرآن کی تلاوت کرتے اور قرات سے پڑنے والوں کو بڑا پسند فرماتے تھے۔

حضرت خواجہ غلام دستگیر اہلسنت کی باطل کے خلاف بے نیام اور برھنہ شمشیر تھے جن

کی علمی دھار کے سامنے جو بد مذہب بھی آیا گا جر مولی کی طرح کٹ گیا۔ دیو بندیوں وہابیوں کے عقیدہ کے بانی مولوی خلیل احمد انبیٹھوی اور رشید احمد گنگوہی جنہوں نے دیو بندی عقائد کے فتنہ کا آغاز کیا تھا۔

(خلیل احمد انبیٹھوی اور رشید گنگوہی کے ایجا کردہ چند عقیدے (۱) نقل کفر کفر نہ باشید خدا معاذ اللہ جھوٹ بول سکتا، (۲) فاتح شریف یعنی ہاتھ اٹھا کر برائے ایصال ثواب دعا مانگنا بدعت ہے، (۳) شیطان کا علم حضور ﷺ کے علم سے زیادہ ہے، (۴) تمام بنی آدم بشریت میں آپ ﷺ کے برابر ہے، (۵) اللہ تعالیٰ حضور کے جیسے لاکھوں نبی پیدا کرسکتا ہے وغیرہ وغیرہ، (۶) انعقاد محفل میلاد بدعت ہے) حضرت مولانا نے ان کے ساتھ مناظرہ کر کے انہیں ان کے انجام تک پہنچا دیا۔ بہاولپور کے تاریخی مناظرہ میں مولانا غلام دستگیر صاحب نے انہیں ان کے عقائد باطلہ سمیت ایسا سبق سکھایا کہ رہتی دنیا تک منہ دکھانے کے قابل نہ رہے اس وقت اس مناظرہ کے منصف وحکم خواجہ غلام فرید رحمتہ اللہ علیہ آف چاچڑاں شریف تھے جب خلیل انبیٹھوی نے اپنی شکست تسلیم کر لی تو اسے بطور سزا ریاست بہاولپور سے ریاست بدر کر دیا گیا اس طرح حق آشکار ہو گیا اور باطل مٹ گیا۔ **قل جاء الحق و ذهق الباطل ان الباطل کان ذهوقا۔**

ترجمہ:

اس کے بعد حضرت مولانا غلام دستگیر صاحب شہرت کے آسمان پر سورج بن کے چمکنے لگے مرزا غلام احمد قادیانی کذاب نبوت کا داعی بھی اسی زمانے میں ہوا ہے جسے آپ نے بارہا مرتبہ مناظرہ ومباہلہ کے لئے للکارا مگر وہ ہر بار شیر کی گرج سن کر گیدڑ کی طرح دم دبائے بھاگ گیا۔

حضرت مولانا غلام دستگیر اپنی علمی وتبلیغی سرگرمیوں کی گہما گہمی میں تقریباً ۱۳۱۵ھ میں واصل حق ہو گئے آپ کی قبر مبارک قصور کے بڑے تاریخی قبرستان میں حضرت خواجہ دائم الحضوری کے پہلو میں ہے۔

**آپ کی تحریری خدمات:**

مولانا غلام دستگیر صاحب نے متعدد کتابوں کی تصنیف کی جس میں سے اکثر کتب آج بھی تشنگان حق کی آبیاری کر رہی ہیں مثلاً۔

| نمبر شمار | عنوانات | سال طباعت |
|---|---|---|
| (۱) | عمدۃ البیان فی اعلان مناقب النعمان | ۱۲۸۵ء |
| (۲) | تحفہ دستگیریہ جواب اثنا عشریہ | ۱۲۹۴ء |
| (۳) | تحقیق صلوۃ الجمعہ | ۱۲۸۸ء |
| (۴) | مخرج عقائد نوری عقائد پادری عمادالدین نغمہ طنبوری | ۱۲۹۴ء |
| (۵) | ہدیۃ الشعیتین منقبت چار یار معہ حسنین | ۱۲۹۵ء |
| (۶) | توضیح دلائل وتصریح الحاث فرید کوٹ | ۱۳۰۰ء |
| (۷) | غزوۃ المقلدین بالہام القوی المبین | ۱۳۰۰ء |
| (۸) | ظفر المقلدین | ۱۳۰۲ء |
| (۹) | رجم الشیاطین براغلوالات ابراہین | ۱۳۰۲ء |
| (۱۰) | جواہر قضیہ رد نیچریہ | ۱۳۰۴ء |
| (۱۱) | ظہور المحعہ فی ظہر الجمعہ | ۱۳۰۴ء |
| (۱۲) | تحقیق تقدیس الوکیل | ۱۳۰۴ء |
| (۱۳) | تحقیقات دستگیریہ فی مرد ہفوات برانیہ | ۱۳۰۴ء |
| (۱۴) | کشف السور عن مسئلہ طواف القبور | ۱۳۰۵ء |
| (۱۵) | نصرۃ الابرار فی جواب الاشتہار | ۱۳۰۵ء |
| (۱۶) | تقدیس الوکیل عن توہین الرشید والخلیل (عربی اردو) | ۱۳۰۷ء |
| (۱۷) | فتح الرحمانی بہ دفع کید قادیانی | ۱۳۲۴ء |

اولاد:

آپ کے دو بیٹے صاحبزادہ مولانا عبدالرحمٰن اور صاحبزادہ غلام ابوبکر اور صاحبزادی حاجرہ بیگم تھی ان مرحومہ کا عقد سید وزیر علی (المتوفی ۱۹۰۰) سے جس کی اولاد آج بھی لاہور کے مضافات میں موجود ہے۔آپ کو شاعری سے بھی بہت لگاؤ تھا۔

مناظر اسلام مولانا محمد عمر اچھروی رحمۃ اللہ علیہ:

سنیوں کے مایہ ناز عالم دین، مناظر اور عوامی خطیب مولانا محمد عمر اچھروی رحمۃ اللہ علیہ شیر و کاہنہ نزد قصور ضلع لاہور میں ۱۹۰۲ء میں پیدا ہوئے مولانا کے والد مولوی محمد امین بن عبدالمالک قریشی حضرت مولانا غلام محی الدین قصوری کے خاندان میں سے تھے قرآن پاک والد مکرم سے پڑھا فارسی کتابیں مولانا صلاح الدین موضع جانوٹ پاک پتن سے پانچ میل کے فاصلہ پر ہے سے پڑھیں۔صرف ونحو اور اصول لکھو کے فیروز پور میں مولانا محمد حسین اور عطا اللہ لکھوی سے پڑھی، منطق ومعقولات قصور کے مدرسہ فریدیہ میں پڑھی اور پھر بعض کتابیں مولانا محمد عالم سنبھلی سے مدرسہ رحمیہ نیلا گنبد لاہور سے پڑھتے رہے کتب حدیث کے لئے آپ دہلی کے مدرسہ رحمانیہ میں داخل ہوئے مولوی محمد عبداللہ امرت سری ثم روپڑی (وہابی) سے سند حاصل کی مکرر امولینا احمد علی میرٹھی جو محدث احمد علی سہارن پوری کے شاگرد تھے صحاح ستہ کا مطالعہ کیا آپ ۱۹۱۸ء میں فارغ التحصیل ہوکر قصور آئے آپ نے ٹھیٹھ پنجابی زبان میں تقریروں کا آغاز کیا قرآن پاک خاص سادہ انداز میں پڑھتے اور مناظرانہ انداز سے دیہاتی عوام کے محبوب واعظ بن گئے وہابی دیوبندی آپ سے ٹکر لیتے مگر منہ کی کھا کر میدان مناظرہ سے بھاگ جاتے آپ ۱۹۳۴ء میں لاہور قیام پذیر ہوئے تو آپ کی شہرت پنجاب میں پھیل گئی آپ کے موضوعات دیوبندی، وہابی شیعہ، اور مرزائی عقائد پر برق بار تنقید تھے۔اس فن میں آپ کو کمال حاصل تھا، معاندین کی کتابوں کے حوالے آپ کو از بر تھے اور نادر کتابوں کا ایک عظیم ذخیرہ آپ کے پاس رہتا۔آپ بڑی جرات سے میدان مناظرہ میں پہنچتے اور مخالف فریق کو للکارتے آپ کی تصانیف میں سے مقیاس حنفیت، مقیاس مناظرہ، مقیاس خلافت، مقیاس نور، مقیاس الصلوۃ کے

کئی ایڈیشن چھپے، مقیاس وہابیت آپ کی وفات کے بعد چھپی اور مقیاس توحید، مقیاس میلاد، مقیاس حیات، مقیاس اسلام ابھی تک مسودات کی شکل میں ہیں۔ آپ حضرت میاں شیر محمد صاحب شرقپوری رحمتہ اللہ علیہ کے ہاتھ پر بیعت ہوئے اور آپ کی دعا سے ہر میدان میں فتح یاب ہوتے۔

بے باک مرد حق تھا مجاہد دلیر تھا
وہ شرقپور کے شیر محمد کا شیر تھا

آپ نے ۱۵۰ مناظرے جیتے اور اپنے عقائد کے سکے بٹھا دیے۔ اچھرہ لاہور میں دارلمقیاس تعمیر کیا۔ ماہنامہ ''المقیاس'' جاری کیا۔ جمیعۃ المسلمین قائم کی۔ المقیاس پریس لگایا۔ حضرت داتا گنج بخش کی مسجد میں سولہ سال تک خطابت فرمائی اور اپنے خطاب سے پنجاب، سندھ اور بلوچستان کے سنی عوام کو زندہ کر دیا۔

آپ بڑے جری، بہادر اور فاضل مناظر تھے آپ کے صاحبزادوں میں سے مولانا عبدالوہاب صاحب صدیقی مبلغ انگلینڈ، مولانا عبدالتواب صاحب، مولانا سلطان باہو، مولانا فقیر محمد اور محمد ظفر آپ کے علمی جانشین ہیں۔ آپ ۹ ذیقعد ۱۳۹۱ھ میں فوت ہوئے۔ مدفن اچھرہ لاہور میں ہے۔ (تذکرہ علماء اہلسنت لاہور)

## درویش حق حضرت مولانا حاجی عبدالرحمٰن صدیقی قصوری رحمتہ اللہ علیہ

اللہ والے جس کامیابی اور خوبصورتی سے سفر زندگی کا سمندر عبور کرتے ہیں اس کامیابی کا راز تقوی خشیت الٰہی میں پنہاں ہے یوں سمجھیں کہ خشیت الٰہی (اللہ کا خوف) اور تقوی شجر الایمان کی اصل ہے جس کا تعلق دل کے ساتھ ہے اعمال حسنہ اس شجر ایمان کی شاخیں ہیں اس راز کو اللہ تعالیٰ نے خود ہی فاش اس لئے کر دیا کہ اس کے بندے اپنی منزل آسانی سے تلاش کر سکیں۔

اللہ تعالی کو ان کامیاب بندون سے (جس کو قرآن مجید میں ان خوبصورت الفاظ میں بیان کیا گیا ہے۔ **لا یستوی اصحب النارو اصحب الجنته اصحب الجنته هم**

الفائزون (ترجمہ صاحب نار اور صاحب جنت برابر نہیں ہیں جنت والے ہی کامیاب لوگ ہیں)
جس طرح پیار اور محبت کا اظہار کیا ہے اس کا اظہار قرآن مجید میں اس طرح کیا گیا ہے سورۃ بینہ رضی اللہ عنھم و رضو عنہ زالک لمن خشی ربہ (ترجمہ اپنے رب کی خشیت اختیار کرنے والے وہ لوگ ہیں جو اپنے رب سے خوش ہیں اور اللہ ان لوگوں پر خوش ہے)

خشیت الٰہی کے جذبہ اور اعمال حسنہ سے زندگی کا سفر طے کرنے والے اللہ کے برگذیدہ بندوں میں ایک نام حضرت الحاج مخدوم عبدالرحمٰن صدیقی قصوری کا بھی ہے جو درویش حق تھے اور ایسا نگینہ تھے جو گودڑی میں پڑا ہوا اپنی چمک باہر دور تک پھیلا رہا ہو۔آپ سیدنا ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی اولاد سے ہیں۔

حضرت مخدوم حاجی عبدالرحمٰن صدیقی کی ولادت ۱۹۰۵ء میں قصور کے نواحی گاؤں شیر وکانہ میں ہوئی آپ کی والدہ ماجدہ بھی خاندان صدیق اکبر سے تعلق رکھتی تھیں وہ ایک انتہائی نیک خاتون تھی صبر و رضا کی پیکر جرات اور بردباری کی علامت اور حیاء پردہ داری میں ضرب المثل کا درجہ رکھتی تھیں ان کی رگوں میں حضرت عائشہ صدیقہ جیسی علامتہ فھامتہ اور شرم و حیاء کی پیکر ماں اور ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہا جیسے دانش ور باپ کا خون تھا آپ کے والد ماجد جن کا اسم گرامی حضرت مخدوم شاہ محمد امین رحمتہ اللہ علیہ ہے اپنے دور کے عظیم صوفی جید عالم دین شیوخ اہل تصوف میں سے تھے انہیں شیر حق حضرت میاں شیر محمد شرقپوری کے محبوب اور منظوران نظر میں خاص مقام حاصل تھا حضرت شاہ عبدالرحمٰن صدیقی صاحب نے ابتدائی تعلیم اپنے والد محترم اور والدہ سے حاصل کی اور پھر دین کی اعلیٰ اور مزید تعلیم کے حصول لئے موضع لکھو کے ضلع فیروز پورا اپنے دور کی مشہور درس گاہ میں تشریف لے گئے اور تشنگی علم کو خوب بجھایا۔

حلیے کے اعتبار سے آپ انتہائی خوبصورت وخوب سیرت جوان اور مرد مجاہد انسان تھے چہرے کی خوبصورتی کو دیکھ کر یوں محسوس ہوتا تھا جیسے حسن یوسف لوٹ کر اس چہرے میں جلوہ گر ہو گیا ہو کھلی پیشانی، غزالی آنکھیں عقابی نگاہ تلوار کی طرح اونچی تیز ناک گلابی، ہونٹ کنگر یالے

اور سونے کی تار کی طرح چمکتے سنہرے بال چہرے کا سفید و سرخ رنگ سب ان کے حسن کی معاونت و تکمیل کرر ہے تھے۔

جب آپ حصول تعلیم سے فارغ ہو کر واپس لوٹے تو جلد ہی باپ کا سایہ سر سے اٹھ گیا اس طرح تمام گھریلو ذمہ داریوں کا بوجھ بھی آپ کے کندھوں پر آ گیا اسی طرح کچھ ہی عرصہ بعد والدہ بھی خالق حقیقی سے جاملیں اس طرح ٹوٹے ہوئے دل کے کھلونے پہ ایک چوٹ اور آ گئی۔ بہر حال آپ نے اپنے علم کے بحر بیکراں سے سارے علاقے کو فیض یاب و سیراب کرنے کا قصد فرمایا لیا تھا لہذا کوئی رکاوٹ و الجھن ان کے دینی خدمت کے فریضہ کا راستہ نہ روک سکی کہا جاتا ہے آپ نے کچھ عرصہ فوج میں حوالدار کے رینک کے لئے بھی کام کیا اس کے بعد آپ نے امامت و خطابت کا جدی تاج پہن کر اپنے فرائض منصبی کا آغاز شروع کیا۔لوگ دور دور سے حاضر ہو کر زانوں تلمذ طے کرتے اور بحر علم سے فیض یاب ہو کر اپنی پیاس بجھاتے۔آپ کو عربی، فارسی، اردو، پنجابی، میواتی، انگریزی اور گرمکھی تمام زبانوں پر مکمل عبور حاصل تھا اس لئے مذکوہ زبانوں میں سے کسی زبان کا متحمل بھی آپ کے پاس سوال لے کر حاضر ہوا تو وہ آپ کے فیوض و برکات سے خالی اور مایوس کبھی نہ لوٹتا۔صرف ونحو، فقہ، اصول فقہ، علم بیان، علم عروض، منطق، حدیث، تفسیر جیسے تمام چشمے یہاں پھوٹتے اور تشنگان علم ہزاروں کی تعداد میں اپنی پیاس بجھانے یہاں حاضر ہوتے آپ کی مٹھاس سے پر زبان نے بے شمار غیر مسلم، ہندو سکھوں، اور عیسائیوں کو دین کی حقانیت سے روشناس کیا جس سے وہ کلمہ حق لا اللہ الہ اللہ محمد رسول اللہ پڑھ کر حلقہ بگوش اسلام ہو گئے اور آپ کے ارادت مندوں میں شامل ہو گئے کہا جاتا ہے کہ جنوں کی کثیر تعداد بھی آپ کے مرید اور ارادت مندوں میں داخل تھی۔کبھی کبھی آپ حال پوچھنے کے لئے جنوں کو بھیج دیتے کہ جاؤ دیکھ کر آؤ میرے فلاں مرید کا کیا حال ہے اور وہ آپ کو اس کے احوال سے مطلع دیتے طریقت میں آپ سلسلہ قادریہ کے ایک مرد حق درویش کامل حضرت بابا نور دین قادری رضی اللہ عنہ جن کو ان کے فیوض و سخاوت کی وجہ سے بابا نور دریا کہا جاتا ہے کے دست حق پرست پہ بیعت

ہوئے اور جلد ہی ان کے تمام مریدوں میں بلند مقام حاصل کیا آپ اپنے مرشد کے چہیتے اور لاڈلے تھے یہی وجہ ہے کہ آپ اپنے مرشد کی نگاہ فیوض برکات کا مرکز ٹھہرے اوران کے پیر کے فیوض و برکات کی تمام جھلکیں آپ میں روز روشن کی طرح عیاں ہیں کئی مرتبہ ایسا بھی ہوتا کہ لوگ آپ سے عرض کرتے کہ حضور میں نے آپ کو مدینہ منورہ فلاں جگہ پر دیکھا ہے میں حج کرنے گیا آپ وہاں فلاں صف میں کھڑے نماز پڑھ رہے تھے لیکن یہاں کے لوگ یہ کہتے کہ آپ وہاں گئے ہی نہیں یہ اللہ کے ولی کی شان کا حصہ ہے کہ وہ ایک جگہ موجود رہ کر بھی پوری دنیا میں ہر جگہ حاضر و ناظر ہوتا ہے آپ کی زندگی کا ہر شعبہ سنت رسول ﷺ کا جلوہ گر۔ گوشہ عشق رسول ﷺ سے پر تھا ایک مرتبہ آپ نے نیا تہمند خریدا ایک آدمی نے دست سوال دراز کرتے ہوئے کہا قبلہ آپ کا تہمند مجھے پسند ہے کاش میرے پاس ہوتا آپ نے سنت رسول ﷺ کا یوں نقشہ کھینچا کہ نقل میں اصل کی شان نظر آنے لگی آپ نے وہیں پر کندھے والی چادر اتار کر کمر پر پہن لی اور تہمند اتار کے سائل کو دے دیا یہ ان کی فیاضی و سخاوت کا ادنی نقشہ ہے آپ نے اللہ تعالیٰ کے نام پر سوال کرنے والوں پر اپنے گھر کا سارا سامان لٹا دیا حتیٰ کہ بستر اور کمبل تک راہ خدا میں خیرات کر دیئے یہ تھا سنت رسول ﷺ کا عظیم ترین نقشہ اور عشق رسول ﷺ کا عظیم ترین جذبہ جس نے قبلہ حاجی صاحب کو بلند مقام پر پہنچا دیا تھا کہ آنے والا کوئی سائل در سے خالی جائے۔
یہ کیسے ممکن ہے۔

راقم الحروف بندہ (غلام مصطفیٰ صدیقی جسے آپ کا پوتا ہونے کا شرف حاصل ہے) نے دو مرتبہ آپ کو خواب میں دیکھا اور دو مرتبہ آپ کا خواب میں ملنا اس طرح کا ہے کہ جیسے آپ کی کرامت سے کم درجہ نہیں دیا جا سکتا ان میں ایک یہ خواب ان دنوں کا ہے جب بندہ کا روزانہ دن میں دو مرتبہ آپ کے دربار شریف پر جانا معمول تھا ایسے ہوا کہ بندہ ظہر کی نماز پڑھ رہا تھا کہ دوران نماز بارش شروع ہوگئی یہ بارش تین گھنٹے تک جاری رہی گرمی کے دن تھے بندہ مسجد میں بنیت اعتکاف سو گیا خواب میں حضرت قبلہ عبدالرحمٰن صاحب کی زیارت ہوئی آپ نے مجھ سے

فرمایا کہ اس سوراخ سے میری قبر میں پانی آ گیا ہے اسے بند کردو یہ سوراخ آپ کی قبر کے پاؤں کی جانب تھا بندہ جب بیدار ہوا تو وہ خواب ذہن سے نکل گیا جب میں حسب معمولی عصر کی نماز کے بعد مزار کی طرف روانہ ہوا تو وہ خواب فورا میرے ذہن میں آ گیا اور وہ تمام نقشہ جو خواب میں دیکھا تھا سامنے آ گیا میں نے سوچا کہ چلو اب جا کر دیکھتے ہیں کیا خواب والی بات درست ہے یا نہیں جب بندہ وہاں پہنچا تو واللہ اسی جگہ سوراخ تھا جو آپ نے خواب میں مجھے دکھایا اور فرمایا تھا کہ اسے بند کردو چنانچہ میں نے اس سوراخ کو بند کر دیا اسی طرح دوسری مرتبہ میں نے خواب میں دیکھا آپ اپنی قبر مبارک کے اوپر چار پائی بچھا کر لیٹے ہوئے ہیں میں نے جا کر سلام عرض کیا اور تعجب کا اظہار کرتے ہوئے پوچھا دادا جان آپ تو وفات پا چکے ہیں اور پھر یہ قبر کے باہر اوپر چار پائی پر بیٹھنے کا کیا فلسفہ ہے تو آپ نے مسکراتے ہوئے میرے کندھے پر ہاتھ رکھا اور پیار کیا اور فرمانے لگے بیٹا خود ہی تو لوگوں کو وعظ و تقریر کرتے ہوئے کہتا ہے کہ اللہ کے ولی مرا نہیں کرتے اور پھر خود ہی مجھ سے پوچھ رہے ہو کہ میں زندہ کیسے ہوں۔ تعجب نہ کرو۔ سبحان اللہ ان دو خوابوں نے اولیاء کرام شان و شوکت میرے دل میں دوبالا کر دی کسی نے سچ کہا ہے۔

؎ کون کہتا ہے کہ اولیاء مرگئے
دنیا سے چھوٹے وہ تو اپنے گھر گئے

حاجی عبدالرحمٰن صدیقی میں جس طرح صدیق اکبر رضی اللہ تعالی عنہ کی فہم و فراست جرات، و بہادری عیاں تھی اسی طرح عمر فاروق کی ہیبت و شان و شوکت بھی عیاں تھی عثمان کی حیا کا نقشہ تھا تو حیدر کرار کی یلغار جوانمردی بھی موجود تھی اگر کبھی جلالت میں ہوتے تو نگاہ کی سرخی پر کوئی آنکھ نہ ٹھہر سکتی تھی اور چہرے پر موجود جاہ جلال، رعب و دبدبہ کی وجہ سے چہرے کا سامنا کرنا مشکل ہو جاتا۔

آپ طبع کے اعتبار سے حقیقت پسند سادہ لوح فقر پسند انسان تھے تصنع و بناوٹ کو پسند نہیں فرماتے تھے اسی لئے انہوں نے شہر کی مصنوعی رعنائیوں کو ترجیح دینے کی بجائے ایک گاؤں کی

سادہ زندگی بسر کرنے کو اہمیت دی اور فقر کی زندگی پسند فرمائی حضور ﷺ کا ارشاد فرمایا الفقر فخری و الفقر منی۔

آپ یاد الٰہی سے کبھی غافل نہ ہوتے اور حضرت عباس مرتی رضی اللہ عنہ کی طرح اور حضرت سلطان باہو کی طرح اس مسلک کے حامی تھے جو دم غافل سو دم کافر سانوں ایہو مرشد پڑھایا ہوا ایک روز آپ کی تہجد کی نماز رہ گئی تو آپ نے دو دن اور دو راتیں خود کو بھوکا رکھا اور اپنے نفس کو مخاطب کر کے فرمایا تیری یہی سزا ہے تو نے مجھے نماز سے کیوں غافل کیا؟ اس کی سزا تجھے بھوکے رہ کر بھگتنا ہوگی جو شخص یاد الٰہی کا اتنا دلدادہ ہو تو بھلا اللہ اور اس کے فرشتے ان پر رحمتیں کیوں نہ بھیجیں اللہ فرماتا ہے تم مجھے یاد کرو میں تمہیں یاد کروں گا اور میں تو یہ چاہتا ہوں کہ ترجمہ: اے ایمان والوں کثرت سے اللہ کا ذکر کرو اور دن رات اسی کی تسبیح کرو (تاکہ اللہ تعالیٰ تمہیں اس کا صلہ اس انداز میں عطا کرے کہ) وہ اللہ اور اس کے فرشتے تم پر درود و سلام پڑھیں گے تاکہ تمہیں اندھیروں سے نکال کر روشنی کی طرف لے جایا جائے اور اللہ تعالیٰ مومنوں پر بڑا مہربان ہے۔ ۲۲پ یہی وجہ ہے آپ کا جب انتقال ہوا تو آپ کے چہرے پر مسکراہٹ تھی اور تسبیح پڑھنے والی زبان اور تسبیح ہلانے والے ہاتھ محو حرکت تھے جیسے اپنی زبان حال سے کہہ ہوں لوگو دیکھو اور اپنی آنکھوں سے نظارہ کر لو۔ الا ان اولیاء اللہ لا یموتون بل ینتقلون من الیٰ دار خبردار بے شک اللہ کے ولی مرتے نہیں بلکہ وہ ایک گھر سے دوسرے ابدی گھر کی طرف منتقل ہوتے ہیں۔

مرد خدا کا عمل عشق سے صاحب فروغ
عشق ہے اصل حیات موت ہے اس پر حرام

حسن کا پیکر اخلاق حسنہ، ایمان مستحکم اور سنت رسول ﷺ کی روشنی بکھیرے والا یہ درخشاں ستارہ 9 ربیع الاول 1397ھ بمطابق ۲۸ فروری ۱۹۷۷ء بروز پیر صبح ۱۰ بجے اپنے مالک حقیقی کی آغوش میں پہنچ کر حیات جاودانی پا گیا۔ انا اللہ و انا الیہ راجعون۔

آپ کا مزار شریف ضلع قصور کے نواحی گاؤں شیر وکانہ میں واقع ہے ۱۳ محرم کو آپ کا

عرس بڑی دھوم دھام اور عقیدت و احترام سے منایا جاتا ہے جہاں علماء کا جم غفیر موجود ہوتا ہے اور ہزاروں لوگ آپ کے مزار شریف پر حاضر ہو کر ان کے لطف و سخا سے فیض یاب ہوتے ہیں۔

حاجی صاحب قبلہ کے چار بھائی تھے ان کے برادر اکبر غزالی زمان رازی دوران مناظر اعظم مولانا محمد عمر اچھروی علم کے بحر بیکراں اور عمل کے حقیقی پیکر تھے۔

حضرت قبلہ مخدوم عبدالرحمٰن صدیقی کی اولاد پانچ بیٹوں اور ایک بیٹی پر مشتمل ہے آپ کے بیٹے حضرت مولانا قاضی محمد عبدالغفور صدیقی، حضرت مولانا عبدالملک صدیقی حضرت مولانا معین الدین صدیقی اور حضرت علامہ مفتی غلام قادر صدیقی ہیں جو تمام کے تمام علم و عرفان کے پیکر ہیں اور اپنے فیوض علمی و روحانی سے لوگوں کو فیض یاب کر رہے ہیں۔ اور دین اسلام کی خدمت میں مصروف عمل ہیں۔



# تقریظ

استاد العلماء حضرت مولانا قاضی محمد عبد الغفور صاحب صدیقی چشتی مدظلہ عالی

خطیب جامع مسجد قاضی محمد سلیمؒ کوٹ عثمان خان قصور

کتاب تحفہ رسولیہ مترجم نظر سے گذرا تو مترجم کی کاوش پر دل سے صد آفریں نکلیں۔ مذکورہ کتاب میں مترجم نے جس طرح سے اپنے سلف اباؤ اجداد سے والہانہ عقیدت کا اظہار کیا ہے۔ وہ لائق صد تحسین ہے۔ یقیناً ہمارے اسلاف بالخصوص حضرت خواجہ غلام محی الدین دائم الحضوری قصوری رحمۃ اللہ علیہ کی ان پر خصوصی نگاہ شفقت کا نتیجہ ہے کہ رب العزت نے ان سے چھوٹی عمر میں اتنا عظیم کام لے لیا۔ اللہ تعالیٰ اسکی محنت کو قبول فرمائے اور اجزائے خیر عطا فرمائے۔ آمین۔

فقط

قاضی محمد عبد الغفور صدیقی غفرلہ

۲۰/۶/۲۰۰۳

# اظہار تشکر

میں اپنے ان تمام احباب کا تہہ دل سے شکریہ ادا کرتا ہوں جنہوں نے میرے اس عمل حسنہ میں ہر طرح سے معاون فرمائی ، دل سے دعائیں دیں بالخصوص جگر گوشہ حافظ الحدیث سیدی پیر محمد مظہر قیوم شاہ صاحب مدظلہ سجادہ نشین آستانہ عالیہ بھکھی شریف ضلع منڈی بہاوالدین ، بقیہ السلف تاجدار ولایت حضرت میاں جمیل احمد صاحب مدظلہ سجادہ نشین آستانہ عالیہ شرقپور شریف۔ اور میرے والد گرامی حضرت مولانا قبلہ حاجی غلام محی الدین صدیقی نقشبندی مدظلہ عالی۔ کی خصوصی دعائیں اور نگاہ شفقت قدم بقدم میرے ساتھ رہی ۔ میرے تمام برادران مولانا غلام مرتضیٰ صدیقی ،مولانا رحیم بخش صدیقی ،مولانا کریم بخش صدیقی نے میرے ساتھ مکمل تعاون کیا بالخصوص میرے برادر اصغر علامہ ڈاکٹر محمد رحیم بخش صدیقی نقشبندی نے یہ کتاب چھپوانے میں میری بہت زیادہ حوصلہ افزائی کی اور مالی تعاون بھی کیا۔ میرے لئے یہ امر لائق صد افتخار ہے کہ رب العزت نے اپنے کرم سے میرے تمام برادران کو مطیع مسلک حق بنایا اور عمل صالح سے نوازا۔

فقط

ناچیز غلام مصطفیٰ صدیقی غفرلہ



مزار شریف قطب الاقطاب حضرت خواجہ غلام محی الدین صدیقی قصوری دائم الحضوری رحمۃ اللہ علیہ

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# مرحبا مرحبا مرحبا مرحبا

یاحبیبِ خدا، سرورِ دوسرا ، مرحبا مرحبا مرحبا مرحبا
جلوۂ والضحیٰ، چہرۂ مصطفےٰ ، مرحبا مرحبا مرحبا مرحبا

پیکرِ نور ، نورٌ علی نور ہیں ، آپ مختار و محبوب و منظور ہیں
آپ کی ہر ادا، باصفا، حق نما ، مرحبا مرحبا مرحبا مرحبا

تیرا دیدار، دیدارِ حق بالیقیں، تیری گفتار شرحِ کتابِ مبیں
تیری رفتار پر شبِ اسریٰ فدا، مرحبا مرحبا مرحبا مرحبا

عشقِ طیبہ میرا تجھ کو ہے ڈھونڈتا، مجھ کو تیرے سوا کچھ نہیں سوجھتا
ہو کرم کی نگاہ ، پُرخطا ، پُرعطا مرحبا مرحبا مرحبا مرحبا

یاحبیبِ خدا ، آپ کے ماسوا کون سنتا ہے فریاد صلِ علیٰ
غم میں ہوں مبتلا، ساقیا کچھ پلا، مرحبا مرحبا مرحبا مرحبا

حسرتِ دید ہر دم ستائے مجھے، کون احوال میرے سنائے تجھے
آپ سے کیا نہاں ، سب عیاں برملا، مرحبا مرحبا مرحبا مرحبا

میرے تاریک دل کو جلا بخشئے میرے قلبِ حزیں کو غذا بخشئے
ہے یہی التجا ، میرے مشکل کشا، مرحبا مرحبا مرحبا مرحبا

جامِ عرفانِ طیبہ پلا دیجئے ، دردِ فرقت خدارا مٹا دیجئے
دیجئے نوری چہرے سے پردہ اٹھا، مرحبا مرحبا مرحبا مرحبا

آپ کے میکدے کی سدا خیر ہو، آپ اس کو بھی دیتے ہیں جو غیر ہو
بحرِ جود و سخا ہے رواں آپ کا مرحبا مرحبا مرحبا مرحبا

ہے یہ تابشؔ قصوری غلام آپ کا، ذکر کرتا ہے یہ صبح و شام آپ کا
ہو مقدر میں اس کے بھی جام آپ کا ، مرحبا مرحبا مرحبا مرحبا

محمد منشاء تابشؔ قصوری جامعہ نظامیہ رضویہ، لاہور



بَلَغَ العُلیٰ بِکَمَالِہٖ
کَشَفَ الدُّجیٰ بِجَمَالِہٖ
حَسُنَتْ جَمِیعُ خِصَالِہٖ
صَلُّوا عَلَیہِ وَآلِہٖ

خطاط الملک تاج زریں رقم

